اور یہ نسبت منتقل ہے۔ اب فرض کیجئے کہ ایک ستارہ سے اسی طرح روشنی آرہی ہے۔ اور بجائے بادل کے کہ ستارہ ہے۔ اور بجائے بوند کے روشنی آرہی ہے۔ اور بجائے ہمارے چلنے کے زمین تقریباً ۱۹ میل فی سکنڈ کی رفتار سے اُس طرف جاری ہے تو ہم مساوات بالا سے ہر نسبت کو معلوم کر سکتے ہیں۔ چونکہ ہم کو اس طرح روشنی اور اپنی رفتار کا احساس نہیں ہوتا جس طرح بارش میں ہو رہا تھا مگر یہاں ہم دوربینوں اور دیگر آلات فلکی کی مدد سے یہ معلوم کرتے ہیں کہ ستارہ جس جگہ دکھائی دینا چاہئے وہاں نہیں نظر آتا۔ اور یہ ستارہ بھی ہماری زمین کے مدار کی سمت اور رفتار کی نسبت سے اپنی جگہ آسمان پر بدلتا ہوا نظر آتا ہے۔







ستارہ کی اصلی جگہ تو وہ ہے جو اوپر کی شکل میں س ہے۔ مگر جب زمین الف پر ہوتی ہے تو ستارہ

---

لکھتا ہوں جو ناظرین ریاضی نہ جانتے ہوں وہ بغیر سمجھے بوجھے ایمان لے آویں تو مناسب

بجائے اپنی اصلی جگہ کے اُوپر نظر آتا ہے۔ اور جب زمین ب پر آجاتی ہے تو ستارہ ب پر نظر آتا ہے وعلیٰ ہٰذا وہ کبھی اپنی اصلی جگہ نظر نہیں آتا۔ اگر فضائے عالم میں ہم کو محسوس ہو سکتا کہ ہم اپنے مدار پر ۱۸ میل فی سکنڈ کی رفتار سے چل رہے ہیں تو ہم کو روشنی بھی اسی طرح ترچھی آتی ہوئی نظر آتی جس طرح بارش ترچھی برستی ہوئی نظر آتی مگر ہمکو چونکہ اپنی اصلی رفتار کا جبکہ زمین اپنے مدار پر آفتاب کے گرد گھومتی ہے احساس نہیں ہوتا اس لئے ہم کو صرف ستارہ اصلی جگہ سے ہٹا ہوا نظر آتا ہے۔ رفتاروں کی نسبت سے اگر ہم عمود اور قاعدہ بنائیں تو ہمکو معلوم ہو جائے گا کہ جو زاویہ بنتا ہے وہ تقریباً ۲۰ ثانیہ کا ہوتا ہے جس کی قیمت ہمیں معلوم ہے۔ لہذا اس اصول سے روشنی کی رفتار جو معلوم کی وہ ایک لاکھ ۸۵ ہزار میل فی سکنڈ ہوئی۔ جو پہلی رقم سے دو ہزار کم تھی۔ چونکہ یہ سب مشاہدات کی بناء پر تخمینہ لگایا گیا تھا۔ اب یہ کوشش کی گئی کہ کسی طرح تجربہ سے اسے براہ راست ناپا جائے۔

اس کے لئے جو سب سے پہلی اور ناکام کوشش گیلیو نے کی تھی۔ اس سے یہ خیال ہوا کہ روشنی کو اسی طرح ناپ سکتے ہیں کہ اس کے راستہ کا کھلنا اور بند کرنا فوراً ہو سکے اور میکانکی اختیار میں ہو۔ اور کافی تیز ہو کہ ایک مقررہ فاصلہ پر جب روشنی چلی جائے اور وہاں سے عکسی آئینہ پر لگ کر واپس آئے تو یہ راستہ اسکا بند ہو جائے۔ چنانچہ فزو نے سب سے پہلے یہ کوشش کی اسکا اصول یہ تھا کہ روشنی کے منبع سے ایک شعاع کو لیکر کچھ فاصلہ پر ڈالا۔ جہاں ایک عکسی شیشہ نے اس شعاع کو واپس کر دیا۔ اب اس شعاع کو اس فاصلہ کا دوہرا راستہ طے کرنا پڑا۔ جب یہ شعاع منبع سے نکلی تھی تو اس کے راستہ میں ایک تیز حرکت کرنیوالا دانت دار پہیہ تھا۔ دیکھو شکل ۲۶ اور اس پہیہ کے ایک دانت میں سے یہ روشنی کی شعاع گزری تھی۔ اگر پہیہ ساکن ہو تو یہ روشنی کی شعاع واپس آکر بھی اسی دانت میں سے آجائیگی مگر اس پہیہ کو اس سرعت سے حرکت دی گئی کہ روشنی کو اس نے




Fizeau

کے خلو کے دانت کا ٹھوس حصہ ملتا تھا جس سے وہ نظر نہیں آتی تھی۔ مثلاً پہیہ کے دانت الف میں سے گزر کر شعاع نکلی۔ اگر پہیہ ساکن ہو تو ہم اسے دیکھ سکتے ہیں۔ روشنی کو آنے جانے میں تقریباً ۱/۲۹۹۴۰ سکنڈ لگتے ہیں مگر ایک دانت کے خلو کو جو پون ملی میٹر سے بھی کم ہے۔ اور جس کی رفتار نو سو چکر فی سکنڈ ہے۔ اُسے یہ راستہ عبور کرنے میں روشنی کی واپسی سے بھی کم یعنی ۱/۱۴۴۰۰۰ سکنڈ لگیگا۔ مگر چونکہ پہیہ بہت تیزی سے حرکت کر رہا ہے اس لئے اُس کی واپسی تک ٹھوس دانت سامنے آگیا۔ اب یہ شعاع نہیں نظر آئے گی۔ اسی طرح اس کی رفتار کو اگر دوگنا کر دیا جائے تو اب اس کی واپسی پر ٹھوس دانت نہیں ہوگا بلکہ خلا ب ہوگا اور یہ روشنی ہم کو نظر آجائیگی اسی طرح اگر رفتار کو تگنا کر دیا جائے تو الف سے نکلکر شعاع جب واپس آئیگی تو ٹھوس دانت جو الف اور ب کے درمیان ہے نکل چکا ہوگا اور خود ب خالی دانت بھی گزر گیا ہوگا۔ اور اس کی جگہ ٹھوس دانت ب ج کے درمیان کا آجائیگا اور وہ پھر اس شعاع کو روک لیگا۔ یہ پھر نظر نہیں آئیگی۔ وقس علی ہذا (دیکھو شکل نمبر ۲) اس تجربے کے بعد اور پہیے بھی بنائے گئے ایک پہیہ جس کا ۳۵ ملی میٹر کا قطر تھا اور ۲۰۰ دانت تھے اسمیں ایک لاکھ ۸۰ ہزار دانت فی سکنڈ روشنی کے سامنے آتے تھے۔ اصلی تجربہ میں پہیہ کی رفتار بہت ہی کم تھی۔

اس سلسلہ میں بہت سے لوگ ہیں جن کے طریقہ تجربہ کا ذکر کیا جاسکتا ہے۔ مگر اس سے طوالت ہوگی اور اس وقت ہم نے صرف تین طریقوں سے بحث کی ہے۔ اب آخری اعداد ہم بتاتے ہیں۔ واضح رہے کہ ایسی سریع السیر چیز کی رفتار کو اس طرح ناپ لیا گیا ہے کہ صرف بیس میل زیادہ سے زیادہ کمی بیشی کا احتمال ہے یعنی غلطی ہزار اور سیکڑہ کے اعداد میں یقیناً نہیں ہے بلکہ صرف بیس میل فی سکنڈ تک ہے۔

پیرس کے تجربے نے تین لاکھ چار سو کلومیٹر فی سکنڈ رفتار کو قائم کیا۔

مک اور فورس نے بہتر آلات سے ناپ کر تین لاکھ ایک ہزار ۳ سو ۸۲ کلو میٹر مقرر کیا۔ فوکا نے بجائے پہیے کے ایک متحرک عکسی آئینہ سے ناپا تو دو لاکھ اٹھانوے ہزار کلو میٹر مقرر کیا۔ مگر آخری اعداد جو زیادہ صحیح ہیں اور جنکی بعض بجلی کے آلات کے ذریعہ سے بھی تصیح کرلی گئی ہے۔ یہ ہیں۔

ہوا میں ۲۹۹۸۲۰

خلا میں ۲۹۹۹۱۰

صفحات ۳۹۶ و ۳۹۵ مضمون غلط فہمی کا علاج۔ ناظرین ۱۵ ستمبر ۱۹۲۳ء اور ۱۹۲۴ء ملاحظہ فرمائیں۔

ایک دانت میں سے نکلنے تو دیا مگر جب یہ واپس آئی تو دانت ہل چکا تھا اور بجائے خلو کے ٹھوس پہیہ سامنے آگیا تھا اگر روشنی کی رفتار لا انتہا ہی تیز ہوتی یعنی تمام فضا میں سے ہو کر یہ آناً فاناً آجاتی تو پہیہ کو خواہ کتنی ہی تیز حرکت دیجاتی تو بھی یہ اُسی خالی دانت میں سے واپس آجاتی۔ مگر ایسا نہیں ہوا۔

اسی اصول کو مدنظر رکھکر فزو نے تجربہ کیا۔ اُس کے بعد کورنو Cornu فوکا Foucault وغیرہ نے آلات میں ترمیم کرکے زیادہ صحت کے ساتھ روشنی کی رفتار کو ناپا۔ مگر اصول تقریباً وہی تھا




پیرس کی رصدگاہ میں جو تجربہ کیا گیا تو اُس میں دانت والے پہیہ سے عکسی شیشہ جہاں سے روشنی واپس آتی ہے ۱۰۹۴۳[لہ] میٹر (چودہ میل تقریباً) کے فاصلہ پر تھا۔ اور پہیہ میں ڈیڑھ سو دانت تھے۔ پہیہ کا قطر ۳ ملی میٹر تھا۔ اور تقریباً ۹ سو چکر فی سکنڈ کی رفتار سے گھوم سکتا تھا۔ اس رفتار سے ۱۳۵۰۰۰ دانت فی سکنڈ گزرتے تھے۔ اور چونکہ ایک دانت کی چوڑائی پون ملی میٹر سے بھی کچھ کم ہوتی تھی۔ اس لئے روشنی ایک دانت کے بیچ میں سے گزر کر جب ۲۸ میل طے کرکے واپس آتی تھی تو اُسے واپسی پر بجائے دانت

---

لہ ایک میٹر ایک گز اور ۳٫۳۷ انچ کے برابر ہوتا ہے۔ کلومیٹر ہزار میٹر کا ہوتا ہے جو تقریباً ۰٫۶۲ میل کے برابر ہوتا ہے۔

ان اعداد میں زیادہ سے زیادہ تیس کلومیٹر فی سکنڈ کی غلطی کا احتمال ہے جو ایسے بڑے اعداد میں ضرور نظر انداز کرنیکے قابل ہے۔ اگر ان تعداد کو میلوں میں منتقل کرلیں تو ۱۸۶۲۸۲ میل فی سکنڈ ہے مگر علی العموم جبتک کہ خاص طور سے بہت ہی صحت سے ناپنا منظور نہو ایک لاکھ ۸۶ ہزار کی رقم ہی یاد رکھئے اور یہ معمولی حساب کے لئے کافی ہے۔ روشنی۔ حرارت اور بجلی کی رفتار ایک ہی ہے جس طرح آواز کا واسطہ (Medium) ہوا ہے اُسی طرح ہوا روشنی اور حرارت کا واسطہ ایتھر کے ذریعہ ہے، جو تمام فضائے عالم میں ہر جگہ بھرا ہوا ہے۔ جس طرح بغیر ہوا کے آواز کا سننا ناممکن ہے اُسی طرح اگر ایتھر نہو تو نہ بجلی کی چمک نظر آئے نہ آفتاب کی روشنی نہ اسکی حرارت اور لاسلکی کے آلات سب بیکار رہجائیں اور خبر رسانی وغیرہ سب ناممکن ہو۔ اس سے صرف یہ ثابت ہوا کہ ایتھر کے ذریعہ جو قوتیں منتقل ہوتی ہیں ان سب کی رفتار وہی ہے جو روشنی کی ہے۔

# عرب فرانسیسی ادبیات میں

## رولان کا گیت

(۳)

شارل راتوں رات فرانس کیطرف روانہ ہوجاتا ہے، ہتیزر کے قریب پہنچکر فوج نے پڑاؤ ڈال دیا سب لوگ تھکے ماندے تھے سو گئے۔ شارل بھی سوگیا۔ خواب میں کیا دیکھتا ہے کہ گینلوں اُسے پکڑ کے زور سے ہلا رہا ہے اور پھر اس کے بعد دیکھتا ہے کہ ایکس پہنچکر ایک ریچھ نے اس کے سیدھے ہاتھ میں کاٹ کھایا، پھر ایک تیندوا اس پر حملہ کرتا ہے، پھر ایک خرگوش چھلانگیں مارتا آتا ہے اور ریچھ کا سیدھا کان نوچ لیجاتا ہے، شارل کے اس خواب کی کوئی تعبیر سمجھ میں نہیں آئی۔

دوسرے دن شارل نے سرداروں سے پوچھا کہ عقب میں کسے رکھنا چاہئے۔ جس طرح لڑائی میں ہراول کی فوج اہمیت رکھتی ہے ویسے ہی واپسی پر عقب کی فوج اہمیت رکھتی ہے۔ دشمن سے اگرچہ صلح ہوگئی ہے لیکن پھر بھی احتیاط ضروری چیز ہے۔ تنگ و تاریک دروں سے گزرنا خطروں سے خالی نہیں۔ گینلون، شارل کی تقریر سن کے جھٹ سے بول اٹھا کہ اس کے لئے رولان سے زیادہ کوئی دوسرا موزوں نہیں، رولان بہادری میں آپ اپنی نظیر ہے اور بہت سی لڑائیوں کا اسے تجربہ بھی ہے۔ پھر شارل نے پوچھا کہ ہراول پر کون رہے؟ گینلون نے اوجیئے والئ ڈنمارک کا نام پیش کیا۔

شارل نے گینلوں کی دونوں تجویزیں منظور کرلیں، رولان خوش ہے، اسے اپنی جان خطروں میں ڈالنے میں مزا آتا ہے۔ اس نے سب کا شکریہ ادا کیا اور کہا کہ جب تک میری تلوار سلامت ہے اس وقت تک خدمت میں کوئی کوتاہی نہیں ہوگی، ہمارے آدمی گھوڑے، ٹٹو اور سب سامان صحیح سلامت فرانس پہنچ جائیگا، اس کے بعد گینلون سے مخاطب ہو کے کہا کہ "تم نے جس لئے میرا نام پیش کیا ہے مجھے معلوم ہے! تم سمجھے تھے کہ تمہاری طرح میرے ہاتھ سے بھی دستانہ گر جائے گا۔ پھر شارل کے پاس جاکر

یہ کہنے لگا "مجھے اپنی کمان بطور نشانی مرحمت کیجئے، دنیا میں کوئی طاقت نہیں جو اسے میرے ہاتھ سے چھین سکے جب تک جان میں جان باقی ہے اس کی بے عزتی نہیں ہونے دوں گا۔

شارل۔ پیارے بھتیجے! میں اپنی آدھی فوج تمہیں دیتا ہوں، یہ تمہاری سلامتی کے لئے ہے۔

رولان۔ اتنی فوج کا کیا کروں گا، خدا مجھے اس دنیا میں اور آخرت میں ذلت دے اگر میں اپنے بزرگوں کے نام پر آنچ آنے دوں، بیس ہزار بہادر فرانسیسی میرے لئے بہت کافی ہیں۔ آپ بے کھٹکے رہئے جب تک میں زندہ ہوں آپ کو کس بات کا غم ہو سکتا ہے۔

رولان اپنے گھوڑے پر سوار ہو جاتا ہے، اولیوئے اور اس کے دوسرے ساتھی عہد کرتے ہیں کہ چاہے کچھ ہی ہو لیکن کبھی ایک دوسرے کو دغا نہیں دیں گے، رولان گوتئے والی ہم کو بیس بہادر ساتھ کرکے پہاڑی دروں کی نگہبانی کے لئے بھیجتا ہے؛

شارل کی باقی فوج فرانس واپس جا رہی ہے سب لوگ دشوار گزار گھاٹیوں اور دروں کو خوشی خوشی طے کر رہے ہیں، گاسکون کی سرسبز شاداب زمین دیکھ کے سب کو اپنی اپنی موروثی جاگیریں یاد آگئیں، سب کو اپنی بیبیاں اور اپنی بیٹیاں یاد آنے لگیں، سب کی آنکھوں میں خوشی کے آنسو ڈبڈبانے لگے۔ شارل کی طبیعت گری جا رہی ہے، وہ بہت رنجیدہ ہے۔ اسے اپنے بھتیجے رولان کو عقب میں چھوڑنے کا بہت رنج ہے۔ وہ بمشکل اپنے آنسو روک سکتا ہے۔ اس حالت میں دیکھ کر نواب نائم نے پوچھا۔

نائم۔ آپ کی طبیعت کیا کچھ ناساز ہے۔

شارل۔ مجھ سے کچھ نہ پوچھو جو مجھ سے سوال کرے مجھے ناخوش کرے گا لیکن میں اپنا دکھ چھپا بھی نہیں

---

(۱) عین لڑائی کی حالت میں جب رولان کے دوست اولیوئے نے کہا کہ دیکھو گنیلون نے ہمیں دغا دی تو رولان کو اپنے ایک عزیز کے متعلق یہ رائے سن کے بہت ناگوار معلوم ہوا حالانکہ یہاں وہ خود گنیلون کی نیت پر شبہ کرتا ہے واضح رہے کہ یہ گیت بھاٹوں کے حافظوں میں صدیوں محفوظ رہا۔ حافظہ چاہے کتنا قوی ہو لیکن انسانی حافظہ ہے یہ اختلاف بیانی قابل معافی ہے۔

ں گینلون کے ہاتھوں فرانس تباہ ہو گیا آج رات میں نے خواب میں دیکھا کہ گینلون میری تلوار ہے، بتاؤ اس کی تاویل اس کے سوا اور کیا ہے کہ میرے بھتیجے رولان پر جسے میں تنگ و تاریک ں دروں میں چھوڑ آیا ہوں، کوئی مصیبت آنیوالی ہے۔ رولان کے بعد اس کی جگہ کون پر کریگا

ادھر آکی فوجیں فرانس واپس جا رہی ہیں ادھر اسپین میں بالکل دوسرا ہی نقشہ جم رہا ہے، ن کی خوب آؤبھگت ہو رہی ہے، سونا چاندی، ریشم کے کپڑے، گھوڑے خچر، اونٹ اور شیر کے طور پر اسے دئے جا رہے ہیں۔ مارسیل نے اسپین کے سارے صوبہ داروں کو اپنی ں کے ساتھ طلب کیا ہے، سارا گوس کے مقام پر چار لاکھ آدمی جمع ہیں سب سے اونچے مینار پر لی اللہ علیہ وسلم) کا بت نصب کیا گیا ہے اور ہر ایک اس کی پرستش کرتا ہے اور نیاز یں ہے بسب عہد کر کرکے گھوڑوں پر سوار ہوتے ہیں، اور فرانسیسیوں کے مقابلہ کو نکلتے ہیں ں کا بھتیجا ایک خچر پر سوار ہے، چلتے وقت بادشاہ مارسیل کی خدمت میں یوں عرض کرتا ہے۔

"میں نے بہت دنوں سے آپ کی خدمت کی ہے، اسکا بدلہ مجھے سوائے تکلیف کے اب ور کچھ نہیں ملا کتنی لڑائیاں میں نے جیتیں لیکن کوئی انعام واکرام نہیں۔ اب اس دفعہ رولان وار کرنے کے بدلے میں مجھے کہیں جاگیر عطا کیجئے۔ اگر رولان کے اپنی تلوار سے دو ٹکڑے نہ کردوں ہیں! اگر محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) میری مدد کریں تو اسپین کے پھاٹکوں سے فرانسیسیوں کو باہر دونگا۔ شارل تھک ہار کے فرانس واپس چلا جائے گا۔ اور پھر ہمیں ہمیشہ کے لئے لڑائی جھگڑے چھٹی ہو جائے گی۔

بادشاہ مارسیل اپنے بھتیجے کو دستانہ دیتا ہے، وہ دستانہ لیکر یوں مخاطب ہوتا ہے۔

"جناب والا! آپ نے جو چیز مجھے عنایت کی ہے وہ انمول ہے۔ اب اپنے سرداروں میں سے چنے ہوئے میرے حوالہ کیجئے تاکہ شارل کے بارہ لڑاؤں کے مقابلہ میں انہیں لیجاؤں"

ں کا بھائی۔ بھتیجے میں تیرے ساتھ چلتا ہوں، شارل کے عقب کی فوج کو مار لینا کونسی بڑی بات

ہے جو میں کہتا ہوں کر چھوڑوں گا۔"

دوسری طرف سے ملک بربر کا بادشاہ کورسالی آتا ہے۔ ان سے بھی نوابوں کی طرح دون کی لینی شروع کی "ہم لوگ فرانسیسیوں کو ضرور شکست دینگے، ساری دنیا کا سونا بھی ہمیں ہمارے ارادوں سے باز نہیں رکھ سکتا۔

مالیرس والئی برگان اپنا گھوڑا سرپٹ دوڑائے لارہا ہے، مارسل کے پاس آکے ایک دم سے گھوڑا روک کے یوں کہتا ہے "اگر رولان میرے ہتے چڑھا تو اچھی طرح مزہ چکھاؤں گا۔

بالاگوے کا امیر بھی پہنچ جاتا ہے۔ یہ ایک نہایت خوش رو آدمی ہے، اپنے گھوڑے جب کاٹھی کس کے تن کر بیٹھتا ہے تو اس کے چہرے سے عجب وقار اور دبدبہ ٹپکتا ہے۔ اسکی سورمائی کے دور دور چرچے ہیں۔ اچھے اچھے اسکا لوہا مانے ہوئے ہیں، اگر یہ ہمارا ہم مذہب ہوتا تو کیا اچھا ہوتا"[1] یہ نوجوان بادشاہ مارسل کے قریب پہنچکر یوں مخاطب ہوتا ہے۔

"میں اپنی جان پر کھیل کے رونسیو[2] جاتا ہوں، اگر رولان اور اولیوئے کو پالیا تو بس دونوں نہیں، فرانسیسیوں کے لئے یہ ماتم اور بے عزتی کا دن ہوگا، بادشاہ شارل اب بڈھا ہوا، اکھڑی اکھڑی باتیں کرتا ہے، اس لڑائی کے بعد ہمت چھوڑ دیگا اور تھک کر اسپین ہمارے لئے چھوڑ جائے گا۔"

نوجوان کی یہ باتیں سن کے بادشاہ مارسل نے اس کی بڑی آؤ بھگت کی۔

والئی موریین شیخی خورہ ہے سارے اسپین میں اس سے بڑھکے کوئی عیار نہیں، بادشاہ مارسل کی خدمت میں یوں عرض کرتا ہے۔

"رونسیو دمیں میں اپنا دستانہ لئے ہوئے بیس ہزار کی سرداری کروں گا، اگر کہیں رولان

---

(۱) سچی بات کی یہ طفلانہ خواہش بالکل ویسی ہے جیسے ہمارے ہندوستان کے بعض مسلمان مہاتما گاندھی کی تعریف کرتے کرتے یہ کہنے لگتے ہیں کہ اگر وہ مسلمان ہوتے تو کیا اچھا ہوتا۔

(۲) یہ وہ جگہ ہے جہاں معرکۂ کارزار گرم ہوگا، فرانس اور اسپین کی سرحد پر کوہ پرنیس کے دروں میں اس مقام کی یادگار اتنک موجود ہے، مثلاً بعض چٹانوں پر تلوار کی کاٹ کے نشان موجود ہیں جنہیں رولان کی تلوار دریندال کے کاٹ بتایا جاتا ہے، اسمیں واقعیت سے زیادہ افسانہ سازی معلوم ہوتی ہے۔

سے آمنا سامنا ہو گیا تو اس کے تکے بوٹی کر ڈالوں گا۔ قسم کھا کے کہتا ہوں کہ شارل اپنی اس شکست کا عمر بھر نوحہ کرتا رہے گا۔"

اتنے میں ترجیس والئی تارتیلوس آن پہنچا ہے، یہ عیسائیوں کی جان کا بڑا دشمن ہے۔ مارسیل سے یوں کہتا ہے "ہمیں دنیا میں کسی بات کا ڈر نہیں ہمیں محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) بمقابلہ روما کے سینٹ پیٹر کے زیادہ عزیز ہیں، اگر ہم محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کے خادم ہیں تو میدان ہمارے ہی ہاتھ رہے گا۔ رونسیویوین میں رولاں کے مقابلہ پہ جاؤں گا۔ اسے موت سے بچانیوالی کوئی چیز نہیں، میری تلوار دیکھئے کیسی اچھی اور لمبی ہے۔ دُرِندال (۱) کے خلاف اسے عنقریب آزمانا ہے، بہت جلدی سب لوگوں کو معلوم ہو جائے گا کہ دونوں میں کون بھاری رہا، اگر فرانسیسی ہم سے ٹکرائیں گے تو پاش پاش ہو جائیں گے، بڈھے شارل کی قسمت میں اب بے عزتی اور رسوائی معلوم ہوتی ہے کبھی تاج پہن کے اب وہ نہیں نکلے گا"

اس کے بعد اسکرلز والئی والیسترن (۲) مارسیل کی طرف آتا ہے یہ خالص عرب ہے، والسترن اس کی جاگیر ہے۔ یوں عرض کرتا ہے۔

"میں رولاں کے گھمنڈ کو نیچا دکھانے آیا ہوں، اگر وہ میرے مقابلہ میں آیا تو اپنا سر دھڑ پر سلامت نہیں لیجائے گا۔ اولیوئے جسے اپنی سرداری کا غرہ ہے، اس کی بھی خیریت نہیں۔ اس شکست کے بعد فرانس جائیں بھائیں بولنے لگے گا، شارل کا کوئی یا جگدار بھی نہیں رہے گا۔

"... بادشاہ مارسیل استرگان اور استراماوز کو دیکھ کے انکی طرف دست نے بڑھاتا ہے اور ہاں سے

---

(۱) دُرِندال رولاں کی تلوار کا نام ہے۔

(۲) ناموں کا پتہ لگانا بڑا دشوار ہے، مسلمانوں کے جو نام اس گیت میں مذکور ہیں کبھی سننے میں نہیں آئے یا تو یہ ہوا ہے کہ تلفظ بگڑتے بگڑتے بالکل مسخ ہو گیا ہے یا یہ کہ یہ اصل نام نہیں اور خود بھاٹوں کی تصنیف ہیں لیکن قیاس یہ ہے کہ چونکہ اس زمانہ میں مسلمانوں کے ناموں سے اسپین اٹلی کے قریب کے ممالک اکثر آشنا تھے اس لئے گیتوں میں اس بات کا ضرور التزام کیا گیا ہوگا کہ مسلمانوں کے نام اصلی رکھے جائیں بعد میں تلفظ کی خرابی سے دیکھتے کچھ ہو گئے ہونگے۔ شہروں کے ناموں کا بھی یہی حال ہے جن شہروں کے ناموں کا ذکر ہے آج وہ نہیں ملتے۔

(۳) یورپ میں ازمنہ وسطیٰ کی سپاہانہ کی کہانیوں میں دستانہ کو وہی اہمیت ہے جو ہندوستانی کہانیوں میں بیڑا اٹھانیکو۔

کہتا ہے کہ تم میرے ان دستانوں کی عزت آبرو بچانے میں کوئی کوتاہی نہ کرنا۔

الزگان اور اسٹرامارز۔ ہم آپ کا حکم بجالانے کو ہر وقت تیار ہیں۔ ہم وعدہ کرتے ہیں کہ رولان اور اولیوئے دونوں کو قتل کرنے میں کوئی کسر اٹھا نہیں رکھیں گے۔ ہماری تلواریں بڑی لمبی اور دھاردار ہیں ہم انہیں گرم گرم خون سے لال کرینگے۔ فرانسیسی ہلاک ہوں گے۔ شارل روتا رہ جائیگا ہم اسے پکڑ کے آپ کے حوالہ کردیں گے۔

مرگارز والی سیوئی دوڑا ہوا آتا ہے۔ اس کی جاگیر کی حد کزارین سے جاکے ملتی ہے۔ یہ آدمی بڑا بانکا ہے۔ اس کی طرحداری ایسی ہے کہ ساری عورتیں اس کے لئے سر دھنتی ہیں۔ ایسی کوئی ایسی نہیں جو اسے دیکھ کے مسکرا نہ دیتی ہو، یہ سوار بھی بڑا اچھا ہے، بادشاہ کی خدمت میں یوں عرض کرتا ہے "کوئی ڈر کی بات نہیں۔ رونسیوویں رولان کو میں اپنے ہاتھ سے قتل کردوں گا۔ رولان اور اولیوے دونوں میرے ہاتھ سے بچ کے کہاں جاسکتے ہیں۔ شارل کے بارہوں نوابوں کی موت بھی میرے ہی ہاتھ پر لکھی ہے، میری تلوار ملاحظہ ہو! اسکی مٹھیا سونے کی ہے۔ پریم کے امیر نے مجھے یہ تحفہ کے طور پر دی تھی۔ اسے فرانسیسیوں کے خون میں رنگین کروں گا۔ سال ختم ہونے سے پہلے پہلے فرانس پر ہمارا قبضہ ہوجائیگا۔ اور سینٹ ڈینس(۱) کی منڈی میں ہم جاکر اپنے بچھونے بچھائینگے۔

دوسری طرف سے شیرنبل والی مونیگرا آتا ہے۔ یہ جس ملک کا رہنے والا ہے کہتے ہیں وہاں سورج کی روشنی ہوتی ہے نہ گیہوں اُگتے ہیں نہ مینہ برستا ہے، اوس تک نہیں گرتی۔ کوئی پتھر نہیں جو کالا نہ ہو بعض کا تو خیال ہے کہ یہ شیطان پورہ ہے، یہ بھی مارسیل کے سامنے یوں ڈینگ مارتا ہے

مجھے جھوٹا کہئے گا اگر رولان کو نہ ماروں، اُس کی درو ندال کو ٹکڑے ٹکڑے نہ کردوں تو نام نہیں

---

(۱) سینٹ ڈینس شہنشاہ ڈیسیس کے عہد میں گول فرانک کو عیسائی بنانے کی غرض سے فرانس آئے تھے یہاں یہ شہید ہوئے چنانچہ انکی یادگار میں پیرس کا ایک بڑا پھاٹک پورٹ ڈینس آجتک موجود ہے، سینٹ ڈینس پیرس کے قریب آج کل ایک چھوٹا سا شہر ہے جہاں سینٹ ڈینس کا مزار تھا۔ ازمنہ وسطیٰ میں غالباً اس جگہ کو آجکل سے زیادہ اہمیت ہو سینٹ ڈینس کی شہادت کی یاد میں ۹ اکتوبر کو تیوہار منایا جاتا ہے۔

بارہوں جاگیردار بادشاہ مارسل کے قریب جمع ہو گئے انکے ساتھ ایک لاکھ آدمی ہیں جو لڑائی کے لئے بیتاب ہیں، انہیں جلدی ہے کہ اپنی تلواروں کو فرانسیسیوں کے خون میں نہلائیں۔ سب تین تین زرہیں پہنے ہیں، سروں پر لوہے کے خود ہیں، ونیا کی فولادی تلواریں ہیں، سب کے پاس مضبوط ڈھالیں ہیں اور والانسی نیزے ہیں انکے جھنڈے بعض سفید ہیں اور بعض لال، سب نے اپنے ٹٹو خچر چھوڑ دیئے ہیں اور تیز گھوڑوں پہ سوار ہو کے قطار بندی میں مصروف ہیں۔ مطلع صاف ہے سورج کی روشنی میں انکے اسلحہ چمک رہے ہیں، ہزار نرسنگھے بج رہے، فرانسیسی اس شور کو سن کر گھبرا جاتے ہیں اور آپس میں یوں گفتگو کرتے ہیں

اولیوئے۔ دوستو! معلوم ہوتا ہے عرب تیار ہو کے ہم سے لڑنے آرہے ہیں، عنقریب ہمیں شاید ان سے دوچار ہونا پڑے گا۔

رولان۔ خدا کرے ایسا ہی ہو، ہمیں اپنے بادشاہ کی عزت کی خاطر یہیں رک جانا اور عربوں کا مقابلہ کرنا چاہیئے اپنے آقا کے لئے ہمیں ہر مصیبت برداشت کرنا چاہیئے، گرمی سردی کی تکلیف ہیچ ہے، اپنی کھالیں اور اپنے رذمیں قربان کرنے میں کوئی دریغ نہیں (۱) ہم میں ہر ایک اپنی اپنی مردانگی کے جوہر دکھائیگا اور ہمارے بعد کوئی ہمارے لئے بے عزتی کے گیت نہیں گائیگا (۲) عرب گمراہی میں ہیں اور ہم سچائی پر ہیں یقین کرو میں کبھی کوئی بزدلی کی مثال اپنے دوستوں کو نہ دوں گا

اولیوئے ایک اونچے ٹیلے پر چڑھ کر ادھر ادھر نظر دوڑاتا ہے، اس نے عربوں کو آتے دیکھا اور رولان کو بلا کے یوں کہا۔

اولیوئے۔ دیکھو۔ اسپین کی سرحد سے زرہیں اور خود، لاکھوں کی تعداد میں چمکتے نظر آرہے ہیں معلوم

---

(۱) رولان کی یہ تقریر ازمنہ وسطیٰ کے فیوڈل آئیڈیل کو ظاہر کرتی ہے، باجگذار اپنی ہر عزیز سے عزیز شئے حتی کہ جان اور مذہب تک اپنے "لارڈ" کی خاطر قربان کرنے کو آمادہ رہتا تھا۔ اکثر ایسا ہوا ہے کہ باجگذار مع اپنی تمام رعیت کے اپنے فیوڈل لارڈ کا مذہب قبول کر لیتا تھا خصوصاً کیتھولک پروٹسٹنٹ جھگڑوں کے زمانہ میں تو یہ حق قانوناً تسلیم کر لیا گیا تھا۔

(۲) رولان کے نزدیک اس سے بڑھکے اور کوئی بے عزتی ممکن نہیں کہ مرنے کے بعد لوگ بے عزتی کے گیت گائیں جس طرح آجکل رائے عامہ کا اظہار اخبارات کے ذریعہ سے ہوتا ہے اسی طرح ازمنہ وسطیٰ میں معلوم ہوتا ہے گیت بنانا پروپیگنڈے کا بہترین طریقہ تھا اور ساتھ ہی کسی کو ابدی نیک نامی دینے کا سب سے زیادہ کارگر ذریعہ بھی یہی تھا۔

ہو تا ہے گینیلون دغا باز نے جس مصیبت میں ڈلوانے کا پورا سامان کر دیا ہے، شاید اس نے ہم دونوں کا نام اسی لئے عقب میں رہنے کو پیش کیا تھا۔

رولاں بکھا تو کہا، اب ایسی بات کبھی مت کہنا، میرے عزیز گینیلون کے متعلق ایک لفظ میرے سامنے منہ نہ نکالنا۔

اولیویئے دوسرے ساتھیوں سے یوں مخاطب ہوتا ہے

"کبھی کسی انسان نے اتنا بڑا ہجوم غنیم نہ دیکھا ہوگا۔ وہ ایک لاکھ سے کم کیا ہوں گے؟ اگر لڑائی ہوئی یہ یاد رکھو دنیا میں ایسی لڑائی کبھی نہیں ہوئی ہوگی۔ دوستو! خدا ہمیں استقلال دے آخر وقت تک اپنی جگہوں پر قائم رہیں گے۔

سب ملکر۔ مردود ہے وہ جو پیٹھ دکھائے، ہم اس وقت تک دغا نہیں دیں گے۔ جب تک جان میں جان باقی ہے۔

اولیویئے۔ دشمن قوی ہے، ہم تھوڑے ہیں دوست، رولاں! اپنا نرسنگھا بجاؤ تاکہ شارل کو ہمارے خطرہ خبر ہو جائے، وہ ابھی ہم سے بہت دور نہیں پہنچا ہوگا۔

رولاں میں پاگل تھوڑا ہی ہوں جو ایسا کروں، پیارے فرانس میں کیا میں اپنا نام ڈبانا تھوڑا ہی چاہتا لڑائی کے وقت دیکھنا، اپنی دروندال کے ایسے ہاتھ نکالوں گا۔ کہ اسکا سارا پھل ہونے کی مٹھیا تک میں شرابور ہو جائیگا۔ ہمارے دشمنوں کی بدبختی انہیں ہمارے مقابلہ پر لا رہی ہے۔ میں قسمیہ کہتا ہوا سب کی موت انہیں یہاں لائی ہے۔

اولیویئے۔ دیکھو میری سن لو اب بھی نرسنگھا بجادو تاکہ شارل ہماری مدد کو کچھ فوج بھیجدے۔

رولاں۔ میرے خدا کو یہ بات پسند نہیں آئیگی کہ میں اپنے بزرگوں کے نام پر دھبہ لگاؤں اور فرانس بے آبروئی کا ذریعہ بنوں۔ مجھے ہرگز گوارا نہیں کہ کوئی آدمی یہ کہہ سکے کہ ہم نے عربوں سے ڈر نرسنگھا بجایا۔

اولیویئے۔ میں نے اپنی آنکھ سے عربوں کی فوج دیکھی ہے، ساری وادیاں، چوٹیاں اور میدان

پٹے پڑے ہیں، ہماری فوج انکے مقابلہ میں کچھ نہیں لیکن میں بزدل نہیں ہوں، انہیں دیکھ کے میرا جوش اور بڑھ رہا ہے، یہ بات نہ خدا کو نہ اسکے فرشتوں کو پسند آئیگی کہ میری وجہ سے فرانس کی بدنامی ہو بہ نسبت موت کے میں بے عزتی پر ترجیح دیتا ہوں لیکن دیکھو رولان اب وہ ہمارے قریب آتے جارہے ہیں۔ تم آخر اپنا نرسنگھا بجانے پر تیار نہوئے، اگر شارل آجاتا تو کوئی خطرہ باقی نہیں رہتا۔ دریا کے کنارے پھاٹکوں کی طرف ذرا اپنی فوج کو دیکھو اور انکی فوج کو دیکھو سچ کہتا ہوں قابل رحم حالت ہی آج جو فوج شارل کے عقب کی فوج کہلاتی ہے، افسوس کہ کل وہ باقی نہیں رہے گی۔

رولان ۔ کیسی بہکی بہکی باتیں کر رہے ہو، نفرین ہے اس دل پر جو ہمت سے خالی ہے ہم استقلال سے لڑیں گے اور جیتیں گے۔

رولان جوش میں تیندوے کی طرح بھرا پڑتا ہے جوش میں آکر اپنے ساتھیوں کے روبرو یوں تقریر کرتا ہے۔

"دوستو! ہمارے بادشاہ نے ہمیں جن کے عقب کی فوج میں بھیجا ہے، شارل کو اچھی طرح معلوم ہے کہ ہم میں سے کوئی بزدل نہیں، ہمیں اپنے آقا (سینیر) کی خاطر سب مصیبتیں جھیلنی پڑینگی اور اپنا خون اور گوشت ضائع کرنا پڑے گا۔ عربوں کے مقابلہ میں اپنی تلواروں کے جوہر دکھاؤ۔ میں اپنی پیاری دورنڈال کے ہاتھ دکھاؤں گا۔ اگر میں مرگیا تو لوگ میری تلوار کو دیکھ کے کہیں گے کہ ہاں! یہ بادشاہ شارل کے شریف باجگزار کی تلوار ہے۔

مہاپادری تُرپَان ایک ٹیلے پر چڑھ کر یوں وعظ کرتا ہے۔

"اپنے آقا کے لئے ہمیں اپنی جانوں سے دریغ نہ کرنا چاہئے۔ مسیحی دین کے قیام کے لئے ہر زبانی ہیچ ہے، عربوں کے فوجی دل تم دیکھ رہے ہو، لڑائی ضرور ہوگی، دوستی تلواریں چلاؤ اور خدا سے رحم کی درخواست کرو، تمہاری روحوں کی سلامتی اور تمہارے گناہوں کی معافی کی میں بھی دعا کروں گا، یاد رکھو۔ اگر مروگے تو شہید ہوگے جنت میں سب سے اونچی جگہیں تمہیں ملیں گی۔

سب فرانسیسی گھوڑوں سے اتر کے سجدہ کرتے ہیں(۱) اور اپنے گناہوں کی معافی مانگتے ہیں۔

رولان نے ٹیلے پر چڑھ کے عربوں کی فوج کو دیکھا تو دنگ رہ گیا، اولیورے سے آکر کہنے لگا۔ "واقعی تم نے ٹھیک تھا گینلون نے سونے چاندی کے عوض ہماری جانیں بادشاہ مارسل کے ہاتھوں بیچی ہیں لیکن یہ سودا ایسا سہل نہیں، جبوقت تک ہمارے ہاتھوں میں تلواریں ہیں اُس وقت ہم دشمن کو پاس پھٹکنے نہیں دینگے۔ پھر جوش میں آکر سب ساتھیوں کی ہمت افزائی ان لفظوں میں کرتا ہے "اگر خدا نے چاہا تو شام سے پہلے پہلے ہم عربوں سے اتنا مال غنیمت چھین لیں گے کہ فرانس کے کسی بادشاہ نے بھی کبھی نہ دیکھا ہوگا۔"

اولیورنے۔ "میرا دل بات کرنے کو نہیں چاہتا۔ تم نے آخر میری ایک نہ مانی اور وہی کیا جو تمہارے من میں آئی۔ تم نے نرسنگھا نہ بجایا، شارل کو ہماری اس حالت کی بالکل خبر نہیں، اُسکا اسمیں کوئی قصور نہیں ہمارے ساتھیوں کا بھی کوئی قصور نہیں۔ وہ دیکھو! وہ آن پہنچے! چلو! چلو! بڑھو! مارو! میں خدا کا واسطہ دیکے کہتا ہوں کہ وار کا بدلہ وار سے دو۔"

گھمسان کی لڑائی شروع ہوگئی، مارسیل کا بھتیجا آلیروتھ فرانسیسیوں کو گالیاں دیتا ہوا گھوڑا بڑھائے چلا آتا تھا کہ رولان نے روکا اور بڑھ کے اس زور کا وار کیا کہ اسکی ڈھال اور زرہ دونوں ٹکڑے ٹکڑے ہوگئی، اپنی تلوار کے پھل کو آلیروتھ کی چھاتی کے خون سے رنگین کرلیا۔ اور اپنے ساتھیوں کو چلاکے کہا کہ دیکھو! پہلا وار کیسا بھرپور کیا ہے، آلیروتھ کی لاش دھڑاک سے زمین پر گر پڑتی ہے رولان پھر چلاتا ہے کہ دیکھو! "حق ہماری طرف ہے، دشمنوں کی طرف جھوٹ ہے۔"

بادشاہ مارسیل کا بھائی فالسارون نکل کے باہر آتا ہے اور اپنے بھتیجے کو زمین پر گرتا دیکھ کے بدلہ لینے کو آگے بڑھتا ہے، فرانسیسی فوج کے ایک سردار نے ایسی تلوار ماری کہ اسکا سر تن سے الگ جا پڑا، ملک بربر کا بادشاہ کورسابالی اپنے ساتھیوں کی بہت ہمت افزائی کررہا ہے، پادری تربان کو اس بربری بادشاہ سے جانی دشمنی ہے، اس نے بڑھ کے اسکا خاتمہ کردیا۔

---

(۱) سجدہ سے میری مراد پروسٹریشن (Prostration) ہے یعنی گھٹنے کو زمین پر ٹیک کر گردن جھکا کے تین دفعہ اپنی چھاتی اور ماتھے پر صلیب کا نشان بنانا۔

رولان اپنے نیزہ سے ینِدرہ عرب سردار مار چکا ہے، اس کے ہاتھ میں بس نیزہ کا دستہ رہ گیا ہے، اب وہ اپنی تلوار دروندال میان سے باہر نکالتا ہے اور شیر نیل کی طرف بڑھتا ہے، ایسا وار کرتا ہے کہ شیر نیل کے بھیجے کے دو ٹکڑے ہوتے ہیں، آنکھوں تک چہرہ کٹ جاتا ہے، دوسرا وار زرہ کے ہڈی پر کرتا تھا کہ وہ بھی گھوڑے پر سے گر گیا، لاش کو دیکھ کے رولان نے کہا۔

"غلام زادو! تم نے کیوں اپنے آپ کو بدبختی کے راستہ پر ڈالا ہے، محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) تمہاری کوئی مدد نہ کریگا۔ بھلا تم جیسے بھگوڑے ہم سے لڑنے آئے ہو" اسی طرح رولان ہر طرف مارتا دھاڑتا پھرتا ہے جدھر نکل جاتا ہے صفیں کی صفیں الٹ دیتا ہے؛

اولیورے تماشہ تھوڑا ہی دیکھ رہا ہے وہ بھی اپنے کام میں مشغول ہے، اس کی تلوار کا دستہ ٹوٹ گیا ہے، ابھی ابھی اس نے ترجیزا اور استرگور کو قتل کیا ہے، رولان اس سے کہتا ہے "یار کیا کر رہے ہو تمہاری تلوار جس کا نام آذنکلر تھا کیا ہوئی، اس کی مٹھیا سونے کی اور قبضہ بلور کا تھا"

اولیورے۔ اتنا استعمال کرنا پڑا کہ ختم ہوگئی۔

نواب گیران نے اپنے مشہور گھوڑے سوریل کی باگیں چھوڑ دی ہیں، عربوں کی صفیں الٹا پلٹا بڑ رہا ہے، دو برچھیوں کو دشمنوں کے پیٹوں میں توڑ چکا ہے اور انہیں دوزخ پہنچا چکا ہے۔ رولان نے دور سے دیکھا اور اولیورے کو پکار کے کہا، "دیکھو! نواب گیران آج ہاتھ دکھا رہا ہے، واہ، واہ کیا وار کیا ہے اسے ہاتھ کہتے ہیں"

لڑائی گھمسان کی ہو رہی ہے دونوں طرف سے جانیں ضائع ہو رہی ہیں، بہت سے فرانسیسی مرگئے، یہ اب کبھی اپنی ماؤں، بہنوں اور بیٹیوں کو نہ دیکھ سکیں گے گینلون نے کیسی دغا دی۔

پہاڑوں کے دوسری طرف فرانس کی سرزمین میں آندھی بادل کا ایک طوفان اٹھا ہے کہ خدا کی پناہ! زمین بھی ہل رہی ہے، بہت سے تو کہہ رہے ہیں کہ شاید قیامت آنیوالی ہے، دنیا ختم ہو رہی ہے انہیں معلوم نہیں یہ سب عناصر فطرت رولان کی موت کا ماتم کر رہے ہیں۔

دشمن ایک لاکھ میں سے صرف دو ہزار رہ گئے ہیں، اتنے میں بادشاہ مارسل اپنی خاص فوج لیکر

مدد کو پہنچ جاتا ہے۔ اس کی فوج کے ۲۰ دستے ہیں" یہ دیکھ کے رولان اپنے ساتھیوں کو یوں مخاطب کرتا ہے "دوستو اور ساتھیو! گینیلون نے ہماری سب کی موت کا پورا سامان کر دیا ہے، دغا چھپی تھوڑی رہے گی، شارل ضرور اس کا بدلہ لیگا، اب ہمیں چاہئے جان توڑ کے لڑیں، میں اپنی دروندال سے ہاتھ نکالتا ہوں، ہم نے اتنی لڑائیاں جیتیں ہیں۔ اب کہیں ایسا نہو کہ بھاٹ ہماری بدنامی کے گیت فرانس میں گائیں۔

مارسیل کی فوج سے ایک عرب باہر نکلتا ہے، اس کا نام ابسم ہے، ساری فوج میں اسکی عیاری مشہور ہے، نہ یہ خدا سے ڈرتا ہے اور نہ کنواری کے بیٹے کو مانتا ہے، وہ کالا بھجنگ ہے، قتل و غارت میں اسے مزہ آتا ہے، لڑائی کو یہ ساری دنیا کے سونے پر ترجیح دیتا ہے، کبھی کسی نے اسے ہنستے مسکراتے نہیں دیکھا لیکن یہ بڑا بہادر ہے، اسی وجہ سے بادشاہ مارسیل اس سے بڑی محبت کرتا ہے، تریان (پادری) نے دور ہی سے دیکھ کے کہہ دیا تھا کہ یہ آدمی بڑا سخت مرتد معلوم ہوتا ہے، اسے میں اپنے ہاتھ سے قتل کروں گا۔ تریان کا گھوڑا تیزی میں بے مثل ہے، اس کا نام گردسانی ہے، ڈنمارک کے بادشاہ کو قتل کر کے اس نے اس پر قبضہ کیا تھا، اس گھوڑے کی ٹانگیں ستی ہوئی رانیں اور پٹھے چوڑے چکلے، کوکیں تنگی ہوئی ہیں، دم سفید ایال پیلی اور کان چھوٹے ہیں، گھوڑ دوڑ میں کوئی گھوڑا اسکا مقابلہ نہیں کرسکتا،

پادری تریان نے اس پھرتی سے ابسم پر حملہ کیا کہ وہ دیکھتا کا دیکھتا ہی رہ گیا، ابسم کی ڈھال پکھراج اور نیلم اور لالوں سے جڑی ہوئی تھی، ایک شیطان نے وال بتیا کے مقام پر اس ڈھال کو

---

(۱) گیت میں بجائے دیو کے ہر جگہ شیطان کا لفظ استعمال کیا گیا ہے۔ جرمنوں نے عیسائیت قبول کر کے اپنی ائتھالوجی بھی بدل دی ہے چنانچہ وہ اپنی کہانیوں میں سامی ائتھالوجی کے [illegible] استعمال کرتے ہیں، حالانکہ مشرق میں ایرانیوں اور ہندوستانیوں نے سامی مذہب قبول کیا اور سامی ائتھالوجی کے الفاظ مثلاً جنات وغیرہ بھی اپنے یہاں رائج کر لئے لیکن انکی ائتھالوجی کا بنیادی تخیل آرین ہی رہا، چنانچہ ایران اور ہندوستان کی ساری کہانیوں سے یہ بات آشکار ہے، الف لیلہ جو ایرانی اثر میں لکھی گئی ہے اسی بات کی تصدیق کرتی ہے۔ . . .

امیر گلارف کے نذر کیا تھا اور امیر نے اسم کو تحفہ کے طور پر بھیجا تھا، اسم پہلے وار میں ختم نہیں ہوا دوسری دفعہ تر پان نے نیزہ اسکے پیٹ سے آر پار کر دیا اور وہ زمین پر گر پڑا۔

مارسیل کی تازہ کمک سے فرانسیسیوں کے پیر اکھڑنے لگے، رولان اور اولیوے برابر ہمت افزائی کر رہے ہیں اور چلا چلا کے کہہ رہے ہیں کہ یہ ٹھیک ہے کہ اس دن کے بعد ہم نہیں رہیں گے لیکن ہمارا نام ہمیشہ رہیگا۔ جنت کے دروازے ہمارے لئے کھلے ہوئے ہیں وہاں ہم معصوموں کی قربت کی لذت پائینگے

رولان نے اپنے مشہور شہسوار انجلیے اور سامسون کو زمین پہ گرتے دیکھکر اولیوے سے کہا کہ:

"دیکھو کیسے کیسے بہادر آج خاک میں مل رہے ہیں، بھلا اب فرانس کو ایسے آدمی کہاں ملیں گے

اولیوے خدا ہمیں انکا بدلہ لینے کی توفیق عطا کرے،

رولان۔ پیارا فرانس اجڑ جائے گا۔ اب بتاؤ کیا کریں؟۔

اولیوے۔ میری سمجھ کچھ کام نہیں کرتی مجھے موت اس بات سے پسند ہے کہ میرے بعد لوگ میرا نام بے غرتی کے ساتھ لیں۔

رولان۔ کہو تو نرسنگھا بجادوں، شارل شاید ہماری مدد کو آجائے۔

اولیوے۔ ایسا کرو گے تو اپنے بزرگوں کے نام کو بٹہ لگاؤ گے اور انکے ناموں پر ہمیشہ بدنامی کا داغ رہیگا۔ جب میں نے تم سے کہا تھا تو تم نے نرسنگھا کیوں نہیں بجایا۔ میں اب ہرگز اس بات کیلئے اپنی رضامندی دینے کو تیار نہیں۔ اب اگر تم نرسنگھا بجاؤ گے تو بہادری میں شمار نہ ہوگا اگر شارل ہمارے ساتھ پہلے سے ہوتا تو اور بات تھی، اب تم ایسا کرو گے تو یاد رکھو میں اپنی داڑھی کی قسم کھاکے کہتا ہوں کہ تم میری بہن آدد کے پہلوؤں میں کبھی نہیں لیٹ سکو گے۔

رولان۔ بھائی غصہ کیوں ہوتے ہو؟

اولیوے۔ یہ سب تمہارا قصور ہے، دانشمندانہ بہادری اور حماقت دو علیحدہ باتیں ہیں، احتیاط تہوّر سے زیادہ ضروری ہے، فرانسیسیوں نے تمہاری حماقت سے جانیں ضائع کیں اب کبھی ہم شارل کی خدمت نہ کرسکینگے اگر تم نے پہلے ہی میری بات مان لی ہوتی تو اسوقت شارل ہمارے ساتھ ہوتا اور ہم لڑائی جیت لیتے۔

# ترکیہ جدید میں تمدنی تحریک

(۲)

ہم پہلے کہہ چکے ہیں کہ اس نئی تحریک سے جو انقلاب پیدا ہوا وہ ایک تو ایک نئے تصور حیات و کائنات کی شکل میں اور دوسری طرف ایک جدید سیاسی و معاشی تنظیم کی صورت میں رونما ہوا۔ اگر نئی دنیا کے مظاہر تکوین پر سلسلہ وار نظر ڈالی جائے تو یہ جدید تصور کائنات و حیات مندرجہ ذیل واقعات میں نظر آئیگا۔

۱۔ انسان اور اس کی عقل کی قدر۔ ۲۔ زندگی اور دنیا کی طرف انسان کا رویہ۔ ۳۔ فرد اور جماعت کا تصور اور جدید ریاست اور نئی معیشت کے مظاہر میں ایک نئی سیاسی و معاشی تنظیم۔

## انسان اور اس کی عقل

قدیم ترکوں کا تصور کائنات، اسلامی تصور تھا، لیکن عثمانی ترکوں نے جب اسلام کو قبول کیا ہے تو یہ کافی تاریخی نشو و نما پا چکا تھا اور اپنی اصلی ہیئت سے بہت کچھ ہٹ چکا تھا۔ اصل اسلام میں انسان کو کائنات میں سب سے بلند جگہ دی گئی تھی لیکن تاریخی نشو و نما کے دوران میں انسان کی یہ شاہانہ شوکت مدہم پڑ چکی تھی قرآن میں وہ بلند اور ابھارنے والے مقامات ہیں جہاں فرشتوں کو حکم دیا گیا ہے کہ آدم کے سامنے بہ حیثیت خلیفۂ الٰہی سر بسجدہ ہوں اور ایک دوسرے مقام پر ہے کہ آدم ہی کو علم اسماء عطا ہوا اور یہی اسماء علم ارضی کی نشانیاں اور علامتیں ہیں۔ اسی قسم کے مقامات قرآن میں متعدد ہیں۔ میں یہاں بس ایک اور مقام کا ذکر کر دوں جسے آج کل بہت نقل کیا جاتا ہے اور جیسا کہ ہم آگے چلکر دیکھیں گے محمد عاکف نے اپنی معروف نظم "انسان" میں اسے استعمال کیا ہے یعنی وہ مقام جہاں انسان کو بشارت دی گئی کہ خدا نے ارض و سماء کی تمام چیزیں اس کی باجگذار بنائی ہیں۔

قدیم اسلام میں انسان کو کائنات میں جو تفوق دیا گیا تھا اور عالم کی جو حکمرانی عطا ہوئی تھی اسے تاریخی اسلام نے یا تو بھلا دیا یا اس کی غلط توجیہیں کیں۔ مفکران کے تصور کائنات میں انسان کو جو بلند مرتبہ دیا گیا ہے

یہ نہیں کہا جا سکتا اس کی تشکیل میں جماعتی اور سیاسی عناصر کا اثر ہے یا وہ نبی اسلام کے نئی کا نتیجہ ہے لیکن اسمیں شک نہیں کہ بعد کو چلکر اس پر سیاسی و جماعتی حالات نے اثر ڈالا، اسمیں آخر لسے بالکل مٹا ہی دیا۔ ایک طرف اسلامی ممالک کی جابرانہ حکومت تھی جس نے انسان کو اتفاقات اور بادشاہوں کے مزاج و وہم کے لئے کھلونا بنا دیا اور سیاسی و معاشی انحصار کا دائمی عذاب اس کے سر ڈالدیا تھا دوسری طرف تمدن و تہذیب کے انحطاط نے اسے قدرت کی بے رحم طاقتوں کا دست نگر کردیا تھا۔ اور یہ دونوں حالتیں ایسی تھیں کہ عظمت بشری کا قرآنی تخیل اسمیں قائم رہ سکتا ہاں خود ان نئے حالات میں قیام کی صلاحیت تھی۔ قدیم دنیا میں جبتک یہ قوت باقی تھی کہ اپنے اثر کو قائم رکھ سکے اس وقت تک افراد کے لئے سوائے اس کے اور کیا چارہ تھا کہ رضا و تسلیم کے ساتھ اس کے ساتھ ساتھ چلے چلیں۔ لیکن جب پھر وقت آیا تو انسانیت نے اپنا حق حاصل کرنیکی کوشش کی۔ عثمانی سلطنت کے سیاسی انقلابات، مغربی تمدن سے تعلق اور یورپی انسانیت سے واقفیت ان سب چیزوں نے ملکر ایسی مدد کی کہ مدت کا دبا ہوا مواد پھٹ پڑا۔

لیکن اس نئے تصور کائنات کی بنیاد خالص اسلامی تھی اور یہ قرآن کے صفحات میں اپنی ترجمانی اور اپنی تصدیق کا متلاشی تھا۔ چنانچہ قرآن کے وہ مقامات اب یاد آنے لگے جنکا ذکر اوپر ہوا ہے نئی شاعری خطابت، وعظ، مدرسوں کی کتابیں سب کی سب اسی نئے تصور سے پر ہیں۔ میں یہاں صرف دو مثالیں کا ذکر کرتا ہوں۔ ایک توفیق فکرت کی نظم "آسمان سے زمین تک" ہے جس میں وہ انسان کے تمدنی فتوحات کی قصیدہ خوانی کرتا ہے اور آخر میں کہتا ہے۔

" . . . . تو تو بجائے خود ایک عالم ہے۔ فتوحات اور حسن کی دنیا۔ اے حیات، اے روح عالم، اس کی عزت و عظمت کرو۔ انسان کی عزت و عظمت تمہارا فرض ہے کہ اس کی عزت کرو۔ یہی خیر و شر کا خالق ہے۔ یہی خالق امکان! "

دوسرے محمد عاکف کی نظم "انسان"

"انسان اپنی قدر نہیں پہچانتا۔ وہ تو فرشتوں تک سے بلند تر ہے۔ اس کے سینہ میں علم نہاں ہیں

اس کے قلب پر وجود باری اپنا پرتو ڈالتا ہے جسمانی حیثیت سے دیکھو تو ایک فانی چیز ہے لیکن کارسازی الٰہی کا مقصود یہی ہے، اور اسی لئے ابدی ہے اور بے قیود۔ قدرت اس کی خادمہ ہے، عالم اشیا، اس کا باجگزار ہے۔ دنیا اس کی مرضی اور اس کے آئین کی فرمانبردار ہے۔ یہ کائنات کا تاج ہے"

انسان کی اس قدر کے ساتھ ساتھ اس کی عقل کی قدر بھی بڑھی ہے بلکہ اسی میں وہ بھی شامل ہے قرآن کے تصور میں انسان بھی دیگر مخلوق کی طرح ایک وجود ہے۔ جو چیز اسے انپر فضل کرتی ہے اور کائنات سے تمام اور خالق و مخلوق کی حد فاصل بناتی ہے وہ یہ ہے کہ اسمیں عقل اور ذہن ہے۔ انسانیت عقلیت کا نام ہے۔ انسان عقل ہے۔ اسلام جب انسان کو مخاطب کرتا ہے تو ایک قوت خیال اور عقل سے متصف ہستی کی طرح۔ قرآن اسے فکر و تدبر کی ہدایت کرتا ہے۔ قرآن اور رسول اللہ دونوں انسان میں عقل و فکر کے یقین کو پہلے سے فرض کرتے ہیں (دیکھو احمد حمدی کی کتاب "دینی درسلری")

عقل کی حقارت کا جذبہ تاریخی اسلام میں متصوفین کے یہاں پیدا ہوا۔ انہوں نے شریعت کی رسمی پابندیوں اور متکلمین کی عقلیت کے خلاف علم بلند کیا آو ہر دوسرے حلقوں میں عقل سے مراد یہ صلاحیت نہ رہی جس کا مطالبہ قرآن اور رسول نے کیا تھا کہ ہمیشہ از سر نو تخلیقی طور پر ایمان و عقیدہ کو تازہ رکھا جائے بلکہ اسے فرائض انسانی کی وجہ بنا کر چھوڑ دیا گیا۔ حکم اب یہ تھا کہ متکلمین کے ذہنی کارناموں پر انسان کو عقیدہ رکھنا چاہئے چونکہ یہ عقل رکھتا ہے۔ اس کے فرائض متعین تھے اور انکا پورا کرنا اس کے لئے ضروری تھا اور یہ بھی اس لئے کہ یہ عقل رکھتا ہے۔ ایمان کا اصلی اور ابتدائی اختیار جبر میں تبدیل ہوگیا۔ اب جو دوبارہ انسانیت کا انکشاف ہوا اور اس نے اپنے حقوق از سر نو حاصل کئے تو عقل کے بھی دن پھرے چنانچہ اس نئی تمدنی تحریک میں شروع سے آخر تک ایک عقلی رو دکھائی دیتی ہے اور جب مغرب سے تعلق پیدا ہوا تو ترکوں کو زمانہ روشن خیالی کے فلسفہ نے اپنی طرف کھینچا بلکہ عقل کی رہنمائی یہاں تک ہوئی کہ مذہب کی مخالفت شروع ہوگئی لیکن اسکا جواب علما نے یہ ظاہر کر کے دیا کہ اسلام میں عقل کا کس قدر بلند درجہ ہے۔ اس ضمن میں بھی میں فکرت اور عاکف کی نظموں کا حوالہ دینا چاہتا ہوں۔ فکرت نے تو اپنی ایک نظم میں عقل پر ایمان رکھنے کو اساس ایمان قرار دیدیا ہے۔

## انسان اور کائنات

انسان میں اپنی خودی کا یہ شعور ساتھ ہی ساتھ دنیا میں اس کی حیثیت کا احساس بھی پیدا کر دیتا ہے. لیکن عہد ماضی نے دنیا کیطرف جو رویہ اختیار کر رکھا تھا اس کی وجہ سے کج ترک اپنے اس دو گونہ احساس پر ذہنی اور روحانی پابندیاں عاید پاتے ہیں، اس نئے احساس نفس کے ساتھ رہبانیت، زندگی سے انکار اور بے عملی کیونکر نبھ سکتی ہے کہ یہ تو ذوق عمل سے از سر تا پا پُر ہے۔

قرآن اور ابتدائی اسلام کے تصور کے مطابق تو دنیا اور آخرت کے تخیل میں نہایت مناسب توازن تھا، اسمیں صرف رہبانیت یا زندگی یا دنیا سے انکار کی کوئی جگہ ہی نہ تھی۔ ذرا ان اقوال کو پڑھئے "کہ خدا نے تجکو جو کچھ دیا ہے اسمیں آخرت کو ڈھونڈھ لیکن اس دنیا میں اپنے حصہ کو نہ بھول" "تم میں سے سب سے بہتر وہ نہیں ہے جو اپنی دنیا کو اپنی آخرت کی خاطر یا اپنی آخرت کو اپنی دنیا کی خاطر چھوڑ دے. بلکہ افضل وہ ہے جو دونوں کو ملا سکے کیونکہ دنیا آخرت کے حصول کا ایک ذریعہ ہے اور آدمی پر محض بوجھ نہیں" "دنیا کے لئے کام کرو، اس طرح کہ گویا ہمیشہ زندہ رہو گے اور آخرت کے لئے کام کرو اس طرح کہ گویا کل مرجاؤ گے" یہ زندگی کو قبول کرنے والا ولولۂ عمل اسوقت تک قائم رہتا ہے جب تک کہ جماعتی معاشی اور سیاسی حالات دنیا میں انسان کی فضیلت کی تصدیق کرتے ہیں اور اسکے ذوق عمل کے لئے کھلا میدان دیتے ہیں اور خصوصاً جب تک کہ انسان ایمان سے لبریز اعمال کے جوش میں اپنی ہستی کو بنائے رہتا ہے۔ ایسے زمانوں میں دنیا اور اس کی حیثیت مصائب کی سی نہیں ہوتی لیکن جب سیدھے سادے ایمان کا عہد شباب گذر گیا، ذہنی اور مادی ترقی رک گئی، اور عام تہذیب و تمدن کا زوال اپنے تمام نتائج کے ساتھ رونما ہونے لگا تو احساسات میں بھی تغیر پیدا ہوا جس نے بدھمت، عیسائیت، اور نو فلاطونی فلسفہ کی صورت میں اپنے اظہار کی راہیں نکالیں۔ عربی اسلامی سلطنت کی بنیادیں متزلزل ہو گئیں۔ اسلامی دنیا کی توحید عقائد و شریعت میں مذہبی فرقے اور فقہی مذاہب پیدا ہو گئے۔ غرض ہر طرف تباہی و انتشار کی شکلیں دکھائی دینے لگیں اسلامی حکومت کی شکل بدل کر اب استبداد قائم ہوا اور جبر و قوت کی حکومت چاروں طرف قائم ہو گئی، ان سب چیزوں نے وہ زمین تیار کی جس میں ایک منفی اور مجہول تصور کائنات کا پودا، نشو و نما کرے گا ...۔

ترک جب میدان میں آئے، اور یوں کہنا چاہئے کہ اسلام کو انہوں نے پھر قائم کیا تو یہ حالات تاریخی حقائق بن چکے تھے اور کم سے کم علمی دنیا میں ان سے دوچار ہونا لازمی تھا۔ شروع شروع میں تو اس نوجوان اور حقیقت پسند قوم کے جذبۂ حیات اور ذوقِ عمل نے ان چیزوں کو دبا دیا لیکن آگے چلکر یہاں بھی وہی صورتِ حال پیدا ہوگئی یعنی زندگی سے نفرت دنیا کی حقارت اور تقدیر پرستی نے یہاں بھی فرمانروائی شروع کر دی۔ اس سلسلہ میں نئی تمدنی تحریک نے پھر انقلاب پیدا کیا ہے جو نہایت شدید اثبات زندگی اس دنیا کے تخیل اور ارتقاء کے تصور کی شکل میں رونما ہو رہا ہے۔

اثبات زندگی کے اس جذبہ کا سب سے پہلا قوی اظہار نامق کمال کی تصانیف میں ملتا ہے اپنے مشہور مضمون "سعی" میں اور بے شمار دوسرے مواقع پر اُس نے اس ناپائدار اور "فانی" دنیا کی حقارت کے خلاف آواز بلند کی ہے۔ عبدالحمید نے اپنی تصانیف اور اپنی شخصیت میں اس نئے تصور کائنات کی جیتی جاگتی تصویر پیش کی ہے۔ مثال کے طور پر میں اُسکی نظم "بر واعظ بر موعظہ" کا ذکر کرنا چاہتا ہوں جس کے مطالب کی نوجوان شعراء نے تقریباً حرف بحرف نقل کی ہے حتیٰ کہ توفیق فکرت کے کلام میں بھی جس کو یاس مشرب سمجھا جاتا ہے اس ذہنی انقلاب کا اظہار موجود ہے۔ ضیا کوک الپ کے ہاں تو یہ چیز بالکل ہی بدیہی ہے اور یہی حال ایمن کا ہے جس نے اس خیال کو متعدد نظموں میں ظاہر کیا ہے، وہ اپنی ایک نظم "اُس دن" میں اُس مبارک گیت گاتا ہے جب اُس کی قومی امیدیں بر آئیں گی۔ وہ دن جب "انسان خنداں ہوگا، زمین خنداں ہوگی، آسمان و سمندر خنداں ہوں گے" اور اسکا ہر قومی بھائی پکار اٹھے گا "میں دنیا سے محبت کرتا ہوں، میں زندگی سے محبت کرتا ہوں"، عاکف نے اسی مضمون کو خالص اسلامی رنگ کی نظموں میں نہایت دلفریب الفاظ سے ادا کیا ہے میں اس موقعہ پر اُسکی کتاب "صفحات" کے چوتھے حصے اور پانچویں حصے کی پانچویں اور چھٹی نظم کا حوالہ دینا چاہتا ہوں۔

اثبات عالم کے ساتھ دنیاداری کا تصور بھی لاحق ہوا ہے۔ کچھ تو اس کی آمیزش غیر شعوری طور پر بات کے ساتھ ہے اور کچھ شعوری اور واضح الفاظ میں اس کا اظہار ہو چکا ہے۔ جیسا کہ متذکرہ بالا نظموں سے ظاہر ہوتا ہے، عاکف تک اس سے مستثنیٰ نہیں ہے اور "صفحات" کے پانچویں حصہ کی چھٹی نظم

خیال اُس کے یہاں بھی قوت کے ساتھ موجود ہے۔ امین کی نظم "ایک نوجوان کے نام" اس سلسلہ میں بہت قابل لحاظ ہے۔ ان الفاظ پر ختم ہوئی ہے "قدرت کی عظمت کو پہچان اور عرصہ عالم کو تنگ نہ بنا، اپنے محبوب کے لئے یہیں ایک گھونسلا بنالے اور فرشتوں کی طلب نہ کر، تو بطن زمین کی اولاد ہے اسے نہ بھول" سلیمان نظیف نے جو ملاحظات حب وطن کے موضوع پر کئے ہیں اُن میں بھی اس مضمون کے مقامات ملتے ہیں تاہم اتبک دنیا داری کے اس تخیل کو مکمل شکل میں نشو ونما نصیب نہیں ہوئی اور اس کے اسباب ہر شخص خود آسانی سے سمجھ سکتا ہے۔

اس انقلاب ذہنی کا تیسرا عنصر یعنی ارتقاء کا تصور اسلام اور ترکوں کے تصور کائنات میں بالکل نئی چیز ہے۔ پُرانے خیال کے مطابق خدا کی مخلوق دنیا پوری اور مکمل ہے، جدید معنوں میں ترقی کا وہاں امکان نہیں ہے۔ یہاں ترقی صرف یہ ہے کہ وہ اعلیٰ مدارج پھر سے حاصل کرلئے جائیں جنہیں افراد اور ریاستیں وغیرہ عہد ماضی میں حاصل کر چکی ہیں۔ چیزیں وجود میں آتی ہیں اور فنا ہوجاتی ہیں اور یہی دنیا کی زندگی کا وہ دائرہ ہے جو قدیم ریاضی و حکمت اور مکانی تصور عالم کے مطابق ہے لیکن دنیا کی تعبیر نو نے ان خیالات کو بھی پامال کردیا ہے اور یہ اس طرح کہ زندگی کی پرانی شکلوں کا وجود ختم ہوگیا اور لوگ ماضی کی پابندیوں کو چھوڑ چکے۔ اس صورت حال نے ایسی موافق فضا پیدا کردی کہ مغرب کے تصور ارتقاء کو نہایت جوش کے ساتھ شرف قبولیت بخشا گیا۔ چنانچہ آج ترکوں کی تمام ذہنی زندگی اس تصور کے زیر اثر ہے حتیٰ کہ مذہبی تصانیف میں بھی اسکو بے چون و چرا تسلیم کرلیا گیا ہے۔ شعراء میں سے صرف دو کی مثالیں دینا چاہتا ہوں۔ فکرت اور عاکف۔ فکرت نے تو اپنے کلام میں مسئلہ ارتقاء کو مذہبی حیثیت دیدی ہے۔ وہ کہتا ہے کہ "قدرت میں سلسلہ ارتقاء دائمی ہے اور اس تکمیل کا عقیدہ توریت، انجیل اور قرآن سب سے میرے اندر پیدا ہوتا ہے، عاکف کی مذکورہ بالا 'انسان'، ذہن بشری کی آرزوئے ترقی و ارتقاء کا سب سے دلفریب اظہار ہے لیکن فکرت ان ارتقاء ساری دنیا کا قانون ہے اور عاکف نے اپنی نظم "انسان" میں اسے صرف بنی نوع کے لئے مخصوص کردیا ہے اور یہ بات عاکف کی خصوصیات میں ہے، کیونکہ وہ اس نظم میں تعلیم قرآن

سے وابستہ رہکر قدرت کو اغراض انسانی کا ایک ذریعہ سمجھتا ہے۔

اس سلسلہ میں یہ بات بتلا دینی ضروری ہے کہ اگر کوئی شخص ان مصنفوں کی تصانیف کو پڑھے تو اُس پر یہ اثر ہونا لازمی ہے کہ زندگی اور دنیا کا جو نیا تصور ہم نے اوپر بیان کیا ہے، ان کے جذبات و خیالات من و عن اُسکے پابند نہیں ہیں اور سب سے زیادہ یہ بات فکرت و عاکف کے ہاں ملیگی۔ وجہ اسکی یہ ہے کہ تغیر ابھی بالکل نیا ہے اور عہد ماضی سے تمام رشتے ابتک نہیں کٹے ہیں بلکہ عاکف کا معاملہ تو یوں ہے کہ اثر و مقبولیت حاصل ہونے کے بعد یہ قدامت پسندی پر غالب آیا ہے اور نئے تصورات کا حامل بنا ہے اسی وجہ سے اُسکی شاعری کے ایک حصہ میں تمام و کمال عہد ماضی کی ذہنیت پائی جاتی ہے فکرت کا معاملہ اس سے بالکل جدا ہے یہ اصل میں مغرب پرست ہے اور اسی وجہ سے اس کے تصور عالم میں اسقدر پیچیدگیاں ہیں۔ ان باتوں کی طرف اشارہ اس لئے کیا گیا ہے کہ انہیں نظر انداز کر کے ان شعرائے کے ساتھ ادبی انصاف نہیں کیا جاسکتا

ذوق عمل

ذہنیت کے جس تغیر کا ذکر ہم پچھلے دو عنوانات کے تحت میں کر چکے ہیں وہ صرف قدیم ذہنیت ہی کا مخالف نہیں بلکہ اُس کے نتائج خصوصاً تقدیر پرستی کا بھی دشمن ہے۔ اگر کوئی یہ کہے کہ اسلام تقدیر پرستی کا مذہب ہے تو اسمیں بس اسی قدر حقیقت ہوگی جتنی اس قول میں کہ اسلام محض عمل اور قانون کا مذہب ہے اس تقدیر پرستی کی جڑیں بھی جو قوت ارادی کو مجروح کر کے بے عملی پیدا کر دیتی ہے۔ اسلامی اور ترکی دور ماضی کے سیاسی، معاشی اور جماعتی حالات اور تمام تمدنی کیفیات میں ملتی ہیں۔

"ہر چند بر بنائے علم الاخلاق کے اصول نیک اعمال کا مطالبہ کرتے ہیں تاہم اُنکی ساری افتاد ایسی ہے کہ آخر میں آکر تان اسی پر ٹوٹتی ہے کہ دنیا کی عام رفتار کے دور میں آدمی بلا شرط اپنے کو تسلیم و رضا کا خوگر بنالے . . . . ایک ایسے زمانہ میں جبکہ قوموں کی سیاسی آزادی تقدونی اور اسکے بعد عمومی حکومت کے ہاتھوں خون ہو رہی تھی بلکہ خود رومی فاتح سلطنت کے استبداد کے نیچے دبے جا رہے تھے۔ جبکہ جبر و قوت ایک زندہ دیو کیطرح ہر قابل ذکر خود مختاریتی کو نیست و نابود کئے دیتے رہی تھی

ایسے زمانہ میں ہر اُس شخص کے لئے جس نے اپنا مقصد شخصی اور انفرادی فلاح سے کچھ بھی بلند تر رکھا ہو سوائے اس کے اور کیا چارہ تھا کہ وہ دنیا کے چلتے ہوئے کاروبار میں تقدیر پرست تسلیم کی خو ڈالے کہ اس پر ایک یا بہت سی قومیں بھی کوئی قابل ذکر اثر ڈالتی نظر نہ آتی تھیں، مذہب واقی نے اگر تقدیر پرستی کو ایک عقیدہ بنا دیا تو بس اپنے عہد کے اسی رجحان کی پابندی کی" سٹلر (Zeller) کے یہ الفاظ جو اُس نے رواقی مذہب کے متعلق لکھے ہیں معلوم ہوتا ہے کہ بالکل تاریخ اسلام کو پیش نظر رکھ کر تحریر کئے گئے۔ اس قول کی صحت کو تسلیم کرنے کے لئے بس اتنا ضروری ہے کہ آدمی اسلامی ممالک میں خود موجودہ حالات کو پیش نظر کرلے۔ افراد کی سیاسی آزادی اُن سے نہیں چھینی گئی تھی بلکہ انکا سارا مادی اور ذہنی وجود اتفاقات کے بننے بگڑنے، حکمرانوں اور بالادستوں کے چشم کرم اور عنایت پر منحصر تھا اور پھر خود یہ حضرات بالادست ان افراد کی نظروں میں تقدیر کے کھلونوں سے زیادہ وقعت نہیں رکھتے تھے۔ ہر شخص کے لئے ایک نہایت تنگ اور غیر متیقن دائرہ زندگی تھا جس میں وہ مقید ہوتا اور کبھی کبھی تو یہ بھی نصیب نہ ہوتا تھا کل تمدن کی حالت ہی ایسی تھی کہ آزاد اور غیر محدود ذوق عمل کے لئے کوئی میدان کار نہ تھا، پھر کیسی حماقت ہوگی کہ ایسے ناموافق حالات میں ذوق عمل اور کام کرنے کی خوشی اور خواہش پیدا ہو، یہ ضرور ہے کہ اسلامی تقدیر پرستی کے اسباب محض ان ہی حالات کو قرار دینا بہت یکطرفہ بات ہوگی اور تاریخی اعتبار سے مادہ پرستی کے مرادف۔ اور دوسرے مذاہب کی طرح اسلام نے بھی اپنے پیروؤں کو خدا پر بھروسہ کرنے اور رضائے الٰہی میں اپنی مرضی کو فنا دینے کی تعلیم دی ہے۔ لیکن مذکورہ بالا حالات میں یہ بات کہ اور تمام اخلاقی اور مذہبی مطالبات تو بھلا دئے گئے اور یہی اپنے ارادہ کو فنا کر دینے کی تعلیم پیش پیش ہوگئی یہ البتہ انہی حالات کا نتیجہ ہے۔ نئی تمدنی تحریک نے یہاں انقلاب ہی پیدا نہیں کیا بلکہ عہد ماضی کے اس باب کو یک قلم بند کر دیا۔ قدیم استبدادی حکومت تباہ کر دی گئی اور سیاسی آزادی ازسرنو قائم ہوئی۔ اس سلسلہ میں بھی مغربی تمدن کے تعلق نے بہت سے نئے خیالات اور بہت سی توتیں مستعار دیں۔

لوگ اب ترکوں اور اسلام کے پرانے زمانوں کو یاد کرنے لگے یعنی اُس عہد ماضی کو جو ولولہ انگیز واقعات سے پر ہے۔ اب اسلام کے وہ اصول بھی سامنے آنے لگے جن میں عمل کا مطالبہ ہے، ذہنی سیاسی

اور جامع شرطیں جب اس طرح پوری ہو گئیں تو اس نئے تصورِ حیات و کائنات کا اخلاقی نتیجہ بھی لازمی طور پر نکلا گیا ان میں ذوقِ عمل نے اب بطورِ ذہنی تصور کے بھی جڑ پکڑ لی۔ لوگوں کی سمجھ میں اب یہ آیا کہ انسان کو فطرت پر جو فضیلت عطا کی گئی ہے اُس پر اُس کو اترانا نہ چاہیئے، نہ اسکی وجہ سے دنیا سے نفرت کرنی چاہیئے، فطرت پر اُس کی حکومت کا جو ذکر ہے وہ ابھی موجود نہیں ہے بلکہ وجود میں لائی جانی چاہیئے کیونکہ لَیْسَ لِلْاِنْسَانِ اِلَّا مَا سَعٰی۔

اس سلسلہ میں بھی ترکی شاعری نے اپنے مقصد کو صحیح طور پر سمجھا اور اُسکو پورا کرنے کی کوشش کی۔ اُس نے تقدیر پرستی اور غلط معنوں میں خدا پر بھروسہ کرنیکی مخالفت کو اپنا سب سے پہلا مقصد قرار دیا اور دوسرا مقصد مایوسی اور کاہلی کے خلاف جہاد۔ یہاں بھی ہمیں سرِ فہرست وہی نامق کمال دکھائی دیتا ہے، وہ مضبوط ارادوں والا اعلیٰ آدمی جس نے اپنے خیالات کی تمام قوت اس کاہلی اور خدا پر اس غلط بھروسہ کے خلاف صرف کردی اور محنت وعمل کے پیغام کی تبلیغ کی۔ حامد، فکرت، امین اور عہدِ جدید کے تقریباً سب شعرا نے اُس کی پیروی کی۔ لیکن اس ضمن میں شاعری کا سب سے عظیم الشان کارنامہ عاکف کا ہے ہم اوپر ذکر کر چکے ہیں اور اُس کے وجوہ بھی بتلا چکے ہیں کہ عاکف کی مثال ہماری تحریک کے لئے نمونہ ہے۔ اسی وجہ سے میں یہاں اُسکی نظموں کے متعلق تھوڑی تفصیل دیتا ہوں: "صفحات" کے پہلے باب میں تو ہم عاکف کو اس حال میں پاتے ہیں کہ وہ خود اپنی ذات سے اور اپنے قدیم ذہنی ماحول سے برسرِ پیکار ہے اس حصہ کی نظموں پر علیحدہ علیحدہ تاریخیں نہیں پڑی ہیں اس لئے صحیح طور پر یہ نہیں معلوم ہو سکتا کہ اُسکے خیالات میں کیسے کیسے نشو ونما ہوئی ہے اور کب کب تغیرات لیکن جیسا کہ ہم پہلے کہہ چکے ہیں کہ یہ پہلا باب دو عالموں کے تصادم کا منظر پیش کرتا ہے، اس کی پانچویں نظم "قدم نہ رکے" اس عاکف کو ظاہر کرتی ہے جو باقی چار حصوں میں ہمارے سامنے آتا ہے، وہ آگے بڑھتی ہوئی انسانیت کے شور وغوغا کو سنتا ہے اور اپنی قوم کو اُسکی طرف متوجہ کرنا چاہتا ہے "انسانیت" فوج فوج مستقبل کے ملک میں داخل ہو رہی ہے جو انسانیت کی اس متبرک دھارے سے وابستہ نہ ہوگا وہ کھو یا جائیگا" "ماضی کی یاد میں نہ الجھو، یہ نہایت تکلیف دہ سماں کر رہیں، آگے بڑھو، مستقبل تمام خطروں سے آزاد ہے اور اُس کی زمین کیسی مقدس

ہے اور کیسی پاک"۔ "تماشا گاہ ہستی کو دیکھو، اسکا ایک ذرہ بھی بیکار نہیں ...... اس محنت و سعی دوام اور اس لامتناہی ترقی سے کوئی مفر نہیں، زمین کام کر رہی ہے، آسمان کام کر رہے ہیں، اگر تجھکو شرم نہیں آتی تو یونہی بیٹھا رہ" اس سلسلہ میں عاکف کو ایک نیا علم حاصل ہوا جس کو اُس نے بعد میں ترقی دی ہے۔ وہ سرتاپا مسلمان ہے، اُسکا ایمان نہایت مضبوط اور پختہ ہے اور اُس کے عقیدہ میں ایک عجیب سادگی اور صفائی ہے لیکن اس پر بھی اسلامی دنیا کے مصائب اور ترکوں کے تکلیف دہ حالات کا اثر ہے اور باوجود اپنے عقیدہ کے یہ محسوس کرتا ہے کہ خود اسے اور اسکی اسلامی دنیا کو خدا نے چھوڑ دیا ہے اس تکلیف دہ خیال سے اس کے دل میں جو کیفیت پیدا ہوتی ہے اُس کا علاج یہ اس علم میں ڈھونڈتا ہے جس کا ہم نے ذکر کیا ہے یعنی تیسرے باب کی پہلی نظم میں محنت و سعی کا نیا قانون پیش کرتا ہے۔ نظم کے شروع میں تو تسلیم اور رضائے الٰہی پر قناعت کے جذبات کا اظہار ہے لیکن آگے چلکر یہ ایک اسلامی اور ترکی دنیا کے تکلیف دہ حالات کا ذکر کرتا ہے اور خدا سے شکوہ کرتا ہے کہ تیری مدد کہاں ہے۔ اس پر اس کو یہ الفاظ سنائی دیتے ہیں جنہیں سنکر یہ خاموش ہو جاتا ہے "اے نادان! خاموش دنیا کی گردش کبھی نہیں رکتی تو کیا سمجھتا ہے کہ کیا قوانین عالم شکوہ اور شکایت سے معطل ہو سکتے ہیں؟ مدد چاہتا ہے تو اپنے آپ سے مدد طلب کر، جا اور خود اپنی کوشش سے ظلم اور ناانصافی کو دور کر اور دیکھ دنیا کس قدر عزت کے ساتھ اس قانون سعی کی اطاعت کرتی ہے"

عاکف کے خیالات یہیں نہیں رک جاتے بلکہ "صفحات" کے چوتھے باب میں جہاں اُسکا تخیل انتہائی مدارج پر پہنچ گیا ہے وہ دنیا کا ایک تصور سعی و عمل کی صورت میں پیش کرتا ہے اور محنت کی فرضیت کو ثابت کرتا ہے۔ اس باب میں اُس نے اس دنیا کو عجیب نرالے انداز سے پیش کیا ہے ہر چیز مصروف عمل ہے، دنیا، زمان و مکان، یہ سب کیا ہیں، سعی و عمل ہے۔ عدم کا خود وجود نہیں عمل ہے۔ عاکف کمزوروں کی بے عمل شکوہ و شکایت سے بیزار ہے، اپنی ایک نظم میں جس کا عنوان ہے "کیا تجھے یہی توقع تھی؟" اور جو رسالہ "سبیل الرشاد میں" شائع ہوئی ہے۔ وہ اس شکوہ شکایت کو بہت کچھ برا بھلا کہتا ہے اور جتاتا ہے کہ رونے بیٹھنے سے کچھ حاصل نہیں، عمل کر و عمل۔

# عنفوان شباب کی مجموعی نفسی سیرت

یہ مضمون اصل میں پروفیسر ایڈورڈ اشپرانگر استاد فلسفہ و تعلیمات جامعہ برلن کی معرکہ آرا کتاب Psychologie des Jugendalters کے ایک باب کا ترجمہ ہے۔ پوری کتاب کا ترجمہ ہو رہا ہے اور اس سال کے آخر تک انشاءاللہ اردو اکادمی جامعہ ملیہ کی طرف سے شائع ہو جائے گا۔

اگر ہم لفظ "سیرت" سے "سانچے میں ڈھلی ہوئی نفسی زندگی" مراد لیں تو ہم یہ کہہ سکتے ہیں کہ عنفوان شباب کی مجموعی سیرت یہ ہے کہ انسان کوئی سیرت نہ رکھتا ہو۔ واقعی عمر کے اس حصہ میں اور تمام حصوں سے زیادہ ایک عمل تغیر، ایک زمانۂ انقلاب کی شان پائی جاتی ہے جس میں کسی مستقل "حالت" کا تعین نہیں ہو سکتا۔ اگر نفسی پہلو سے دیکھا جائے تو یہ عمل۔ کم سے کم موجودہ زمانہ میں جتنا ہم سمجھتے ہیں اُس سے کہیں زیادہ طویل ہے سال و ماہ کی کوئی تعداد جس کا عام اطلاق ہو سکے نہیں بتائی جا سکتی۔ البتہ ایک مثال قائم کرنے کے لئے ہم شمال جرمنی کے بڑے شہروں کی تعلیم یافتہ آبادی میں ارتقائے نفسی کا زمانہ لڑکیوں کے لئے(1) ۱۲ سے لیکر ۱۹ برس کی عمر تک اور لڑکوں کے لئے(2) ۱۴ سے لیکر ۲۲ برس کی عمر تک مقرر کرتے ہیں۔

چونکہ ہم نفسی زندگی کے جزدیات کو سمجھنے کے لئے ہمیشہ اس بات پر مجبور ہیں کہ انہیں "کل" کی نسبت سے دیکھیں اس لئے ضروری ہے کہ ہم ابتدا ہی میں عہد شباب کے مجموعی سیرت کو بیان کر دیں۔ اس بیان کا مقصد یہ ہے کہ ہم نظام نفسی میں اُس نقطہ کو تلاش کریں جہاں سے عہد شباب کی واردات اور اعمال کی خصوصیات دیکھی اور سمجھی جا سکیں۔ اس غرض کے لئے یہ مفید ہوگا کہ ہم ابتدا میں عہد طفلی کے مجموعی طرز زندگی اور عنفوان شباب کے درمیان ایک حد فاصل قائم کر دیں۔

البتہ جہاں ہم چاہتے ہیں کہ بچہ کی مجموعی طرز زندگی کو معروف سمجھ کر نظر انداز کر جائیں۔ وہاں موجود

---

(1) ہندوستان میں ۱۲ سے ۱۸ برس تک سمجھنا چاہیے۔

(2) ہندوستان میں ۱۴ سے ۲۱ برس تک سمجھنا چاہیے۔

علم النفس ہماری بالکل مدد نہیں کرتا۔ واقعہ یہ ہے کہ یہ موضوع اُس سے بھی زیادہ غیر معروف ہے جس سے ہم اس کتاب میں بحث کرنا چاہتے ہیں۔ اس لئے ہمیں چاہئے کہ چند سرسری طور پر کھینچے ہوئے خطوط میں نفسیات طفلی کا ایک خاکہ پیش کر دیں۔

ہمیں رفتہ رفتہ بچہ کے تصور، خیال، احساس اور ارادہ کے متعلق جزدی معلومات بڑھانے سے اُس وقت تک بہت کم فائدہ ہوتا ہے جب تک ان مظاہر پر زندہ اور نامی کُل یعنی بچہ کی مجموعی زندگی کی، نسبت سے غور نہ کر لیا گیا ہو۔ لیکن معدودے چند مضامین سے قطع نظر کر کے آج کل کی نفسیات طفلی میں یہ انداز خیال مفقود ہے۔ چونکہ بچے کے اندرونی ترکیب نفسی پر نظر ڈالنا ہمارے لئے بہت دشوار ہے اس لئے ہم محض اُسی پہلو کا ذکر کریں گے جو سب سے زیادہ نمایاں ہے یعنی بچہ کا تعلق اُس چیز سے جسے وہ واقعہ سمجھتا ہے بخلاف نظریہ علم کے نفسیات کے ہر شعبے میں یہ اصول موضوعہ ہونا چاہیے کہ نفس مدرک کے لئے "واقعیت" ہمیشہ ایک نہیں ہوتی۔ بلکہ اسمیں ہر شخص کے نظام نفسی کے مطابق اور اُسکے ارتقاء ذہنی کے مدارج کے لحاظ سے اختلاف ہوتا ہے۔ سب سے پہلے ہمیں اس اصول کو تسلیم کرنا چاہئے کہ بچہ ہماری دنیا میں نہیں بلکہ دوسری دنیا میں رہتا ہے۔

ہم پر یہ امر اس وقت بہت واضح ہو جاتا ہے جب ہم عہد طفلی کے وسطی حصہ یعنی اندازاً تین برس سے سات برس تک کی عمر کو پیش نظر رکھیں۔ ہم کہا کرتے ہیں کہ انسانی نشو و نما کے اس درجہ (بچپن) کی خصوصیت ایک خاص طور پر جوش تخیل ہے جو اپنے ماحول کی ہر ایک چیز میں ڈوب جاتا ہے اور اُسے انسانوں کی طرح ذی روح سمجھتا ہے۔ یہ نفسی تصویر اس لئے غلط ہے کہ لفظ تخیل ہمارے لئے ایک خاص معنی رکھتا ہے جو بچہ کے نفسی تجربے میں موجود نہیں ہوتے یعنی تخیل کا "واقعہ" سے مختلف ہونا اُسکا خواب آسا ہونا اور قابل اعتماد نہ ہونا۔ لیکن بچہ کی زندگی میں جسے ہم غلطی سے تخیل کی زندگی کہتے ہیں، سب سے بڑی بات یہی ہے کہ اُسمیں یہ تفریق نہیں ہوتی۔ جو ہمیں تخیل معلوم ہوتا ہے وہ بچہ کے لئے "واقعہ" کی قدر رکھتا ہے اور اُسکے لئے اُسی قدر اہم ہے جتنی ہمارے لئے ہماری "واقعیت" ہے (جس کے جانچنے کو متعدد اور مختلف معیار ہیں اور جس کے ادراک میں ہم ایک حد تک من مانے اصولوں سے کام لیتے ہیں)

جہاں بچہ کے لئے تخیل اور واقعہ کا وہ فرق مفقود ہے جسے ہم اپنی دنیا سے بچہ کی نفسی زندگی پر نظر ڈالتے ہوئے ناگزیر طور پر محسوس کرتے ہیں وہاں بچہ کے تخیل کو ہم بڑوں کے "دوئی آسا" تخیل کے مقابلہ میں "وحدت آسا" تخیل یا بھولے تخیل کے مقابلہ میں جذبات پرست تخیل کہہ سکتے ہیں اس زمانہ میں جس کا ہم یہاں ذکر کر رہے ہیں بچہ کی ساری باطنی زندگی ہنوز اپنے ماحول کے اشخاص اور اشیا میں جو اس کے پیش نظر ہوتے ہیں محو ہوتی ہے وہ ابتک اپنے آپ کو شعوری حیثیت سے اُنکے مقابلہ میں بطور ایک مستقل ہستی کے نہیں رکھتا۔ خواہ اس میں اسے ساعت بہ ساعت ذلت نفس کا غم برداشت کرنا پڑے۔ لیکن یہ غم ہنوز غم "روزگار" نہیں ہے۔ اپنی نفسی دنیا، دوسروں کی نفسی دنیا، اور غیر ذی روح دنیا ابھی تک ایک دوسرے سے جدا نہیں۔

لیکن یہ الفاظ بچہ کی خصوصیت کو پوری صحت کیساتھ ادا نہیں کرتے۔ انہیں مبالغہ سے کام لیا گیا ہے تاکہ جو سب سے اہم پہلو ہے وہ اچھی طرح نمایاں ہوجائے۔ ورنہ حقیقت میں بچہ کی زندگی ایسی وحدت آسا نہیں کہ وہ اپنے ماحول کے اُس حصہ میں جو اس کے لئے اہم ہے بالکل ہی گم ہوجائے۔ بچہ کو بھی ابتدا سے ایک تضاد کا احساس ہوتا ہے یعنی اُس تضاد کا جو اس کے بھولے، ہر شے کو جاندار سمجھنے والے جبلی تخیل میں اور عالم کے نام نہاد "واقعی" حالات میں یا اُسکی دنیا میں اور بڑوں کی دنیا کے قواعد و قوانین میں ہوتا ہے جو طرح طرح سے اس کی زندگی میں دخل دیا کرتے ہیں اور یہ بھی صحیح نہیں کہ بچہ کو اس دوسری دنیا کے احساس سے محض تکلیف یا نفرت ہوتی ہے بلکہ وہ ہمیشہ اس دنیا کیطرف بڑھتا ہے اور روز بروز اُس سے قریب ہوتا جاتا ہے۔ مختصر یہ کہ اس احساس تضاد جسے ہم دل میں رکھتے ہوئے بچوں کی دنیا کی سیر کرتے ہیں اور جو جذبات پرست ہونیکے سبب سے ہمیں اُن کی نفسی کیفیات کا صحیح اندازہ نہیں ہونے دیتا، ملتی جلتی ایک چیز خود بچہ کے دل میں بھی ہوتی ہے۔ البتہ اتنا فرق ہے کہ بچہ کو اس تضاد کا احساس دوسرے پہلو سے ہوتا ہے اور وہ رومانی جذبات کے ماتحت ماضی کی یاد میں سر نہیں دھنتا بلکہ نئی چیزوں کے دریافت کرنیکے شوق میں مستقبل کی طرف قدم بڑھاتا ہے۔ اور سچ پوچھئے تو یہ بھی فطری بات۔ اگر میں اپنے مکان میں کھڑا ہو کر کھڑکی کے اُس طرف ہمسایہ کے وسیع باغ کو دیکھوں تو ظاہر ہے کہ

میں اس کی ہلاکت کو کسی اور نظر سے دیکھوں گا اور اگر وہ میرے غریب خانہ کی طرف جانکلے تو اُس کی کچھ اور نظیر ہوگی۔

ہم جب بچوں کی دنیا کا مشاہدہ کرنا چاہتے ہیں تو جلد وہ حد آجاتی ہے جس کے آگے اُن کا حال ہم سے بالکل مختلف ہوتا ہے۔ اُنکی ذہنی کیفیت ہم سمجھ تو سکتے ہیں لیکن خود ہمارے قلب میں وہ کیفیت موجود نہیں ہوتی۔ اس رنگ میں بالکل ڈوب جانا ہمارے لئے ناممکن ہے کیونکہ بقول ہولڈرلین[1] کے ہمارے نفس میں ضرورت سے زیادہ پختگی آگئی ہے۔

اگر ہم اس مسئلہ پر مزید بحث کرتے تو مندرجہ بالا حدود کے اندر اس بات کی تحقیق ضروری تھی کہ بچہ موجودات کا ادراک کرتے وقت اِن یا اُن کی چیزوں میں سے جسے سائنس ہر مدرک کے لئے یکساں بتاتی ہے کن چیزوں کو چنتا ہے۔ ہر حال اس طرح کے انتخاب سے بنتا ہے جو قدرت کے نقطہ نظر سے کیا جائے۔ بچہ کی دنیا میں بہت سی ایسی چیزیں موجود ہیں اور اہمیت رکھتی ہیں جو ہمارے نزدیک معدوم یا غیر اہم ہیں۔ اسی طرح بچہ کی نظر میں بہت سی ایسی چیزیں معدوم ہیں جن کا ہمارے خیال میں اُسے صریحاً ادراک ہوتا ہے۔ مگر ہمیں نفسیات طفلی کی تفصیلی بحث کرنے کا حق نہیں۔ ہم صرف چند باتوں کا ذکر کرینگے جو خاص طور پر اہم ہیں۔

موجودات کی اُن تمام صورتوں[2] سے جو کانٹ کے خیال میں ہر مدرک کے لئے ''مظاہر'' کے ادراک کی بنیاد ہیں یعنی زمان و مکان سے بچہ کے تعلقات ویسے نہیں ہوتے جیسے ہمارے بلکہ بالکل مختلف قسم کے ہوتے ہیں ہمیں نہیں معلوم کہ اُس کے تصور میں مکان لامحدود ہوتا ہے یا نہیں لیکن ہمیں کوئی شبہ نہیں کہ بچہ بعض جنگلی لوگوں سے بھی بڑھکر اس کا قائل ہے کہ مکان کی دو فضائیں ہوتی ہیں ایک تو وہ جانی بوجھی مرکزی فضا جو خود اس کے گرد ہوتی ہے اور جس کی اشیاء میں شبہ کی گنجائش نہیں اور دوسرا وہ عظیم الشان کرہ

---

(۱) جرمنی کا ایک مشہور رومانی شاعر

(۲) صورت علمیاتی اصطلاح ہے۔ جو چیزیں خارج میں موجود ہیں انکا حس علم یا ادراک کا مادہ کہلاتا ہے اور جو تصرف مدرک کا ذہن اس حس میں کرتا ہے اُسے صورت کہتے ہیں۔

جس میں تخیل حسب دلخواہ اشیاء کا وجود فرض کرلیتا ہے۔ بچہ اُس مرکزی فضا کی بڑی گہری چھان بین کرتا ہے اس فضا کا چپہ چپہ دیکھا بھالا ہوتا ہے اور بچہ کے نفس سے بہت قریبی تعلق رکھتا ہے۔ عمر بھر ہمیں کسی مکان کی اتنی گہری واقفیت نہیں ہوتی جتنی بچپن میں اپنے گھر کے ایک ایک کونے سے ہوتی ہے یہ سچ ہے کہ بچپن میں بار بار تبدیل مکان کرنے سے نفسی نشو و نما قبل از وقت ہو جاتی ہے لیکن گہری نہیں بلکہ سطحی ہوتی ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے بچہ کو جلد جلد ایک جگہ سے دوسری جگہ لیجانے میں زندگی کے ضروری اور مضبوط رشتے وقت سے پہلے ٹوٹ جاتے ہیں۔

اس سے کچھ مختلف اور کچھ مشابہ بچہ میں زمانہ کا احساس ہوتا ہے۔ اُس کے ذہن میں زمانہ کا تصور اب تک یہ نہیں ہوتا کہ وہ خود اسکے نفس اور موجودات کی مربوط اور ناگزیر حرکت کا نام ہے جو ایک خط مستقیم میں واقع ہوتی ہے جس میں سے ایک نقطہ بھی گذرنے کے بعد لوٹ کر نہیں آتا اور جو کم سے کم ذی روح مدرک کے لئے) ایکدن دفعتہً ٹوٹ کر عرصہ ظلمات میں غائب ہو جائے گا۔ بلکہ وہ زمانہ کو لمحات کی ایک غیر مربوط اور نامحدود ﴿توالی﴾[1] سمجھتا ہے جن میں سے ہر ایک کا وہ اس قدر گہرا مزہ لیتا ہے کہ اُس کے گزرنے اور پھر لوٹ کر آنے کا احساس تقریبًا بالکل جاتا رہتا ہے۔ اگر دفعتہً زمانہ کا احساس بچہ کے دل میں بدل جائے تو یہی ایک مافوق الطبعی واردات[2] اس بات کی علامت ہو سکتی ہے کہ بچپن کا زمانہ ختم ہو چکا اور نفس بیدار ہو گیا کیونکہ جیسا ہم آگے چل کر دیکھیں گے لڑکپن سے جوانی میں قدم رکھنا اکثر اس طرح واقع ہوتا ہے جیسے دفعتہً زمین پھٹ جائے اور اوپر کی تہ ہٹ کر نیچے سے زیادہ گہری تہ نمودار ہو جائے۔ اسکی سب سے موثر مثال ہمیں اڈولف اسٹار کی "نوجوانی کی یاد" میں ملتی ہے۔ اُس کی ماں کی موت اُس کے منجمد نفس کی گریبان چاکی کی محرک ہوئی۔ "وہ چیزیں جنہیں وہ پہلے صدہا مرتبہ دیکھ چکا تھا اب اسے اور ہی رنگ میں نظر آئیں اگرچہ خود اُن میں کوئی تغیر نہیں ہوا تھا" "لوگوں کو سنکر تعجب ہوگا کہ میرے دل میں کبھی یہ خیال نہیں گذرا تھا کہ ہمارے ماں باپ بھی مرجایا کرتے ہیں۔ اب دفعتہً میرے دل میں یہ خیال اور اسی کے ساتھ دنیا کی سب

---

(۱) یکے بعد دیگرے ہونا۔

(۲) یہاں بطور فلسفیانہ اصطلاح کے واردات قلب کی معنی میں استعمال ہوا ہے۔ جرمن لفظ Erlebnis کا ترجمہ ہے

چیزوں کے فانی ہونے کا احساس پیدا ہوگیا۔ اسی وقت سے میرے قلب پر جس چیز کا ہجوم تھا اُسے خوف اور دہشت نہیں کہہ سکتے بلکہ وہ کوئی اور ہی رُوح فرسا کیفیت تھی جسے میں آج تک پوری طرح دل سے دور نہیں کر سکا ہوں یہ کیفیت پہلی بار اُس موقعہ پر ظاہر ہوئی جب ہم لوگ والدہ کے انتقال کے کئی مہینہ بعد دوبارہ سیر کرنے۔ . . . . جا رہے تھے جس کی مجھے بہت آرزو تھی جب ہم ایک ناشپاتی کے بڑے درخت کے قریب سے گذر رہے تھے جہاں سے ہماری منزل مقصود آدھی دور رہ گئی تھی دفعتہً میرے دل سے یہ صدا آئی "آج شام کو تو واپسی میں اسی درخت کے پاس سے گذرے گا اور اُس وقت ساری خوشی ختم ہو چکی ہوگی" میرے دل سے زمانہ کے نامحدود ہونیکا احساس جاتا رہا تھا جس پر بچپن اور نوجوانی کا انحصار ہے۔ میری نوجوانی ختم ہو چکی تھی، صحیح الفاظ میں یوں کہنا چاہئے کہ اُسکا بچپن ختم ہو چکا تھا اور نفسی نقطہ نظر سے اب اُس نے نوجوانی کی حدود میں قدم رکھا تھا۔ اُس کے احساس میں اب بھولا پن نہیں رہا تھا اُس کے نفس میں وہ جذبات پرستی پیدا ہوگئی تھی جس کی ماہیت پر ہم اس کتاب میں غور کرنا چاہتے ہیں۔

جس طرح زمان و مکان کے طول سے کہیں زیادہ بچہ کو اُن کی گہرائی اور نامحدود ہونیکا احساس ہوتا ہے اُسی طرح اس کی نظر میں جو تصویر دنیا و مافیہا کی ہوتی ہے وہ نوجوانوں کی دنیا سے بالکل مختلف ہے۔ قوانین فطرت سے اُسے ابھی اتنی بھی واقفیت نہیں جتنی عوام کو تجربہ کے ذریعہ ہو جاتی ہے۔ خود اپنی اور دوسروں کی طاقت کا بالکل اندازہ نہیں ہوتا۔ مجھے یاد ہے کہ میں نے ایک بار ۱۲سال کی عمر میں سنجیدگی سے یہ قصد کیا تھا کہ جب ہم لوگ حسب معمول آئندہ گرمیوں میں بحیرہ بالٹک کے ساحل پر جائیں گے تو میں ریت کا جہاز قد آدم بناؤں گا جس میں بیچ بیچ کے کمرے اور زینے ہوں گے۔ لیکن جہانتک یاد ہے مجھے اس ارادہ کے پورا نہ ہو سکنے کا کچھ زیادہ افسوس نہیں ہوا، علاوہ اس کے بچوں کو اپنے آس پاس کے لوگوں کی نفسی زندگی کے اُس پہلو کے سوا جو خصوصیت کیساتھ اُنکی ننھی سی جان کیطرف (جو گویا دنیا کا مرکز ہے) مائل ہو کسی اور پہلو سے مطلق سروکار نہیں ہوتا۔ وہ سیدھا سادھا فلسفہ جذبات اور وہ محرکات جن سے بچہ اپنا کام چلا لیتا ہے۔ شارلوٹے بوہلر کی کتاب "کہانیاں اور بچہ کا تخیل" میں بیان کئے گئے ہیں۔ خود اپنے نفس کے متعلق بچہ اس سے بھی کم غور کرتا ہے بجز اس صورت کے کہ تصوف کے احول نے اس پر خاص کرکے یہ اثر ڈالا ہو

یا تربیت کے ذریعہ قبل از وقت مصنوعی طریقہ سے وہ غور و فکر پر مجبور کیا گیا ہو۔

ہم نے اب تک بالقصد بچپن کے وسطی حصہ کی نفسی زندگی کا ذکر کیا ہے تاکہ نوجوانی سے زیادہ گہرا تقابل ہو سکے لیکن عمر کے ان دونوں حصوں کے درمیان تخمیناً ۸ سے بارہ برس کی عمر تک ایک ایسا زمانہ ہوتا ہے جس کی بنیادی خصوصیات بالکل مختلف ہوتی ہیں اور جس کے متعلق نفسیات کی تحقیق اب تک تقریباً صفر ہے۔ ذرا ایک لڑکے کی زندگی پر غور کیجئے۔ اس عمر کی خصوصیت عموماً ایک طرح کی طفلانہ واقعیت پسندی ہے جس کا رجحان خارجی دنیا کیطرف ہوتا ہے۔ اس کی بنیاد جسمانی زندگی کا ایک قوی احساس ہے۔ طفلانہ زندگی کی جو ضروریات ہیں ان سے اس عمر میں نظام نفسی بہت بڑی حد تک مطابقت رکھتا ہے۔ اس سے اعتماد اور یقین پیدا ہوتا ہے۔ جو برابر آہستہ آہستہ بڑھتا جاتا ہے علاوہ اسکے لڑکوں میں اتنی فاضل قوت بچ رہتی ہے کہ اسکا طرح طرح کی شرارتوں کی صورت میں ظاہر ہونا ضروری ہے بخلاف نوجوان کے جو ہمیشہ حیص بیص میں رہتا ہے لڑکا اپنے آپ پر اعتماد رکھتا ہے اور غیروں سے بے نیاز ہوتا ہے۔ اس کے ادراک عالم میں اشیاء کو ذی روح سمجھنے کا عنصر بہت کم ہو جاتا ہے۔ یہ ایک حد تک اس چیز میں تبدیل ہو جاتا ہے جو اصلی معنی میں تخیل ہے۔ یعنی واقعی اشیاء کو حسب دلخواہ کسی رنگ میں رنگ دینا۔ یہ تخیل اب بے جان چیزوں (کھلونوں) میں مشغول رہنے کے مقابلہ میں ہم سن لڑکوں کے ساتھ کھیلنے میں زیادہ ظاہر ہوتا ہے۔ ان نئے کھیلوں میں جو واقعیت پسندی لڑکے دکھاتے ہیں اس کا اظہار اس طرح کے فقروں سے ہوتا ہے " واہ۔ یہ کھیل کہیں ایسے کھیلا جاتا ہے" یعنی اب تخیل خودساختہ قاعدوں کا زیادہ پابند ہو جاتا ہے۔ قطع نظر اس کے توجہ زیادہ تر خارجی چیزوں کی طرف ہوتی ہے۔ خارجی عالم کے متعلق بچہ اب جان بوجھ کر سوال کرتا ہے اور ہر بات کا کھوج لگاتا ہے اس عمر کی ایک اور خصوصیت صنعتی دلچسپی کا بیدار ہونا ہے۔ وہ بچے بھی جن میں اسکی صلاحیت نہیں ہوتی اس عمر میں کاغذ کی ناؤ اور ریت کے مکان بنایا کرتے ہیں۔ انسان اپنی نشو و نما کی اس منزل میں واقعیت پسند ہو جاتا ہے۔ لیکن اس کے نزدیک واقعیت صرف ان چیزوں تک محدود ہے جو اس کی طفلانہ دنیا میں موجود ہیں یا اس سے واسطہ رکھتی ہیں۔ اب گویا بچپن اپنی "پختگی" کو پہنچ گیا ہے۔ جہاں تک موجودہ زندگی کا تعلق ہے تمام قوتوں میں صحیح توازن قائم ہو گیا ہے۔

اس امن و سکون کی زندگی میں نوجوانی کا عہد اس قدر شدید انقلاب پیدا کر دیتا ہے کہ لوگوں نے اسے دوبارہ پیدا ہونا کہا ہے اور بجا کہا ہے۔ اس کایاپلٹ کا دفعۃً واقع ہونا یا آہستہ آہستہ رونما ہونا ہر فرد کی مخصوص نفسی کیفیت پر موقوف ہے۔ پہلی صورت میں بھی ہم یہ ماننے پر مجبور ہیں کہ اس انقلاب سے پہلے ایک زمانہ ایسا گزرتا ہے جس میں بغیر ہمارے محسوس کئے طبیعت اس کے لئے تیاری کرتی ہے اور اس میں تو ذرا بھی شبہ نہیں کہ خواہ دل کی گہرائی میں اتر جانے والی واردات قلب اس انقلاب میں محرک یا ممد قوت کا کام دے خواہ تربیت کے اثر سے یہ عرصہ تک روکا جا سکے ہر صورت میں یہ عمل اندر سے یعنی خود نفس کی نشو و نما سے ظہور میں آتا ہے۔ اسے ہم کسی بیرونی چیز کا اثر نہیں سمجھ سکتے۔ اس کی شدت میں مختلف صورتوں میں فرق ہوتا ہے لیکن یہ ناممکن ہے کہ کسی صحیح دل و دماغ کے انسان میں یہ چیز بالکل ہی واقع نہ ہو۔ ہم یہاں ان مصلحتوں کی بنا پر جن کا ذکر باب اول میں ہو چکا ہے اس کے عضویاتی[1] پہلو کو بالکل نظرانداز کرتے ہیں۔ ہماری غرض صرف یہ ہے کہ اس نفسی تغیر ترکیب[2] کو سمجھنے کی کوشش کریں جو یہاں رونما ہوتا ہے۔

تجربہ کار نفسی (ماہران نفسیات) اس تغیر کو ایسی خفیف سی علامتوں سے پہچان لیتے ہیں جو بظاہر دور از کار معلوم ہوتی ہیں بلا اس کے کہ وہ لڑکے کی نفسی کیفیت اور اس کے مرکزی انقلاب پر علمی نظام کے تحت غور کریں۔ مجھ سے ایک لڑکی بارہ برس کی عمر سے خط و کتابت کرتی تھی۔ سترہ برس کی عمر تک اس کے خطوط میں نفسی بیداری کا شائبہ بھی نہیں تھا۔ جسمانی اعتبار سے وہ چودھویں ہی سال میں نوجوانی کی حد میں قدم رکھ چکی تھی۔ نفسی تغیر کی پہلی علامت سترہ برس کی عمر میں اس کے دو جملوں میں نظر آئی جو اس نے طالب علموں کی ایک دعوت کا محض ایک سرسری ذکر کرتے ہوئے لکھے تھے۔ "دعوت کے بعد رات بھر ناچ ہوتا رہا اور صبح تڑکے دو دو آدمی ایک ایک کشتی میں بیٹھ کر دریا کی سیر کو چلے۔ چاروں طرف بالکل سناٹا تھا۔ ہم سب پر سکوت طاری تھا۔" بچے کے کانوں تک سناٹے کی آواز نہیں پہنچا کرتی۔

---

(۱) physiological

(۲) ترکیب یہاں جرمن لفظ [illegible] کا ترجمہ ہے۔ اس کے معنی ہیں نفسی زندگی کا وہ شعبہ یا پہلو جو "منشا" رکھتا ہو۔

اب ہمیں کوشش کرنا چاہیے کہ نئے نظامِ نفسی کی اہم ترین علامات کو معلوم کریں ایسی علامتیں تین ہیں۔

(۱) نفس کا اکتشاف اور احساس۔

(۲) آہستہ آہستہ زندگی کا دستورالعمل مرتب ہونا

(۳) زندگی کے مختلف شعبوں سے گہرا تعلق پیدا ہونا۔

ان میں سے پہلی بات وہ بنیادی مافوق الطبیعی احساس ہے جو انسان کو اُس وقت ہوتا ہے جب وہ ایک جداگانہ فرد بنتا ہے۔ دوسری اس احساس کو عملی زندگی سے وابستہ کرنے کی مرادف ہے اور تیسری کے ماتحت وہ تمام کوششیں آتی ہیں جو انسان زندگی کے مختلف پہلوؤں کا محرم ہونے کی کرتا ہے۔ یہ ابتدا میں ایک دوسرے سے بالکل بے ربط ہوتی ہیں، لیکن بہترین صورتوں میں شخصی قوت تشکیل ان میں ربط اور ہم آہنگی پیدا کر دیتی ہے۔ ان تینوں باتوں کی میں مزید توضیح کرنا چاہتا ہوں۔

ہم نے نوجوانی کے آغاز کی پہلی علامت جداگانہ فرد ہونے کے احساس کو قرار دیا ہے۔ اس سے یہ نہ سمجھنا چاہیے کہ پہلے نفس کا احساس کبھی ہوتا ہی نہ تھا(۱)۔ بچہ بھی خودی رکھتا ہے۔ لیکن اُس کے نزدیک یہ ایسی بدیہی چیز ہے کہ اس کا موجود نہ ہونا یا تسلیم نہ کیا جانا اُس کے قیاس ہی میں نہیں آسکتا اور اسی لئے اُسے اس کا (گہرا) شعور بھی نہیں ہوتا۔ ہم سب بچوں کی دل خوش کن لاشعوری انانیت سے واقف ہیں۔ لیکن نوجوانی کی علامات کا جو پہلا عنوان ہم نے قرار دیا ہے اُس کے معنی یہ نہ سمجھنا چاہیے کہ

---

(۱) نفسیات کو چاہیے کہ شعور کے مختلف مدارج کے بارے میں زیادہ چھان بین کرے۔ ایک تو سادہ شعور ہوتا ہے جو احساس اور فعل کا جولانگاہ ہونے پر اکتفا کرتا ہے۔ اس کے بعد اُس شعور کا درجہ ہے جو ان چیزوں پر دھیان بھی دیتا ہے (تفکر کا پہلا درجہ) سب سے بلند وہ شعور ہے جو نفسی کیفیات کو معانی کی تحت میں لاتا ہے اور شعور کا علم بن جاتا ہے۔ (تفکر کا دوسرا درجہ) مثلاً فرض کیجیے ایک شخص جو پہاڑ پر چڑھتا ہے کوہستانی دنیا کو محض محسوس کرتا ہے۔ اب ممکن ہے کہ اُسے احساس کا بھی احساس ہو اور اس سے اُس کا لطف دوبالا ہو جائے یا اُس پر حسرت و ملال طاری ہو جائے پھر یہ بھی ہو سکتا ہے کہ وہ اس احساس پر تبصرہ کرے۔ ہماری مراد یہ ہے کہ بچہ شعور کی پہلی منزل میں ہوتا ہے اور جب وہ نوجوانی کی حد میں قدم رکھتا ہے تو دوسری منزل تفکر کا پہلا درجہ شروع ہوتا ہے۔

اس تغیر کے ساتھ ہی بچہ کو اپنی ذات کا علم اس طرح ہوتا ہے جیسے ولہیلم مائسٹر کو اپنے زمانۂ تربیت کے ختم ہونیکے بعد یا اس سے بھی بڑھ کر اپنے زمانۂ سیاحت کے اختتام پر حاصل ہوا تھا۔ بلکہ ہمارا مطلب یہ ہے کہ نوجوانی کی حد میں داخل ہونے پر نئی بات یہ ہوتی ہے کہ بچہ کی نظر اندر کیطرف پھر جاتی ہے یعنی تفکر کا آغاز ہوتا ہے۔ مدرک اپنے آپ کو بجائے خود ایک دنیا سمجھنے لگتا ہے جو ہمیشہ کے لئے ایک جزیرے کی طرح عالم خارجی کی تمام موجودات سے خواہ وہ انسان ہوں یا اشیا جدا ہو جاتی ہے اور اسی لئے اُسے بعید تنہائی کا احساس ہوتا ہے۔

زیادہ صحیح الفاظ میں یہ کہنا چاہئے کہ نفس یا خودی جس کی طرف بچہ کی نظر پھرتی ہے ابھی تک موجود نہیں ہوتی یا کم سے کم نظر نہیں آتی۔ بجائے اس کے ابتدا میں ایک طرح کا داخلی تلون ظاہر ہوتا ہے جس کے سبب سے انسان اپنی نفسی کیفیت پر غور و فکر کرنے پر مجبور ہوتا ہے۔ اس غور و فکر سے چند مخصوص مظاہر پیدا ہوتے ہیں جو غالباً سب نوجوانوں میں نظر آتے ہیں۔

ان میں سے پہلی چیز کو مینڈوس نے اپنی کتاب "نوجوان کا نفس" میں بجا طور پر طبیعت کا نراج کہا ہے۔ اسٹینلے ہال نے بھی نوجوانوں کے نفس کے تلون کا تفصیل کے ساتھ ذکر کیا ہے۔ ایک ہی شخص اپنے نفس میں متضاد کیفیات پاتا ہے جن میں سمندر کی موجوں کی سی پستی اور بلندی ہوتی رہتی ہے کبھی وہ انتہائی چستی دکھاتا ہے اور ورزش یا کھیل میں دنیا بھر کے استادوں کو مات کرتا ہے اور کبھی اس قدر کاہل ہو جاتا ہے کہ ہاتھ پیر ہلانا بھی اُس پر بار ہوتا ہے۔ کبھی وہ جوش مسرت سے کھلا ہوا پھول ہے اور کبھی ملال و افسردگی سے مرجھائی ہوئی کلی۔ اُس کی دلفریب شوخی اور حد سے بڑھا ہوا شرمیلا پن ایک ہی بات کے دو پہلو ہیں اور وہ بات یہ ہے کہ اپنے نفس کے اہم ترین اعمال کو وہ دوسروں کی نظر سے پوشیدہ رکھنا چاہتا ہے۔ اسی طرح اس میں کبھی ایثار کی شان نظر آتی ہے، کبھی خود غرضی کی، کبھی شرافت کی، کبھی کمینہ پن کی، کبھی جذبۂ انس کی، کبھی تنہائی پسندی کی، کبھی تقلید کی اور کبھی حریت پرستی کی، کبھی قوت عمل کی اور کبھی خاموش تفکر کی۔

---

(۱) اسٹینلے ہال Adolescence ۲ جلد مطبوعہ نیویارک و لندن ۱۹۱۱ء جلد دوم صفحہ ۷۵ تا ۸۸

مختصر یہ کہ جس قدر شدت سے عنفوان شباب کا طوفان برپا ہوا اسی قدر اس بات کا اظہار ہوتا ہے کہ اس عمر میں نفس میں ہر چیز کا مادہ موجود ہوتا ہے۔ خیر یہ صحیح ہو یا نہ ہو۔ یہ بہت گہرا مافوق الطبیعی مسئلہ ہے مگر اسمیں ذرا بھی شبہ نہیں کہ اس طرح ڈانواں ڈول رہنے سے خود ہمارے نوجوان کی جان عذاب میں ہوتی ہے شاذ و نادر ہی یہ سننے میں آتا ہے کہ کسی کو شباب کے آغاز میں مسرت نصیب ہوئی ہو باوجودیکہ اس زمانہ میں کبھی ایسے لمحات بھی گذرتے ہیں جب نفس انتہائی بلندی پر پرواز کرتا ہے۔ لیکن جب ہم اُس واردات کو جو قلب پر گذرتی ہے نفسیات کی خردبین سے دیکھتے ہیں اور اُس کے "منشا" کی جستجو کرتے ہیں تو صاف ظاہر ہو جاتا ہے کہ یہ چیزیں نفس کے ارتقا میں کیا اہمیت رکھتی ہیں۔ فطرت یہاں ہونے والے انسان کو تقلب کا موقعہ دیتی ہے۔ وہ خود اپنے اوپر ہر طرح کا تجربہ کرتی ہے تاکہ آخر میں صرف ایک طرز زندگی کو جو سب سے زیادہ موزوں ہو اختیار کرلے۔ نفسیات ارتقا کے دوسرے شعبوں میں بھی اس سے ملتے جلتے مظاہر نظر آتے ہیں۔ چنانچہ بچہ موضوع الفاظ ادا کرنے سے پہلے جو غوں غاں کرتا ہے اُسکا یہ مقصد ہے کہ ہر طرح کی آوازوں کا جن میں سے بعض کا ادا کرنا بہت مشکل ہوتا ہے ایک ذخیرہ جمع ہو جائے تاکہ اُسمیں سے حسب ضرورت انتخاب کیا جاسکے۔ اسی طرح قوت ارادی کے ارتقا کی سب سے پہلی منزل وہ ہوتی ہے جس میں ارادہ کسی خاص مقصد سے نہیں کیا جاتا بلکہ محض اپنی نئی قوت یعنی اثبات خودی کی مشق کے لئے اسی طرح کھیل میں مختلف حالتوں اور طرزہائے عمل کا تجربہ ہوتا ہے۔ لیکن یہ عنفوان شباب کا طوفان محض کھیل نہیں ہے۔ بلکہ بڑی سنجیدہ چیز ہے یہاں فطرت انسان کی عین ذات کو سانچہ میں ڈھالنے کی کوشش کرتی ہے۔ جو عمل وہ پہلے کھیل کے ساتھ کرتی تھی وہ اب واقعی زندگی کے ساتھ کرتی ہے۔

مناسب ہوگا کہ یہاں ہم بطور جملہ معترضہ کے ایک تعلیمی نکتہ بیان کردیں۔ ہمارا نوجوان ان اندرونی انقلابات میں اپنے آپ کو سمجھ نہیں سکتا۔ اسی لئے اُسے اس زمانہ میں سمجھے جانے کی خواہش انتہا سے زیادہ ہوتی ہے۔ اگر کوئی اُسے سمجھ لے تو محض یہ سمجھ لینا بہترین ذریعہ تعلیم ہے۔ کیونکہ اس سے نفسی رجحانات کی بیشمار مختلف صورتوں میں سے بعض کا انتخاب کیا جاتا ہے۔ اُنکی تائید کیجاتی ہے اور اُنکے نشوونما کی کوشش کیجاتی ہے اگر اس سمجھنے میں نفس کی پست تر صلاحیتوں پر زور دیا جائے تو نوجوان قعر ذلت میں گر جاتے ہیں لیکن اگر

نفس کے فطرتی جذبہ ترقی کی پرداخت کیجائے تو وہ اوج شرف پر پہنچ جاتے ہیں۔ اس زمانہ میں تعلیم و تربیت کا بہترین طریقہ سمجھنا اور ابھارنا ہے۔ سقراط نے اپنے مخصوص انداز میں اسکی تدبیریں بتائی ہیں۔

نفس کی حالتوں اور کیفیتوں کے اس دائمی تغیر میں بعض رجحانات زیادہ نمایاں ہیں اور سب نوجوانوں میں پائے جاتے ہیں۔ ان سب کا تعلق اُس چیز سے ہے جسے ہم نے نفس کا انکشاف کہا ہے۔ ان سب احساسات میں خودی کی جھلک پائی جاتی ہے۔ یہ بچہ میں بھی موجود تھے مگر لاشعوری حیثیت سے اب ایک نئے جذبہ خودی کا دورہ ہوتا ہے یعنی یہ شعور پیدا ہو جاتا ہے کہ نفس اور غیر نفس کے درمیان ایک بہت بڑا خلیج حائل ہو گیا ہے، نہ صرف اشیا بلکہ انسان ہم سے بہت دور اور بالکل بیگانہ ہیں اور انسان تمام عالم میں بالکل یکہ و تنہا ہے۔ اس طرح وہ ذہنی "ہبوط" واقع ہوتا ہے جو مدرِک اور مدرَک کو ایک دوسرے سے جدا کرتا ہے۔ مدرِک اب بجائے خود ایک دنیا بن جاتا ہے: "ہمارے اندر بھی ایک کائنات ہے"۔ اب اپنے نفس کا احساس شروع ہو جاتا ہے۔ اسکا قدرتی نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ انسان بشیار مختلف صورتوں میں اپنی ذات پر غور کرتا ہے۔ ان میں سب سے پست وہ سطحی اُدھیڑبن ہے جس میں انسان محض اپنے نفس کے بے مقصد جذبات کو گھنگھولتا ہے، اور سب سے بلند فلسفیانہ تفکر ہے۔ اس عمر میں ایک حالت ایسی بھی ہوتی ہے جب انسان سوچا کرتا ہے مگر اُس کے ذہن میں خیالات نہیں ہوتے۔ گاٹفرڈ کیلر نے اس قسم کی دوراز کار غور و فکر کا نقشہ اپنے ناول Der grüne Heinrich میں کھینچا ہے۔ صناعوں کے جلسہ دعوت کے بعد بہت دن تک وہ سیڑھیوں کے پاس بیٹھا رہتا ہے اور بے فائدہ سیڑھیوں پر چاقو سے نشان کیا کرتا ہے لیکن یہ حالت کبھی زیادہ گہرا رنگ اختیار کر لیتی ہے اور انسان نہایت تخلیق کے اہم ترین مسئلہ پر غور کرنے لگتا ہے "میں دنیا میں کیوں ہوں؟ سب چیزیں معدوم کیوں نہیں ہیں؟" بچہ پوچھتا ہے "میں جب تک پیدا نہیں ہوا تھا تو کہاں تھا اور کیا تھا؟" مگر نوجوان یہ پوچھتا ہے "میرے ہونے کا سبب کیا ہے؟ میری قدر کیا ہے؟" اس مافوق الطبیعی جنگ سے انسان جس کشش و پیچ میں پڑ جاتا ہے اور

---

جرمن لفظ Sündenfall کا ترجمہ ہے جس سے مراد ہے حضرت آدم کا جنت سے نکالا جانا یہاں مطلب ہے انسان کے نفس میں دوئی کا پیدا ہونا۔

اس سے جو خالص مافوق الطبیعی (کچھ ضروری نہیں کہ وہ اخلاقی ہو) عالم بیزاری پیدا ہوتی ہے اُس کا نتیجہ انتہائی صورتوں میں خودکشی ہونا بھی ممکن ہے۔ لوگ اکثر ان واقعات کا سبب خارجی چیزوں کو قرار دیتے ہیں جو نوجوان کے نقطۂ نظر سے بالکل سطحی ہوتی ہیں اور جن کا اُس پر کوئی گہرا اثر نہیں ہوتا لیکن عام طور پر اس تفکر سے جو ہمارے نوجوان اسرارِ نفس کے متعلق کرتے ہیں اس سے کم مہلک نتائج پیدا ہوتے ہیں۔ روزنامچے لکھے جاتے ہیں۔ خط و کتابت کیجاتی ہے۔ مگر اس کا مقصد تبادلۂ خیالات نہیں ہوتا بلکہ خط بھیجنا اور خط پانے، دونوں میں ہمارا نوجوان اپنی ذات کا عکس ڈالنا اور دیکھنا چاہتا ہے۔ غزلیں اس لئے لکھی جاتی ہیں کہ دل کے جذبات کا بخار نکلے۔ دوستی سے اس عمر میں خود اپنے نفس کے مشاہدہ کا کام لیا جاتا ہے مگر قدرتی طور پر انسان ان چیزوں کو تخیل کی عینک سے دیکھتا ہے جس سے اپنے نفس کی تمام کیفیتیں بہت دلکش اور بہت اہم نظر آتی ہیں۔ اس بات کا ثبوت کہ اس عمر میں انسان اپنے آپ کو بالکل نیا پاتا ہے یہ ہے کہ لڑکیاں خود اپنے نام بدل دیا کرتی ہیں، ہیلنیا ہیلا بن جاتی ہے۔ اینا انیتا ہو جاتی ہے اور لیزے اپنے آپکو کم سے کم لیزا کہنے لگتی ہے۔ بالوں کو روز نئے نئے طرز سے باندھنے کی کوشش کیجاتی ہے۔ انسان اس زمانہ میں گویا ہر وقت آئینہ کے سامنے کھڑا رہتا ہے۔ وہ ہر چیز کیطرف جو نفس کے لئے آئینہ کا کام دے سکے دوڑتا ہے۔ یہ سب چیزیں اس طرح بھی ظاہر ہو سکتی ہیں کہ شہوت جنسی کا خیال تک دل میں نہ ہو۔ انکی صورت یہ ہوتی ہے جیسے کسی روشنی کے مرکز سے شعاعیں نکل رہی ہیں لیکن مرکز ایک جگہ قائم نہیں ہے، ابھی تک وہ جاگتی ہوئی خودی نمودار نہیں ہوتی جس کے ہمرکاب اثباتِ نفس، عشق، اور شہوت جنسی کا ہونا لازمی ہے۔ ہمارا نوجوان ایک طلسم تخیل میں ٹٹول ٹٹول کر چلتا ہے جس میں ابتک کھیل کا رنگ باقی ہے۔ لیکن اس میں شبہ نہیں کہ دنیا اور زندگی کے دائمی قوانین کی ایک خفیف سی جھلک ضرور نظر آنے لگتی ہے

اب آپ داخلی زندگی کے اس عجیب و غریب تضاد پر غور کیجئے۔ ایک طرف انسان اپنے آپ سے بھاگتا ہے اور دوسری طرف اپنے آپ کو ڈھونڈھتا ہے۔ کبھی کبھی ایک ہی نفسی کیفیت میں دونوں باتیں موجود ہوتی ہیں۔ مثلاً سیاحت کا شوق جو ہمیشہ سے نوجوانوں کے دل میں رہا ہے یہ اُس اندرونی بے چینی کا اظہار ہے جس میں انسان گھر سے جو گویا اس کے پرانے نفس کا ایک ٹکڑا ہے بیزار ہو کر نکل کھڑا ہوتا ہے سالیسی بیخودی

ڈھونڈھتا ہے جو بچپنے کی حد تک پہنچ جائے۔ نئے نئے خارجی حیات (ادراکات) کی تلاش میں رہتا ہے لیکن اسی کے ساتھ خاموشی اور جمعیت خاطر بھی چاہتا ہے۔ عنفوان شباب میں بہت سی باتوں کا مقصد یہ ہوتا ہے کہ بیہوشی کی کیفیت پیدا کریں یا کم سے کم جوش شباب کی گرمی کو کسی حد تک ٹھنڈا کریں۔ اس جوش میں نشہ کی دونوں کیفیتیں موجود ہوتی ہیں صوفیوں کے "حال" کی خودنمائی بھی اور خودفراموشی بھی۔ زندگی کے اس طوفان خیز زمانہ میں انسان مضطربانہ کوشش کرتا ہے کہ تھک کر شل ہو جائے اور پھر خود یہ تھکن وجہ سکون بن جاتی ہے بخلاف اس کے بعض نوجوان تصنیف و تالیف کی خاموش زندگی بسر کرتے ہیں۔ یہ اپنے جوش اضطراب سے "نجات پانیکے لئے" لکھے روزنامچہ یا اشعار میں ظاہر کرتے ہیں نفسی کیفیت کا اظہار جب کوئی معنوی صورت اختیار کرے تو اس سے دونوں باتیں حاصل ہوتی ہیں۔ اپنے آپ کو پالینا بھی اور اپنے آپ سے نجات پانا بھی۔ نوجوانوں کو جو محبت اپنے روزنامچہ سے ہوتی ہے اُسکا سبب یہ ہے کہ وہ اس کے راحت والم کا رازدار ہوتا ہے، اس کا درد دل سنتا ہے اور اُسے کھل کر بات کرنیکا ایسا موقع دیتا ہے کہ خاموشی کے لمحوں میں نوجوان کا رازدار دل جو کلی کی طرح سربستہ تھا پھول کی طرح شگفتہ ہو جاتا ہے۔ یقیناً یہ روزنامچے نفسیات شباب کے ماخذ کی حیثیت سے بڑی اہمیت رکھتے ہیں۔ لیکن اُتنے اہم ہرگز نہیں جتنا شارلوٹے بوہلر انہیں سمجھتی ہیں کیونکہ عالم ذہنی کو سمجھنا تو درکنار ہمارا نوجوان اب تک خود اپنی نفسی زندگی کا ترتیب اور ربط کے ساتھ مشاہدہ نہیں کر سکتا بلکہ عموماً حیرت کے ساتھ اور کبھی کبھی تو نفرت آمیز تحیر کے ساتھ اُس پر نظر ڈالتا ہے۔ یہ گویا تشکیل سیرت کی پہلی کوششیں ہیں۔ ابھی احساس نفس کی پراسرار کیفیتیں اور جذبات بہت دور ہیں۔ اس عمر میں جو کوششیں اپنے نفس کا مشاہدہ کرنیکی ہوتی ہیں انہیں دوسروں سے مانگی ہوئی عینک سے کام لینا پڑتا ہے۔

نفس کی بیداری نہ صرف مشاہدۂ نفس کی صورت میں ظاہر ہوتی ہے بلکہ زود حسی کی شکل میں بھی جو اس بات کی علامت ہے کہ احساس خودی بہت بڑھا ہوا ہے اور ابھی اسے ٹھیس سے بچانیکی بہت ضرورت ہے۔ دوسروں پر خصوصاً پختہ عمر کے لوگوں پر فرض ہے کہ نوجوان کے دل کی کھلتی ہوئی کلی کو نہ چھیڑیں کیونکہ وہ اتنی نازک ہوتی ہے کہ اُسے اپنے آپ سے صدمہ پہنچ جانے کا خطرہ ہے۔ اس عمر میں جس میں انسان

طفلی و شباب کی سرحد پر ہوتا ہے لازمی طور پر نفس کی مجموعی حالت بہت تغیر پذیر ہوتی ہے انسان محض ظاہری حیثیت سے یا محض نام کے لئے آدھا بچہ اور آدھا جوان نہیں ہوتا بلکہ اس عمر کے آغاز میں واقعی بعض اوقات وہ بالکل بچہ ہوتا ہے اور بعض اوقات اندرونی زندگی کے اعتبار سے اس میں پختگی کی جھلک صاف نظر آتی ہے۔ لیکن آس پاس کے لوگ اس کا بہت کم لحاظ کرتے ہیں اس عمر میں نوجوان کی سب سے بڑی بدقسمتی ہے کہ اُسے لوگ پورا انسان نہیں سمجھتے اگر اُس کی زود حسی یوں نہ مجروح کیجائے تو اُس سے تعلقات قائم کرنے میں بڑی آسانی پیدا ہو جائے۔ محض اتنی بات سے اُس کی تربیت بہت اچھی طرح ہو سکتی ہے کہ اُس سے روزمرہ کی زندگی میں وہی برتاؤ کیا جائے اور وہی توقعات کی جائیں جو پختہ عمر لوگوں سے ہوتی ہیں۔ کم سے کم نوجوان لڑکیوں کے بارے میں تو یہ بات حرف بحرف صحیح ہے۔ بخلاف اس کے اگر نوجوان کی یہ فطری خواہش کہ انہیں لوگ مانیں اور انکی بات چلے، پوری نہ ہو تو وہ "ترک تعلق" کر دیتے ہیں۔ یعنی وہ ایسی زندگی اختیار کرتے ہیں جو بڑی حد تک بڑوں کے معیار کی پابند نہیں ہے بلکہ اپنے آپ کو خود ساختہ پیمانوں سے ناپتی ہے۔ بڑے شہروں میں گنڈوں یا شہدوں کے جو جتھے نظر آتے ہیں انکے قیام کی محرک محض بدخوئی نہیں ہے بلکہ اس میں یہ خواہش بھی شامل ہے کہ لوگ انکی عزت کریں بلکہ اکثر اوقات لوگ اپنی اس آرزو کے خاک میں ملجانے سے کہ اُنکے ساتھ محبت اور اُنکی ہدایت کیجائے۔ حالت یاس میں ان جتھوں میں شامل ہو جاتے ہیں۔

مشاہدہ نفس اور زود حسی کے بعد خود مختاری کی اٹھتی ہوئی امنگ اس بات کی علامت ہے کہ نفس کی گہرائی میں ایک نئی خودی نمودار ہو گئی ہے اس لئے اس عمر میں آزادی کی کوششیں، سرکشی یا ضد پر نہیں بلکہ ایک فطری ضرورت پر مبنی ہیں۔ ہمارا نوجوان اب اپنے لئے مقاصد قرار دینا شروع کرتا ہے جو ابتدا میں محض تجربہ کی حیثیت رکھتے ہیں۔ نوجوان اکثر خواہ مخواہ انتہائی تیزی سے منزلوں پیدل چلتے ہیں جس کی غرض صرف اس بات کا امتحان ہوتا ہے کہ وہ کتنی دور چل سکتے ہیں۔ ابتدا میں انکی غرض مناظر قدرت کا لطف اٹھانا بالکل نہیں ہوتی یا ہوتی بھی ہے تو محض ضمنی طور پر۔ انکی یہ امنگ خواہ جسمانی ورزش کی شکل اختیار کرے خواہ نادر چیزوں کے جمع کرنے کی خواہ مضامین لکھنے کی، خواہ آرا چلانے یا لکڑی کاٹنے کی نفسیات نقطہ نظر سے سب کا مقصد ایک ہی ہے۔ کیونکہ ان سب باتوں میں اہم ترین عنصر یہ ہے کہ آدمی کے

ایک چیز خود اپنی ہو جس میں کوئی دوسرا دخل در معقولات نہ دے سکے۔ اسکا ایک ثبوت یہ بھی ہے کہ اس طرح کے شوق اکثر دورے کی طرح ظاہر ہوتے ہیں۔ یہ دفعتہً شروع ہو جاتے ہیں (دیکھنے والوں کی سمجھ میں نہیں آتا کہ انکی محرک کون چیز ہے) اور چند ہفتوں یا مہینوں کے بعد دفعتہً ختم ہو جاتے ہیں۔ بعض وقت یہ دورے باوجود بے معنی ہونیکے دائمی مرض کی صورت اختیار کر لیتے ہیں۔ یہ اس بات کی علامت ہے کہ نفس کا ارتقاء صحیح نہیں ہو رہا ہے۔ یہ خود مختاری کی امنگ بھی جس کا ہم آگے تفصیل سے ذکر کریں جرمنی کی تحریک شباب اور نوجوانوں کی آوارگی کے اسباب میں سے ایک سبب ہے۔ اس سے ہم پر یہ حقیقت کھلتی ہے کہ ایک ہی نفسیاتی جڑ سے، بہ اختلاف ماحول کتنے مختلف نتائج پیدا ہوتے ہیں۔ مندرجہ بالا بحث خود بخود عنفوان شباب کی دوسری بنیادی خصوصیت کی طرف اشارہ کرتی ہے۔ (باقی آئندہ)

# غزل

(از سید عنایت علی صاحب آغاؔ زبرہانپوری تلمیذ نواب فصاحت جنگ بہادر جلیلؔ مدظلہ جانشین امیرؔ مینائی)

خواب کیسا اور کیا تعبیر خواب زندگی — کھول آنکھیں دیکھ غافل تو کتاب زندگی
ہے حقیقت کے جو چہرے پر نقاب زندگی — رہ نہیں سکتا ہمیشہ یوں حجاب زندگی
کیوں نہ ہستی میں عدم سے آئے ہر اک تشنہ لب — کھینچتی ہے دور سے موج سراب زندگی
یہ جہاں ٹوٹا کہ طاری ہو گیا اس پر سکوت — نغمہ زن تار نفس سے ہے رباب زندگی
منہ سے یاران عدم کہتے نہیں تو کیا ہوا — ایک اک کو انمیں ہے ذوق شراب زندگی
ہر عمل تیرا گنا جائے گا تیرے سامنے — روز محشر کو سمجھ روز حساب زندگی
خود فراموشی کی ہے تصویر سر سے پاؤں تک — کس قدر بہکا ہے تو پی کر شراب زندگی
خیمۂ تن گر کے رہ جائے گا اک دن خاک پر — موت آ کر توڑ دے گی جب طناب زندگی
یاد ہے مجھکو وہ رونق اور وہ صبح ازل — جلوہ گر جب ہو رہا تھا آفتاب زندگی
یہ سمجھ جس روز پامال قضا ہونا پڑا — پھر کہاں تو اور کہاں یہ آب و تاب زندگی

گردش ایام کو آغاؔز کیا سمجھا ہے تو
اُلٹے جاتے ہیں یہ اوراق کتاب زندگی

---

# کوہ نینی تال

کبھی کوئی نہ عمر بھر اگر گیا پہاڑ پر
تو اُس نے اس جہاں میں کیا ہی کیا پھر آنکر

ہوا وہاں کی سرد ہے، یہ کب غبار و گرد ہے
ہر ایک چیز فرد ہے، عجب بہار ہے اُدھر

اُٹھو اٹھو کہ وقت ہے، ابھی تو ریل کا بہت
چلو چلو کہ لطف ہے، ہوئے ہم آج ہم سفر

یہ سانپ کی طرح سے ریل، جو کھا رہی ہے بل اب
وہ چوٹیاں پہاڑ کی، جو آ رہی ہیں اب نظر

سماں یہ دیکھ کر ہوا عجیب دل پہ کچھ اثر
کہ روح وجد میں ہے، تن بدن کی کچھ نہیں خبر

لباس سبز زیب تن، پہاڑ ہے کہ ہے چمن
جدھر اٹھائیے نظر، اُدھر شجر ہے یا حجر

پہاڑ کے درخت کی تناوری و دلکشی
سہی قدان باغ بھی، ہوں شرمسار دیکھ کر

گلوں کی وادیوں میں بو، مہک رہی ہے چار سو
کہ جس کو سونگھ کر عجب اٹھائے لطف ہر بشر

لڑھک رہے ہیں پے بہ پے، بنے تھے سنگ سا جو
رواں دواں ہے آب جو، اسی کا ہے یہ شور و شر

وہ ابر جو بلند تھا زمیں سے ہزار گز
گلے ملا وہ راہ میں مگر ملا بچشم تر

کھلی جگہ میں اُس نے کیا ہو جیسے شب کو نم
بڑھے ہم اس سے ریل کے جب تو ہم بھی تھے تر بتر

وہ دل فریب تال بھی نظر کے سامنے ہے اب
کہ زورقوں میں نازنیں ادھر اُدھر ہیں جلوہ گر

بتان شوخ و شنگ خود چلا رہی ہیں فرنگیاں -
نزاکت بدن پہ ہیں یہ جراتیں کہ الحذر

درخت بید جا بجا کھڑے ہیں بر کنار جھیل
وہ رنگ آب نیلگوں، مگر انہیں ہے کیا خطر

رواں دواں وہ زورقیں کبھی جو دوڑ دیکھئے
نہیں بیان میں لطف وہ جو دیکھتی ہے خود نظر

کسی سڑک پہ شام کو جو گھومنے کو جائیے
خموشی مہیب سی، ڈریں گے آپ بھی مگر

وہ نازنین یورپی کتاب ہاتھ میں لئے
مطالعہ میں غرق ہے، اُسے نہیں ہے کچھ خطر

اور اُس پہ اور یہ ستم کہ بیٹھنے کے واسطے
نشست بھی تلاش کی تو اک بلند ڈھال پر

وہ تال کے شمال میں جگہ ہے کیا ہی دلکشا | کہ کھیلتے ہیں سب وہاں اُدھر اُدھر سے آن کر
وہ رقص ہے کہ بال ہے عجیب سب کا حال ہے | ذرا ٹھٹک کے دیکھئے جو رہ گزر سے ہو گزر
سنا تھا جس کو کان سے وہ آنکھ سے بھی دیکھئے | وہ بیخودی وہ سرخوشی اٹھا کے دیکھئے نظر
گمان ہے سر چراغ پر ستارگان چرخ کا | جگہ جگہ وہ روشنی غروب آفتاب پر
جگا رہا ہے نغمۂ طیور کو وہ اب ہمیں | صدائے سازِ خوشنوا ہوئی ہے مخبرِ سحر
ادا فریضہ سحر کرو تو سیر کو چلیں | بہار صبح خوب ہے صدائے ساز خوب تر
ہوائے سرد کی لپک گلوں کی جس میں ہو مہک | نشاطِ روح کے لئے عجیب چیز ہے مگر
ہر ایک چیز معتدل خوشی کا ہے سبب یہاں | وگرنہ انبساط بھی بجائے خود ہو پر خطر
یہی ہوائے سرد جب یہاں پہ برف بار ہو | تو بادِ زمہریر کا ہر ایک شے میں ہو اثر
یہاں کی یہ بہار بھی خزاں سے جائیگی بدل | کہ برف کے سوا یہاں پڑے گا اور کیا نظر

---

# شادی کا پیغام

(آ۔ پے۔ چیخوف)

(۱)

(چوبوکوف اور لوموف۔ لوموف بہت بھڑکیلے کپڑے پہنے ہے۔

چوبوکوف۔ (آگے بڑھ کے ملتا ہے) ارے پیارے تم کہاں سے؟ تم نے بھی مجھے کیا فرحت وغیرہ بخشی! (ہاتھ ملاتے ہیں) مگر تم بھی کیا آسمان پر سے پھاند پڑے! کہو کیا حال ہے؟

لوموف۔ شکریہ۔ اور جناب کا مزاج شریف؟

چوبوکوف۔ ہم بھی اپنے چھوٹے پیمانہ پر چل رہے ہیں۔ تمہاری دعا سے۔ آؤ بیٹھو... ہاں دیکھو ہمایوں وغیرہ کو بھول جانا اچھی بات نہیں ہے... لیکن تم آخر اس قدر بن ٹھن کے کیوں آئے ہو۔ کیا کہیں شادی بیاہ میں جانے کا ارادہ ہے؟

لوموف۔ جی نہیں۔ میں تو صرف آپ کی خدمت میں حاضر ہوا ہوں۔

چوبوکوف۔ لیکن یہ بھڑک دار اچکن کیسی۔ تم کو دیکھ کر خیال ہوتا ہے کہ آج عید ہے۔

لوموف۔ دیکھئے تو اصل بات یہ ہے (اس کا ہاتھ پکڑ کر) میں آپ کی خدمت میں ایک بڑی گذارش لے کر حاضر ہوا ہوں۔ کچھ دن ہوئے مجھے آپ سے مدد مانگنے کا فخر حاصل ہوا تھا... اور آپ سے ہمیشہ کہنا چاہئے... لیکن میں گھبرایا جاتا ہوں... مجھے ذرا پانی پی لینے دیجئے (پانی پیتا ہے)

چوبوکوف۔ (الگ) روپیہ مانگنے آیا ہے... نہیں دونگا (لوموف سے مخاطب ہو کر) لیکن بتاؤ تو بات کیا ہے؟

لوموف۔ دیکھئے نہ... میرے بھی ہوش حواس اڑے جاتے ہیں... کیا حالت بن گئی ہے... لیکن یہ معاملہ ایسا ہے جس میں صرف آپ میری مدد کر سکتے ہیں... اگرچہ کہنا چاہئے کہ میں نے اپنے

آپ کو کسی طرح سے اس کے قابل نہیں ثابت کیا ہے... اور... اور مجھے کسی طرح سے اسکا حق نہیں۔

چوبوکوف۔ ہاں ہاں مگر بھائی بات کو اسقدر طول کیوں دیتے ہو؟ بس ایکبار کہدو۔ ہاں!

لوموف۔ جی ہاں۔ فوراً۔ ایک منٹ میں... بات یہ کہ میں آپ کی صاحبزادی کو پیغام دینے حاضر ہوا ہوں..

چوبوکوف۔ ہاں بھائی پیارے کہو۔ مجھے یقین نہیں آتا!

لوموف۔ میں نے اسکی جرات کی ہے کہ...

چوبوکوف (بات کاٹ کر) بھئی واہ! تم نے بھی میرے دل وغیرہ کو بہت خوش کیا... (اُس سے گلے ملتا ہے) میں تو بہت دنوں سے یہی چاہتا تھا... میری ہمیشہ سے یہی خواہش تھی... (چند آنسو اُسکے گالوں پر نظر آتے ہیں) اور مجھے تم سے اپنے لڑکے کے برابر محبت رہی ہے... خدا تم کو ہر طرح کی مسرت وغیرہ بخشے، یہی میری دعا ہے... ارے میں یہ کیا کھڑا ایک بک کر رہا ہوں میرے ہوش اُڑ گئے... میں بھی کیا خبطی ہوں... میں ابھی اندر جا کر اُن کو بھیجتا ہوں۔

لوموف (بہت موثر ہو کر) کیا آپ کا خیال ہے کہ وہ اس فقیر کو کرم کی نگاہ سے دیکھیں گی۔ کیا مجھے کسی قسم کی امید ہو سکتی ہے؟

چوبوکوف۔ واہ۔ ایسے حسین اور پھر پوچھتے ہو کہ وہ راضی ہونگی یا نہیں۔ وہ تو خود تم پر عاشق ہو جائینگی میں ابھی انہیں بھیجتا ہوں۔ (باہر جاتا ہے)

(۲)

لوموف (اکیلا) سردی ہے۔ نہیں اس طرح تھرا رہا ہوں جیسے معلوم ہوتا ہے امتحان کے لئے جا رہا ہوں سب سے ضروری یہ ہے کہ معاملہ طے ہو جائے۔ اگر میں اب بھی سوچتا رہوں، ارادہ نہ کرسکوں باتیں بہت کروں یا کسی پری سے عشق عاشقی کے انتظار میں بیٹھا رہوں تو کبھی شادی نہ ہوگی کیسی سردی ہے (نام اگھر کا انتظام اچھا کرسکتی ہے، بدصورت نہیں ہے تعلیم یافتہ ہے... اور مجھے کیا چاہئے؟ لیکن گھبراہٹ مجھ پر ایسی سوار ہے کہ کانوں سے سنائی نہیں دیتا۔ (پانی پیتا ہے) اور شادی نہ کرنا یہ بھی ناممکن ہے۔ اول تو میں ۳۵ برس کا ہو گیا ہوں، اور یہ عمر کہنا چاہئے بہت خطرناک ہے، دوسرے یہ کہ مجھے

باقاعدہ خوشگوار زندگی بسر کرنا چاہئے . . . میرا دل کمزور ہے، ہمیشہ اختلاج ہوتا رہتا ہے، میں مضمحل ہوگیا ہوں اور ہر بات پر گھبرا جاتا ہوں۔ اس وقت میرے ہونٹ تھرا رہے ہیں اور سیدھی کنپٹی کی رگ پھڑک رہی ہے لیکن سب سے بڑی حالت میری سوتے وقت ہوتی ہے۔ پلنگ پر لیٹتے ہی آنکھ لگی کہ ایکبارگی کوئی بائیں طرف جا تو بھونک دیتا ہے اور میں سڑیوں کی طرح ادھر اُدھر بھاگا پھرتا ہوں۔ طبیعت ٹھیک ہوئی پھر لیٹا کہ وہی درد پھر اُٹھتا ہے . . . اور یہی رات کو کوئی بیس مرتبہ ہوتا ہے۔

(۳)

نتالیہ۔ ارے یہ آپ ہیں۔ اور وہاں انہوں نے اندر جاکر کہا کہ جاؤ سوداگر مال خریدنے آیا ہے۔ سلام عرض ہے

لوموف۔ تسلیم۔ بندگی۔

نتالیہ۔ معاف کیجئے گا میرے کپڑے ایسی نہیں کہ ایک عزیز مہمان کے سامنے جاؤں، اسوقت دال آئی ہے اسے صاف کر رہی ہوں۔ لیکن یہ تو فرمایئے کہ آپ اتنے دنوں تک تشریف کیوں نہیں لائے۔ کھڑے کیوں ہیں، تشریف رکھئے (بیٹھ جاتے ہیں) کہئے کچھ پیش کروں۔ آپ ناشتہ کر چکے ؟

لوموف۔ تسلیم میں ابھی کھانا کھا کر آرہا ہوں۔

نتالیہ۔ سگرٹ پیجئے گا۔ یہ لیجئے دیاسلائی ہے۔ آج تو موسم اچھا ہے، لیکن کل ایسا پانی برسا کہ سنتے ہیں سب کسان کھیتوں کو چھوڑ کر بھاگ گئے۔ لیکن یہ کیا ہے۔ آپ تو بہت بڑھیا اچکن پہنے ہیں۔ کیا کہیں تماشا دیکھنے جارہے ہیں؟ آپ کی صحت مگر آجکل کچھ اچھی ہوگئی ہے۔ مگر پہلے آپ یہ بتائیے کہ آپ اس قدر بن ٹھن کے کیوں نکلے ہیں ؟

لوموف۔ (گھبرا کر) دیکھئے نہ۔ بیگم صاحبہ۔ بات در اصل یہ ہے کہ مجھے آپ سے کچھ عرض کرنا ہے اور میں درخواست کرتا ہوں کہ آپ میری بات بغور سنیں . . . جی ہاں۔ مجھے معلوم ہے کہ آپ کو تعجب ہوگا، یہاں تک کہ آپ خفا ہوجائیں گی . مگر میں (الگ) اُف کتنی سردی ہے!

نتالیہ۔ آخر کیا بات ہے (خاموشی) جی ؟

لوموف۔ میں کوشش کروں گا کہ چند الفاظ میں اپنا مطلب ادا کردوں۔ میری بچپن سے آپ کے خاندان

سے واقفیت ہی۔ میرے چچا اور چچی سے آپ کے والد اور والدہ کی بڑی دوستی تھی۔ اور اس کے علاوہ جیسا کہ آپ خود جانتی ہیں، میرا چڑیا باغ آپ کے ڈھاک کے جنگل سے بالکل ملا ہوا ہے

نتالیہ۔ معاف کیجئے گا قطع کلام کر رہی ہوں، آپ نے کہا "چڑیا باغ میرا ہے" کیا وہ باغ آپ کا ہے؟

لوموف۔ جی ہاں میرا ہے

نتالیہ۔ یہ دیکھئے۔ چڑیا باغ تو ہمارا ہے۔ آپ کا کہاں سے ہو گیا۔

لوموف۔ جی نہیں بیگم صاحب وہ میرا ہے۔

نتالیہ۔ یہ تو میرے لئے ایک نئی بات ہے۔ وہ آپ کا کیسے ہو گیا۔ وہ تو ہمارا تھا۔

لوموف۔ جی نہیں آپ کا خیال غلط ہے۔ وہ میرا ہے۔

نتالیہ۔ ذرا سوچئے تو وہ آپ کا کب سے ہو گیا۔

لوموف۔ "کب سے" کیا؟ مجھے جہاں تک یاد ہے وہ تو ہمیشہ سے میرا تھا۔

نتالیہ۔ معاف کیجئے۔

لوموف۔ یہ تو کاغذات سے صاف ظاہر ہوتا ہے میری چچی کی دادی نے آپ کی پھپھی کے دادا کے کسانوں کو یہ باغ دے دیا تھا، اس لئے کہ انہوں نے میری چچی کی دادی کے لئے اینٹیں جلائی تھیں۔ ان کسانوں نے ۴۰ برس تک اس باغ پر قبضہ رکھا لیکن جب . . .

نتالیہ۔ واقعات بالکل اور ہیں۔ آپ نے جو فرمایا یہ بالکل صحیح نہیں، ہمارے باپ دادا ہمیشہ سے اس باغ کو اپنا سمجھتے آئے ہیں اسمیں آخر بحث کرنے کی کیا بات ہے۔ میری سمجھ میں نہیں آتا۔

لوموف۔ میں آپ کو کاغذات دکھا دوں گا۔

نتالیہ۔ واہ۔ واہ ہم تیس برس سے ایک باغ کو اپنا سمجھ رہے ہیں۔ اب ایکبارگی ہم سے کہا جاتا ہے کہ وہ باغ ہمارا نہیں۔ مجھے یہ باغ بالکل عزیز نہیں، لیکن مجھے اس ناانصافی پر غصہ آتا ہے۔

لوموف۔ خدا کے لئے میری بات تو سنئے جیسا کہ میں نے عرض کیا تھا، میری چچی کی دادی کے لئے آپ کی پھپھی کے دادا کے کسانوں نے اینٹیں جلائی تھیں اس کے بدلہ میں چچی کے دادا نے . . .

نتالیہ۔ چچی پھپھی دادا دادی یہ میری سمجھ میں نہیں آتا۔ باغ میرا ہے اور بس۔

لوموف۔ میرا ہے!

نتالیہ۔ ہمارا ہے! چاہے دو دن تک ثبوت دیتے رہیں، چاہے آپ پچیس جیکٹیں پہن کر آئیں باغ ہمارا ہے ہمارا ہے۔ میں نہ آپ کی چیز لینا چاہتی ہوں نہ اپنی مفت میں دینا چاہتی ہوں اور یوں جیسا آپ چاہیں۔

لوموف۔ مجھے باغ کی ضرورت نہیں، میں تو صرف اصولاً بحث کر رہا تھا۔ اگر آپ چاہیں تو اُسے میں آپ کے نذر کر سکتا ہوں۔

نتالیہ۔ میں خود اُسے دے سکتی ہوں، وہ تو میرا ہے۔ مگر آپ بھی خوب ہیں۔ مجھے میری چیز دے رہے ہیں یہ تو اخلاق کے خلاف ہے۔ بلکہ بے تمیزی ہے

لوموف۔ یعنی آپ مجھے ایک بے ایمان سمجھی ہیں جو آپ کی چیز دبا بیٹھا ہے۔ بیگم صاحب میں نے اُبتک کبھی بے ایمانی نہیں کی ہے، اور کسی کی کیا جرأت ہے کہ وہ مجھپر اسکا الزام لگائے (پانی) چڑیا باغ میرا ہے!

نتالیہ۔ جھوٹ ہے باغ میرا ہے!

لوموف۔ میرا ہے!

نتالیہ۔ جھوٹ ہے۔ میں آج ہی اسے ثابت کر دونگی ابھی آدمیوں کو بھیج کر اُسے کٹوا ڈالوں گی۔

لوموف۔ اور میں اُن سب کی گردن کٹوا ڈالوں گا

نتالیہ۔ آپ کی کیا حقیقت ہے؟

لوموف۔ (دل پر ہاتھ) چڑیا باغ سمجھیں آپ! میرا ہے!

نتالیہ۔ آپ اپنے گھر پر چاہے جتنا چلاتے ہوں، یہاں مہربانی فرما کر آدمیوں کی طرح سے بات کیجئے۔

لوموف۔ اگر مجھے اسقدر اختلاج نہ ہوتا تو میں آپ کو دکھا دیتا (چلا کر) چڑیا باغ میرا ہے!

نتالیہ۔ میرا ہے!

لوموف۔ میرا ہے!

نتالیہ۔ میرا ہے!

(۴)

چوبوکوف۔ یہ آخر کیا ہے؟ آپ لوگ کیوں چلا رہے ہیں۔

نتالیہ۔ بھئی ان صاحب کو بتا دو کہ چڑیا باغ کس کا ہے ہمارا ہے یا انکا۔

چوبوکوف۔ ہمارا ہے بھائی وہ تو۔

لوموف۔ جی نہیں آپ تو صرف مجھے بیوقوف سمجھتے ہیں اور میرا مذاق اڑاتے ہیں، اچھے ہمسائے اس طرح سے پیش نہیں آتے۔ آپ ہمسایہ نہیں ڈاکو ہیں۔

چوبوکوف۔ جی آپ نے کیا فرمایا؟

نتالیہ۔ چڑیا باغ ہمارا ہے۔ میں کبھی اُسے دینے پر راضی نہ ہوں گی!

لوموف۔ یہ تو ہم کچہری میں دیکھ لیں گے۔

چوبوکوف۔ اچھا! مجھے اب معلوم ہوا۔ آپ مقدمہ بازی کے لئے ایک بہانہ نکالنا چاہتے تھے۔ کیا فسادی طبیعت ہے! مگر تمہارا تو سارا خاندان ہی فسادیوں اور لفنگوں سے بھرا ہے

لوموف۔ جناب میرے خاندان کو برا نہ کہئے۔ ہمارا خاندان بہت شریف ہے . . . کم از کم ہمارے یہاں کوئی ایسا تو نہیں نکلا جو آپکے دادا کی طرح علاقہ کورٹ کرا کے جیل خانہ میں بیٹھا ہو۔

چوبوکوف۔ مگر تمہارے یہاں تو سب پاگل تھے

نتالیہ۔ سب سب سب!

چوبوکوف۔ تمہارا دادا شرابی تھا اور تمہاری چچی ایک برمئی کے ساتھ بھاگ گئی تھی۔

لوموف۔ آپکی ان کبڑی تقیں (دل پر ہاتھ) ہائے . . . پانی!

تمہارا باپ پیٹو تھا۔ جواری تھا۔

نتالیہ۔ اور تمہاری چچی جیسی فسادن کبھی ہوئی ہی نہیں۔

لوموف۔ بایاں پیر سو گیا... آپ تنادی ہیں۔... لنگڑے ہیں... ہائے (دل پر ہاتھ) اور انتخابات کے زمانہ میں... میری ٹوپی کہاں ہے

نتالیہ۔ کمینہ، بے ایمان، ذلیل!

لوموف۔ (دل۔ ٹانگ۔ ٹوپی)

چوبوکوف۔ نکل جا میرے گھر سے اور پھر کبھی آیا تو خیر نہیں!

لوموف باہر بھاگ جاتا ہے

(۵)

چوبوکوف۔ اور دیکھو تو اس بدمعاش کی جرأت۔ تمہارے یہاں شادی کا پیغام لے کر آیا تھا!

نتالیہ۔ کیا پیغام؟

چوبوکوف۔ تمہارا داماد بننا چاہتا ہے۔

نتالیہ۔ اچھا! تم نے یہ پہلے سے کیوں نہیں کہا؟

چوبوکوف۔ سیخ کا کباب کہیں کا۔ اطلس کی اچکن پہنکر آیا تھا

نتالیہ۔ (حسرت سے) پیغام لایا تھا! بلاؤ! واپس بلاؤ!

چوبوکوف۔ کسے

نتالیہ۔ بلاؤ! واپس بلاؤ۔

(چوبوکوف (چلاکر) خدا ان عورتوں سے بچائے۔

(۶)

لوموف۔ میرا دل بہت دھڑک رہا ہے۔ ٹانگ بالکل سن ہو گئی۔ پیٹھ میں جیسے کوئی چھری بھونک رہا ہو۔

نتالیہ۔ معاف کیجئے گا ہماری گفتگو ذرا گرم ہو گئی تھی... اب مجھے خیال آتا ہے... چراگاہ واقعی آپ کا ہے...

لوموف۔ سینہ میں درد ہو رہا ہے کنپٹی پھٹی جاتی ہے۔..

نتالیہ۔ باغ باغ آپ ہی کا ہے۔۔ تشریف رکھئے ہم غلطی پر تھے۔۔۔

لوموف۔ میں تو صرف اصولاً۔۔۔ مجھے باغ عزیز نہیں، صرف اصول۔

نتالیہ۔ جی ہاں بالکل بجا ہے۔۔ آئیے اب کسی اور چیز پر گفتگو کریں۔۔۔

لوموف۔ میرے پاس تو کاغذات موجود ہیں۔ میری چچی کی دادی نے آپ کی پھپی کے دادا کے کسانوں کو۔۔۔

نتالیہ۔ جی ہاں، جی ہاں۔۔۔ اب آپ شکار کھیلنے کب جائیں گے؟

لوموف۔ شکار کھیلنے کیا جاؤں۔۔ میرا کتا سٹو تو مر گیا!

نتالیہ۔ کیا افسوس کی بات ہے۔۔۔ کیسے؟

لوموف۔ معلوم نہیں (ٹھنڈی سانس) کیالا جواب کتا تھا۔ قیمت کو الگ چھوڑیے۔۔ میں نے ۱۲۵ روپیہ کو خریدا تھا۔۔ مگر کتا۔۔۔

نتالیہ۔ آپ نے قیمت تو بہت دی تھی۔۔۔ دیکھئے ہم نے اپنے کتے کرن کو ۵۰ روپے میں خریدا اور وہ آپ کے سٹو سے کہیں اچھا ہے۔

لوموف۔ کرن سٹو سے اچھا! آپ بھی کیا باتیں کرتی ہیں (ہنسی) کرن سٹو سے اچھا ہے!

نتالیہ۔ ارے! اسمیں کیا شک، اس کا جواب تو نواب صاحب کے پاس بھی نہیں۔

لوموف۔ معاف کیجیے گا، وہ کانا ہے اور کانے کتے کی کوئی قیمت نہیں۔

نتالیہ۔ ارے! کانا۔ آپ تو معلوم ہوتا ہے آج بحث پر تلے ہیں پہلے تو چڑیا باغ اپنا بتایا۔۔۔ اب کہتے ہو سٹو کرن سے اچھا ہے۔ آخر آپ ہر بات کی مخالفت کیوں کرتے ہیں۔

لوموف۔ مجھے معلوم ہوتا ہے۔ آپ مجھے یا تو اندھا سمجھتی ہیں یا بیوقوف۔ مجھے ٹھیک معلوم ہے کہ آپکا کتا کرن کانا ہے

نتالیہ۔ غلط ہے!

لوموف۔ کانا ہے

نتالیہ۔ (چلاکر) آپ جھوٹ بولتی ہیں!

لوموف۔ مگر خدا کے لئے چلائیے نہیں مجھے اختلاج ہوتا ہے (چلا کر) خدا کے لئے اب بحث ختم کیجئے اور چپ ہو جائیے۔

نتالیہ۔ جب تک آپ یہ نہ مانیں گے کہ ہمارا کرن آپ کے سلٹو سے اچھا ہے۔

لوموف۔ برا ہے!

نتالیہ۔ اچھا ہے!

لوموف۔ ہزار گونہ بدتر ہے۔ خدا کرے یہ آپکا کرن مر جائے، ٹھنڈا ہو جائے!

نتالیہ۔ آپکا سلٹو ویسے ہی مریل ہے، اُسکے مرنے سے کیا فرق ہوگا!

لوموف۔ (رو کر) خدا کے لئے اب چپ ہو جائیے مجھے اختلاج ہوتا ہے۔

نتالیہ۔ میں اور چلاؤں گی۔

(۷)

چوبوکوف۔ اب کیا ہوا؟

نتالیہ۔ ہاں اچھے آئے۔ ان کو سمجھا دو۔ ہمارا کرن زیادہ اچھا کتا ہے یا انکا سلٹو۔

لوموف۔ آپ یہ بتائیے کہ آپکا کرن کانا ہے کہ نہیں۔

چوبوکوف۔ کچھ بھی ہو اُسکا جواب کہیں نہیں۔

لوموف۔ مگر میرا سلٹو تو اُس سے اچھا ہے؛ سچی بات کہئے۔

چوبوکوف۔ ہاں، تمہارا سلٹو بھی اچھا ہے۔ مگر ذرا بڈھا ہے اور ٹانگیں چھوٹی بڑی ہیں۔

لوموف۔ (اختلاج) واقعات دیکھئے واقعات۔ پار سال کے شکار میں میرا سلٹو آپ کے کرن سے کہیں آگے نکل گیا تھا . . .

چوبوکوف۔ جی ہاں اس سبب کہ کسی نے اس کے لاٹھی مار دی تھی۔ اچھی چیز دیکھ کے سب ہی کو حسد ہوتا ہے، آپ خود حسد کرتے ہیں اور اسی وجہ سے آپنے اس وقت یہ بحث چھیڑی ہے۔

لوموف۔ اور آپ خود کیسے ہیں۔ جاتے تو ہیں شکار کے نام سے، لیکن اصل مقصد نواب صاحب کے

یہاں فساد پھیلانا ہوتا ہے... ہائے دل... آپ فسادی ہیں۔
چوبوکوف۔ کیا میں فسادی ہوں (چلا کر) منہ بند کر
لوموف۔ فسادی!
چوبوکوف۔ بدذات، سور۔
لوموف۔ بڈھا چوہا۔ بے ایمان
چوبوکوف۔ چپ رہ نہیں تو تجھے کتے کی طرح گولی مار دوں گا، بدمعاش۔
لوموف۔ سب کو معلوم ہے ہائے دل۔ آپ کی پہلی بیوی آپ کے کان کھینچتی تھی۔ آپ کو ٹھوکتی تھی...
ہائے ہائے میں گرا جاتا ہوں...
چوبوکوف۔ اور تجھے عشق کرنے کے لئے ایک چمارن کے سوا کوئی نہ ملی۔
لوموف۔ ہائے ہائے... دل پھٹ گیا... کندھا الگ ہو گیا.. میرا کندھا کہاں
ہے؟.. ڈاکٹر....
چوبوکوف۔ سور چوہا بدمعاش...
لوموف۔ کوئی جواب نہیں دیتا۔
نتالیہ۔ ارے لو وہ مر گیا... مر گیا۔

شور وغل، پانی وغیرہ پلایا جاتا ہے۔

لوموف۔ آگ۔ آدمی پانی.. میں کہاں ہوں؟
چوبوکوف۔ تم جلدی سے شادی کر لو اور.. اور جہنم میں جاؤ۔ (ہاتھ ملا کر) بیگم صاحبہ لڑکی دینے
پر راضی ہیں:..
لوموف۔ ہائیں.. کیا.. کس کا؟
چوبوکوف۔ ارے وہ راضی ہیں!
نتالیہ۔ (سانس) ابھی زندہ ہیں... ہاں ہاں میں راضی ہوں۔

لوموف۔ ہاں کس کو . . . (ہاتھ ملاکر) مجھے بہت خوشی ہوئی . . . بتائیے تو بات کیا ہے . . .
ہاں، جی ہاں میں سمجھ گیا . . . دل . . . مجھے بہت خوشی ہوئی ہے (ہاتھ چوم کر) ٹانگ بالکل سن ہوگئی

نتالیہ۔ میں . . . میں بھی خوش ہوں . . . مگر اب تو مان لیجیے کہ ہمارا کتا آپ کے کتے سے اچھا ہے۔

لوموف۔ جی نہیں میرا کتا زیادہ اچھا ہے . . .

چوبوکوف۔ ہاں اب خاندانی خوشی شروع ہوئی . . . قاضی کو بلاؤ۔

لوموف۔ میرا کتا زیادہ اچھا ہے . .

نتالیہ۔ ہمارا کتا زیادہ اچھا ہے . .

چوبوکوف۔ قاضی کو بلاؤ! قاضی کو!

پردہ

(روسی سے)

# اقتباسات

**مادرِ ہند** مس کیتھرائن میو نے حال میں ایک کتاب "مادرِ ہند" Mother India "کے نام سے شائع کی ہے جس پر انگریزی اخبارات میں بہت کچھ لکھا جا رہا ہے۔ اور ہندوستان کے خلاف خیالات وجذبات پیدا کرنے کے لئے اس کتاب کو استعمال کیا جا رہا ہے۔ اس کتاب کا بڑا حصہ سیاست ہند میں اینگلو انڈین نقطۂ نظر کی ترجمانی کرتا ہے۔ مصنفہ نے ہندوستانی سیاسی رہنماؤں اور تعلیم یافتہ طبقہ پر دل کھول کر زہر اگلا ہے۔ ایک ہندوستانی رئیس کا قول نقل کیا گیا ہے کہ اگر انگریز ہندوستان سے گئے تو اس کے ۳ ماہ بعد ہندوستان میں نہ کوئی باکرہ عورت رہے گی نہ ایک روپیہ۔"

تعلیم یافتوں کی فکر معاش کی خوب ہنسی اڑائی گئی ہے اور مصنفہ کو یاد نہیں رہا کہ انکے وطن مالوف اور دیگر ممالک میں بھی یونیورسٹی میں تعلیم پانے والوں کی بڑی تعداد احقاق حق ہی کے لئے تعلیم ہنر حاصل کرتی بلکہ "دو گھنٹی والا دروازہ" اور "اپنے نام کی تختی" ان طلبہ کی ذہنیت کا بھی جزو اعظم ہے۔ اس میں کلکتہ بمبئی اور علیگڑھ ہی کی قید نہیں ہارورڈ ییل اور آکسفورڈ و کیمبرج بھی اس سے خالی نہیں۔ مصنفہ نے ہندوستان کی تاریخ کا بھی ایک مختصر سا خاکہ دیا ہے جو شاید کسی اسکول کی کتاب سے ماخوذ ہے۔ نہایت فخر کے ساتھ مصنفہ نے ۱۸۳۳ء کا وہ وعدہ پیش کیا ہے کہ "ہندوستان کا کوئی باشندہ اپنے مذہب، وطن، نسل، رنگ، کی وجہ سے کمپنی بہادر کی کسی نوکری یا کسی عہدے سے محروم نہ رکھا جائیگا" اور فرماتی ہیں کہ ذات کی قید میں پابند اور ظالموں کے شکار ہندوستان کی فضا میں یہ ایک انقلابی گولا تھا جو کمپنی نے پھینکا اگر یہ وعدہ سچ ہوتا تو ممکن ہے ایسا ہی ثابت ہوتا لیکن مصنفہ کو شاید معلوم نہیں کہ اس وعدہ کی ضرورت بار بار اسی لئے پڑتی رہی کہ اس پر عمل کبھی نہیں ہوا۔ ۱۸۵۳ء میں یہ وعدہ دہرایا گیا۔ پھر ۱۸۵۸ء میں اسی کا اعادہ ہوا۔ ۱۸۲۲ء اور ۱۸۲۴ء میں خود مدراس کے گورنر سر ٹامس منرو کی شہادت موجود ہے کہ ذلیل ترین عہدوں کے علاوہ اور تمام ملازمتوں کا دروازہ باشندگان ہند کے لئے بند ہے۔ ۱۸۵۷ء کے ہنگامہ

سے آٹھ دن قبل ہنری لارنس نے بھی دہرا دیا۔ اور ان لوگوں کی شہادت کی کیا ضرورت ہے ہم کہ آج بھی خود اسی رنگ و نسل کی تفریق کے مظاہر اپنی آنکھوں سے نہیں دیکھ رہے ہیں۔

غرض کتاب کے تقریباً ۲۰۰ آخری صفحات اسی قسم کے خیالات و جذبات سے پُر ہیں اور انگلستان اور ہندوستان کے انگریزی اخبارات ان کو خوب اچھال رہے ہیں۔ کتاب کا یہ حصہ اگرچہ اس طرح استعمال کیا جا رہا ہے لیکن اس میں بعض وہ تلخ حقیقتیں ہیں جن سے انکار ناممکن ہے۔ عورت کے ساتھ ہندوستان میں جو سلوک ہوتا ہے وہ ہماری معاشرت کا تاریک ترین پہلو ہے۔ اور مصنفہ نے اس کے ثبوت میں ڈاکٹروں اور دیگر مشاہدوں کی ایسی تلخ شہادتیں پیش کی ہیں جن کے پڑھنے کے بعد رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں اور ایک ہندوستانی کے لئے اس کے سوا کوئی چارہ نہیں کہ شرم سے عرق عرق ہو جائے اور اگر اپنے اندر زندگی کی ذرا سی بھی چنگاری رکھتا ہے تو اس ظلم کو مٹانے میں اپنی پوری سعی صرف کر دے کاش تعلیم یافتہ ہندوستانی ان ناگوار تفصیلوں کو پڑھ کر جو مصنفہ نے جمع کر دی ہیں شرمائیں اور دیکھیں کہ یورپ کی بد اخلاقی پر بغلیں بجانے کے بجائے اگر وہ اپنی معاشرت کی کمزوریوں کی اصلاح کیطرف متوجہ ہوں تو زیادہ مفید ہے۔ دوسرے کی آنکھ کے تنکے کی تلاش میں اس قدر منہمک ہونے کے بجائے کیا اچھا ہو کہ ہم اپنی آنکھ کے شہتیر کیطرف توجہ کریں۔

ایسٹ انڈیا کمپنی پر چند نئی کتابیں۔

ہندوستان کی تاریخ میں تاریک ترین زمانہ غالباً ایسٹ انڈیا کمپنی کی حکومت کا زمانہ رہا ہے۔ اس عہد میں خصوصاً صنعتی اور زرعی تباہی نے جو شکل اختیار کی اس نے ہندوستان کی معاشرتی زندگی کی بنیادیں ہلا دیں۔ لیکن افسوس کہ ہندوستانی جہاں اپنی قوم کے کارناموں سے ناواقف ہیں وہاں اپنے قومی مصائب کے علم سے بھی محروم ہیں۔ معاشی تاریخ کے مطالعہ کرنے والے ہندوستانی طالب علموں کا فرض ہے کہ اس عہد کے عظیم الشان اور دردانگیز انقلاب کی تاریخ اپنی قوم کے سامنے پیش کریں۔ لیکن اپنے محاسن کے بیان میں مبالغہ کا جتنا امکان ہے اس سے کہیں زیادہ مصائب کی دکھ بھری کہانی کے دہرانے میں اس لئے علمی دیانتداری کا دامن ہاتھ سے نہ چھوٹنا چاہئے۔

حال میں مختلف کتابیں اس دور کے تغیرات کے متعلق شائع ہوئی ہیں جن سے طالب علم کو ان کاغذات کا کچھ کچھ پتہ چل جائے گا جن کے مطالعہ سے وہ اس عہد کی تاریخ میں مدد لے سکتا ہے۔ کچھ عرصہ قبل اسکولی اور فرمنگر بنگال کے انتظامات مالگذاری پر کتابیں لکھ چکے ہیں۔ ابھی اکسفورڈ یونیورسٹی پریس نے مسٹر رامس بوتھم کی کتاب Studies in The Land Revenue History of Bengal 1769-97 شائع کی ہے۔ عطا، دیوانی اور بندوبست دوامی کے درمیان بنگال کی تاریخ کا سب سے اہم زمانہ ہے۔ اس کتاب میں انڈرسن، کرافٹ وغیرہم کی پوری "امینی رپورٹ"، مسٹر شیپرڈ سن کی رپورٹ بابتہ عہدۂ قانونگو اور دوسرے قلمی نسخوں سے اقتباسات درج ہیں۔

سر جارج فارسٹ نے لارڈ کارنوالس کے سرکاری کاغذات کا مجموعہ مع تمہید دو جلدوں میں شائع کیا ہے۔ کاغذات میں دوسرے دلچسپ واقعات پر بھی روشنی پڑتی ہے۔ مثلاً ٹیپو سلطان سے انگریزوں کی جنگ، اودھ کا انتظام حکومت وغیرہ لیکن اس ضمن میں ہم ان کاغذات کی طرف توجہ دلانا چاہتے ہیں جو بندوبست دوامی کے متعلق شائع کئے گئے ہیں۔

ایک تیسری کتاب میں سر ولیم فوسٹر نے ایسٹ انڈیا کمپنی کی تاریخ قیام (۱۶۰۰ء) سے اختتام (۱۸۵۸ء) تک پیش کی ہے

ان تینوں کتابوں کا بڑا حصہ چونکہ اصلی ماخذوں سے لیا گیا ہے اس لئے انکا مطالعہ تحقیق کے لئے فائدہ سے خالی نہ ہوگا۔

## انگریزی جاپانی معاہدہ

جامعہ کے گذشتہ پرچہ میں ایک مضمون نگار نے برطانوی سیاست خارجہ کے مسائل کی طرف توجہ دلائی تھی۔ اسمیں بحرالکاہل اور امریکہ، جاپان اور برطانیہ کے تعلقات کا مسئلہ بھی تھا کیپٹن م۔ ڈ۔ کینیڈی نے اگست ۱۹۲۷ء کے رسالہ Nineteenth Century میں ایک "مشرق بعید اور انگریزی۔ جاپانی تعاون" کے عنوان سے ایک طویل مضمون سپرد قلم فرمایا ہے جس میں انگریزی رائے عامہ کو یہ بتلانے کی کوشش کی گئی کہ جاپان کے ساتھ دوستانہ تعلقات اور عہدنامہ برطانیہ کے لئے اس وقت زیادہ ضروری ہے

# جامعہ

زیر ادارت

مولانا اسلم جیراجپوری    ڈاکٹر سید عابد حسین ایم، اے پی، ایچ، ڈی

| جلد ۹ | جمادی الاول و جمادی الثانی سنہ ۱۳۴۶ھ<br>مطابق اکتوبر و نومبر سنہ ۱۹۲۷ | نمبر ۴، ۵ |
|---|---|---|

## فہرست مضامین

# بلاغت قرآن

قل لئن اجتمعت الانس والجن علی ان یاتوا بمثل هذا القرآن لا یاتون بمثله ولو کان بعضهم لبعض ظهیرا.

(ای پیغمبر ان لوگوں سی کہو که اگر آدمی اور جنات اس بات پر تل جائیں که اس قرآن کی مثل اور کلام بنا لائیں تاهم اس جیسا نهیں لا سکیں اگرچه ان میں سی ایک کی پشتی پر ایک کیوں نه هو)

علمائی متکلمین کی اس امر میں بهت سی اقوال هیں قرآن میں وه کون سی صفت هی جسکی بناء پر یه دعوی کیا گیا هی، ان اقوال کی دیکھنی سی معلوم هوتا هی که کم و بیش فصاحت و بلاغت سب کی نزدیک بڑی اهمیت رکھتی هی

## نزول قرآن کی وقت غیر مسلمون کی رائی.

ورقة بن نوفل حضرت خدیجه کی ابن عم جو ایک معمر عیسائی بزرگ تهی جاهلیت هی میں شرك سی تائب هوچکی تهی جب قرآن کی اول اول آیات سنیں تو کہا یه کلام اس طرز کا کلام هی جیسی موسی پر اترا تها۔ ولید بن مغیرة حالانکه کافر رها اور کفر هی پر مرا اسکی الفاظ ذیل کتب ادب میں منقول هیں:

ان اعلاه لمورق، وان اسفله لمغدق، وان له لطلاوه، وان علیه لحلاوه

(اس کا اوپر کا حصه پته والا سرسبز هی اور اسکا حصه زیریں پهل والا هی اس میں ایک رونق پائی جاتی هی، اور اس پر ایک شیرینی هی)

صحابه میں جو نهایت سلیم الفطرت لوگ تهی ان میں سی اکثر کا حلقه بگوش اسلام هونیکا سبب صرف اس کلام مقدس کی آیات کا سننا اور اس سی انتها درجه کا متاثر هونا هوا هی. قرآن مجید کی بیشمار صفات میں سی یهاں همارا موضوع بحث صرف فصاحت و بلاغت هی. اس لئی ایک نهایت مختصر سی فصاحت اور بلاغت کی تعریف مناسب معلوم هوتی هی.

فصاحت. کلام کا هر مفرد لفظ ثقل اور اجنبیت سی پاك هو مفردات الفاظ کی ترکیب و بندش اسقدر برجل و موقع هو که الفاظ نگینوں کی طرح جڑی هوں اور غیر مناسب تقدیم و تاخیر نه هو جو مخل بالفهم هو.

بلاغت. کلام میں وصف فصاحت کی بعد یه صفت بهی پائی جائی که وه محل و موقع کی مناسب هو، مثلا کہیں کلام مین ایجاز هو کہین اطناب (مشرح و مفصل گفتگو) ارسطو کی کتاب « بلاغت » میں جو معیار بلاغت کا لکھا هی اسکی دیکھنی سی معلوم هوتا هی گویا یه کتاب قرآن کو دیکھکر لکھی هی

سلف میں قرآن کی بلاغت پر اکثر لوگوں نی خامه فرسائی کی هی. قاضی ابوبکر باقلانی کی کتاب « اعجازالقرآن » جو اهل مصر نی اتقان للسیوطی کی حاشیه پر چھاپی هی اس موضوع پر نهایت اچھی هی اگرچه بهت مختصر هی اور مصنف نی کہیں کہیں اساطین بلاغت کی کلام پر تعصب سی جرح کی هی. امام رازی لکھتی هیں که مین نی « دلائل الاعجاز » ایك کتاب اس موضوع پر لکھی هی

زمخشری کی تفسیر کشاف قرآن مجید کی ایسی تفسیر هی جس میں تقریبا فصاحت و بلاغت کا مضمون مد نظر رکھا گیا هی ابن خلدون کی رائی هی اور هماری نزدیك ٹھیك هی که فن بلاغت کی بیشمار نکتی کشاف سی ماخوذ هیں ابن خلدون کی رائی میں اهل مشرق کی نظر اس فن میں زائد عمیق هی کشاف میں اعتزال کا رنگ هی جسکا ایك حد تك تدارك بیضاوی نی کر دیا مگر کشاف کی دیگر خوبیوں کا تتبع بیضاوی میں پته بهی نہیں. علامه طیبی کی کتاب « التبیان » بهی قرآن مجید کی بلاغت کیلئی ایك عمده ذخیره هی.

## قرآن مجید کا مقابله کرنی والی.

نضر بن حارث نی معیار حسن کلام داستان گوئی قرار دیکر رستم اور اسفندیار کی قصوں کو مقابله میں پیش کیا؛ ابن المقفع نی کلیله و دمنه و دیگر مزخرافات پیش کین؛ قابوس و شمگیر او. معری کا نام بهی اس فهرست مین هی؛ مؤخرالذکر کا

ایك شعر ایك آیت کی معارضه میں آخر مضمون مین آئیگا، مختصر یه که قرآن مجید کی معارضه مین جس جس نی جو کہا وه قرآن مجید کی سامنی مضحکه خیز اور ہزلیات سی کم نہیں، باوجود اسکی کتب ادب میں محفوظ هی۔

مسلمه کذاب کی عبارت ناظرین کی دلچسپی کی لئی درج کیجاتی هی اسی طرز کی معری کی بعض فقری بہی کتب ادب میں منقول ہیں

انا اعطیناك الجواهر، فصل لربك وجاهر* والطاحنات طحنا، والخابزات خبزا

(هم نی تجهکو جواهر دئی اپنی رب کی لئی نماز پڑہ اور اعلان کر، قسم هی پیسنی والیوں کی اور قسم هی روٹی پکانیوالیوں کی)

ایك اور عبارت هی جو کلام اعلی سی کلام ادنی کی مقابله کیلئی بطور ضرب المثل مستعمل هی

الفیل ما الفیل و ما ادراك ماالفیل، له خرطوم طویل و ذنب اثیل

(هاتهی! کیا هی هاتهی اور تجهی کیا خبر که کیا هی هاتهی، اوس کی لانبی سونڈ هوتی هی اور گچهی دار دم)

عبارت میں نحو کی غلطی نہیں، الفاظ کی بندش اور طرز قرآن کا سا هی مگر روح بلاغت مفقود «فکر هر کس بقدر همت اوست» یه گویا الحاقه ماالحاقه اور القارعة کا جواب هی وما ادراك کی لفظ سی پوچهنا اور پهر تفصیل کرنا شان قیامت کی مناسب هی نا هاتهی جیسی مشہور اور مبتذل چیز جسکو کم و بیش عرب کا بچا بچه جانتا تها

صفحات ذیل میں ایك نہایت مختصر سا خاکه قرآن کی بلاغت کا هدیه ناظرین کیا جاتاهی افسوس کههم نی یه مضمون ایسی مقام پرلکها هی جہاں همارے پاس کافی کیا معمولی سا سامان بهی نہیں

امام رازی لکهتی هیں که چونکه قرآن میں وه امور نہیں بیان کئی گئی جس مین متکلم اپنا زور کلام اور حسن بیان دکهلاتی هین مثلاً کوئی سماں باندهنا جنگ کی جزئیات کا خاکه کهینچنا کسی کرتب یا ما فوق العادت واقعه کی تفصیل،

فصاحت: کلام کا ہر مفرد لفظ ثقل اور اجنبیت سی پاك ہو مفردات، الفاظ کی ترکیب و بندش اسقدر برمحل و موقع ہو کہ الفاظ نگینوں کی طرح جڑی ہوں اورغیر مناسب تقدیم و تاخیر نہ ہو جو مخل بالفہم ہو.

بلاغت: کلام مین وصف فصاحت کی بعد یہ صفت بھی پائی جائی کہ وہ محل و موقع کی مناسب ہو، مثلا کہین کلام مین ایجازہو کہین اطناب (مشرح و مفصل گفتگو). ارسطو کی کتاب « بلاغت » میں جو معیار بلاغت کا لکھا ہی اسکی دیکھنی سی معلوم ہوتا ہی گویا یہ کتاب قرآن کو دیکھکر لکھی ہی.

سلف مین قرآن کی بلاغت پر اکثر لوگوں نی خامہ فرسائی کی ہی. قاضی ابوبکر باقلانی کی کتاب « اعجازالقرآن » جو اہل مصر نی اتقان للسیوطی کی حاشیہ پر چھاپی ہی اس موضوع پر نہایت اچھی ہی اگرچہ بہت مختصر ہی اور مصنف نی کہین کہین اساطین بلاغت کی کلام پر تعصب سی جرح کی ہی. امام رازی لکھتی ہین کہ مین نی « دلائل الاعجاز » ایك کتاب اس موضوع پر لکھی ہی.

زمخشری کی تفسیر کشاف قرآن مجید کی ایسی تفسیر ہی جس مین تقریباً فصاحت و بلاغت کا مضمون مد نظر رکھا گیا ہی ابن خلدون کی رائی ہی اور ہماری نزدیك ٹھیك ہی کہ فن بلاغت کی بیشمار نکتی کشاف سی ماخوذ ہین ابن خلدون کی رائی مین اہل مشرق کی نظر اس فن مین زائد عمیق ہی. کشاف مین اعتزال کا رنگ ہی جسکا ایك حد تك تدارك بیضاوی نی کر دیا مگر کشاف کی دیگر خوبیوں کا تفسیر بیضاوی مین پتہ بھی نہین. علامہ طیبی کی کتاب « التبیان » بھی قرآن مجید کی بلاغت کیلئی ایك عمدہ ذخیرہ ہی.

## قرآن مجید کا مقابلہ کرنی والی.

نضر بن حارث نی معیارحسن کلام داستان گوئی قرار دیکر رستم اور اسفندیار کی قصوں کو مقابلہ مین پیش کیا، ابن المقفع نی کلیلہ و دمنہ و دیگر مزخرافات پیش کین، قابوس و شمگیر اور معری کا نام بھی اس فہرست مین ہی؛ مؤخرالذکر کا

ایك شعر ایك آیت کی معارضه مین آخر مضمون مین آئیگا، مختصر یه که قرآن مجید کی معارضه مین جس جس نی جو کہا وہ قرآن مجید کی سامنی مضحکه خیز اور ہزلیات سی کم نہین، باوجود اسکی کتب ادب مین محفوظ هی.

مسیلمه کذاب کی عبارت ناظرین کی دلچسپی کی لئی درج کیجاتی هی. اسی طرز کی معری کی بعض فقری بهی کتب ادب مین منقول هین.

انا اعطیناك الجواهر، فصل لربك وجاهر* والطاحنات طحنا، والخابزات خبزا

(هم نی تجهکو جواهر دئی اپنی رب کی لئی نماز پڑہ اور اعلان کر، قسم هی پیسی والیون کی اور قسم هی روٹی پکانیوالیون کی.)

ایك اور عبارت هی جو کلام اعلی سی کلام ادنی کی مقابله کی لئی بطور ضرب المثل مستعمل هی

الفیل ما الفیل و ما ادراك ماالفیل، له خرطوم طویل و ذنب اثیل.

(هاتهی! کیا هی هاتهی اور تجهی کیا خبر که کیا هی هاتهی، اوس کی لانبی سونڈ هوتی هی اور کچهی دار دم.)

عبارت مین نحو کی غلطی نہین، الفاظ کی بندش اور طرز قرآن کا سا هی مگر روح بلاغت مفقود. «فکر هر کس بقدر همت اوست». یه گویا الحاقة ماالحاقة اور القارعة کا جواب هی. وما ادراك کی لفظ سی پوچهنا اور پهر تفصیل کرنا شان قیامت کی مناسب هی یا هاتهی جیسی مشہور اور مبتذل چیز جسکو کم و بیش عرب کا بچه بچه جانتا تها.

صفحات ذیل مین ایك نہایت مختصر سا خاکه قرآن کی بلاغت کا هدیه ناظرین کیا جاتاهی. افسوس که هم نی یه مضمون ایسی مقام پر لکها هی جہان هماری پاس کافی کیا معمولی سا سامان بهی نہین.

امام رازی لکهتی هین که چونکه قرآن مین وہ امور نہین بیان کئی گئی جس مین متکلم اپنا زور کلام اور حسن بیان دکهلاتی هین مثلا کوئی سمان باندهنا جنگ کی جزئیات کا خاکه کهینچنا کسی کرتب یا ما فوق العادت واقعه کی تفصیل،

بلکه اکثر اس قسم کی امور مین جو عموماً فصاحت اور بلاغت کی منافی هوتی هین. مثلاً ترك دنیا، توجه الی الاخرة وغیره، اجتناب قبائح، پابندی احکام جیسی خشك امور هین. شعر مین فصاحت کی لئی تو جهوٹ آب و نمك کا کام دیتا هی جس سی قرآن بالکل مبرا و منزه هی. چنانچه بعض شعرا مثلاً لبید بن ربیعه او حضرت حسان بن ثابت نی جب سی اسلام قبول کیا اسوقت سی ان کی شعر مین وه لطف باقی نهین رها. روز مره کا تجربه هی که مذهبی لوگ بهت کم فصیح و بلیغ هوتی هین، قران کی فصاحت اول سی آخر تك یکساں اور هر آیت و جمله جان فصاحت و روح بلاغت هی، برخلاف دیگر بلغاء کی کلام کی که اون کی یهان بعض حصه ثریا پهنچا هوا هی، بعض متوسط اور بعض بهت ادنی. عموماً فصحا و بلغاء خاص خاص اصناف سخن مین جوهر فصاحت دکهلاتی هین دوسری اصناف مین بعض اوقات عوام سی بهی فرو تر ثابت هوتی هین. سعدی، خواجه حافظ، خسرو، نظیری غزل کی مرد میدان هین تو خاقانی انوری عرفی قصیده مین بی نظیر. سودا قصیده مین همسر نهین رکهتی تو میر غزل مین سب کی سرتاج هین یهی حال عرب کی شعرا کا هی. امرءالقیس عورت اور گهوڑی کی بیان مین سب سی بڑه چڑه کر اعشی فخریات اور ممدوح سی صله طلب کرنی اور لبهانی مین، زهیر کو جب کسی سی امید هو تو اعلی سی اعلی شعر اس سی نکلتی هین. بر خلاف اس کی قران مجید مین جو مضمون ادا کیا گیا هی اس کی قریب پهونچنی سی بهی بشر عاجز هی کهین ملاطفات اور شفقت کی باتین هین. کهین زجر و توبیخ. کهین قصه هی تو اس کا بیان محیرالعقول. جس طرز کی بات ویسا هی بیان: یهی سبب هی که اکثر یورپین مستشرقین مثلاً کارلائل وغیره کهتی هین که روانی و یکسانی نهین هی.

بهر حال کلام بلیغ مین تین جهتوں سی بحث کی جا سکتی هی: انتخاب مفردات، بندش و ترکیب، تیسری اسلوب و طرز ادا. ایك مختصر سا نمونه تینوں امور کا آئنده صفحات مین دینگی اور آخر مین کلام عرب کا تهوڑا سا وه نمونه دینا ضروری سمجهتی هین جهاں قران کا مضمون کسی دوسری کلام مین بهی پایا جاتا هو. ناظرین کی ادبی دلچسپی خود فیصله کر لی گی

## انتخاب مفردات

بعض جگه قران مین کسی چیز کو بطور خطاب کی کسی خاص لفظ سی یاد کیا گیا هی، اس لفظ مین اس قدر زور اور اس شی کی حقیقی اور ذاتی صفات کا اس طریق پر بیان هی که بهت سی جملون سی مستغنی کر دیتا هی۔

متاع : چند روزه فائده اٹهانی کی چیز (دنیا کی لئی استعمال هوا هی)۔

سکن ۔ چین۔اور جس چیز سی چین حاصل هو۔

ان صلاتك سکن لهم:(تیری دعا اون کی لئی اطمینان کی چیز هی)۔ مسلمانون کی لئی رسول اللّٰه صلعم کی لئی دعائی خیر جیسی کچهه اطمینان بخش هو سکتی هی وه ظاهر هی۔

من بیوتکم سکنا : (تمهاری گهر کو چین کا (ذریعه) بنایا)

جعل اللیل سکنا : (رات کو چین (کی چیز) بنایا۔

لباس : ظاهری معنی معلوم هین، قران مجید مین بطور استعاره کئی چیزون کو اس خطاب سی یاد کیا گیا هی جن مین پرده پوشی اور بعض جگه تلازم وجه مناسبت هی، لطف اس کا اهل ذوق خود سمجهین گی، ملاحظه هو :

جعلنا اللیل لباساً : (همنی رات کو پرده بنایا) ایك لطیفه یاد آ گیا۔ بعض علماء نی اس آیت پر یه مسئله استنباط کیا هی که رات کو اگر کوئی شخص ننگا کپڑون کی نماز پڑهی تو پڑه سکتا هی۔

لباس الجوع والخوف : استعاره استعمال هوا هی عرب بولتی هین تدرع الفقر (فقر کا کرته پهنا) ولبس الجوع (فقر کی زره پهن لی اور بهوك کی پوشاك بنالی) عرب کا محاوره هی، راغب کهتی هین : جعل الجوع و الخوف لباساً علی التجسم والتشبیه تصویراله (سمان باندهنی کی لئی اور مشکل بنانی کی لئی بهوك کو لباس قرار دیا هی۔

رحمة : باران کو رحمت کا خطاب عطا ہوا. اسکی ساتھہ لفظ ینشر پھیلا دیتا ہی. وسعت رحمت اور صفت جود کا ثبوت ہی. ملاحظہ ہو: ورحمتی وسعت کل شی (میری رحمت ہر چیز کو سمائی ہی). لیکن باران رحمت کا عموم و شمول لفظ نشر ہی کا مقتضی ہی. مخلوقات مین سی بہت بلکہ اکثر اشیاء کو باران رحمت سی استغنا ہی. لیکن رحمت کی حاجت سبکو ہی.

هنئی مری: (رچتا پچتا) دونون لفظ ساتھہ استعمال ہو گئی ہین، ہموزن و تقریباً ہم معنی ہین. عربی مین مری اس نالی کو کہتی ہین جس سی معدہ مین غذا جاتی ہی، لہذا مری وہ چیز جو اس نالی مین نہایت آسانی سی چلی جائی. هنی وہ چیز جو کہانی کی بعد خوب ہضم ہو اور مضر نہ ہو. یہ لفظ اس موقع پر استعمال ہوئی ہین کہ اگر عورتین کچھہ خوش دلی سی مہر معاف کردین تو اوس کو کہاؤ رچتا پچتا. زمخشری کہتی ہین . فکلو هنیاً مریا وهداء عبارة عن تحلیل والمبالغة فی الاباحة وازالة التبعة (اس سی حلال قرار دینا مراد ہی اور حلت مین مبالغہ مقصود ہی کہ کسی قسم کا حرج نہین) گویا آخرت تو کیا دنیا مین بھی اس مین کوئی عیب نہین.

قیام : (دار ومدار) مال و دولت کو فرمایا گیا اس لفظ کا اشتقاق قام یقوم سی ہی قیام و قوام وہ چیز جس سی کسی جز کا وجود وابستہ ہو.

امام راغب کہتی ہین والقوام اسم لما یقوم بہ الشئی ای یثبت (اس کا نام ہی جس سی کوئی شی قایم رہی) اسی طرح ایك جگہ مال کو خیر سی تعبیر کیا دولت کو اس سی بہتر خطاب نہین مل سکتا. کعبہ کو بھی قیاما للناس فرمایا جعل اللّٰہ الکعبة قیاما للناس، کیونکہ اس سی دین و دنیا کی امور وابستہ ہین، قیامت کی اسماء بیشمار ہین مثلاً قارعہ : کھٹکھٹانیوالی. حاقہ : شدنی واقعہ وغیرہ کس قدر اپنی مسمی کی اوصاف پر دلالت کرتی ہین. اسی طرح فرشتون اور ہواؤں و دیگر مناظر قدرت وغیرہ کو مختلف صفات سی اخیر کی سورتون مین یاد کیا گیا ہی. والذاریات، والمرسلات، والصافات وہاں یہ حقیقت واضح طور پر نمایاں ہی. قران کو نور، ہدی، رحمة کہا گیا.

چند مرکبات اضافی و توصیفی ملاحظہ ہون. ان مین بعض ایسی ہین*

جو اسم ذات کی طرف مضاف ہین۔

فضل اللّٰہ : مراد قرآن شریف

رحمۃ اللّٰہ : " (کہین جنت کو بہی کہا گیا ہی)

زینۃ اللّٰہ : تمام زینت والی چیزوں کو زینۃ اللّٰہ کہنا لفظ اللّٰہ کا لگجانا گو ما ان کی حلت کی گارنٹی ہی چنانچہ ارشاد ہوتا ہی: من حرم زینۃ اللّٰہ (کس نی اللّٰہ کی زینت کو حرام کیا) کلوامن رزق اللّٰہ : (اللّٰہ کی رزق کو کھاؤ.)

قرۃ العین : (آنکھوں کی ٹھنڈک) جنت کی لئی فرعون کی بیوی (حضرت آسیہ) فرماتی ہین که یه بچه قرۃ العین لی ولك (میری او تیری آنکھه کی ٹھنڈك ہی) اس کی مقبولیت محتاج بیان نہین.

اردل العمر : (بدترین حصۂ عمر) (اخسه و احقره) (کشاف)

مقعد صدق : سچی (عزت کی) جگه.

قدم صدق (بڑی پایگاه).

ابن السبیل : راسته کا بیٹا (مسافر)

احسن تقویم (بہتر سی بہتر ساخت)

احسن الحدیث : (بہتر سی بہتر بات)

مختصر جملی مع کثرۃ المعانی ملاحظه ہون.

اس عنوان کی تحت مین کچه لکھنی سی پہلی یه بات ذہن نشین رکھنی چاہئی که قرآن مجید مین احکام و مسائل جزئیات قصه کی بیان کرنی مین عموماً ایجاز (اختصار) سی کام لیا جاتا ہی برخلاف اس کی وعظ و عبرت اندوزی تخویف و تبشیر و تفاصیل جنت و نارو حشر و نشر کا بیان اطناب (تفصیل) سی کیا جاتا ہی طویل اور مسلسل قصه کی دوران مین اکثر وعظ انذار کی آیات لازم و ملزوم کی طرح لگی رہتی ہین، قصه کی صرف وہی جزئیات بیان ہوتی ہین جنسی سبق آموزی مقصود ہوتی ہی (ایك شبه کا ازاله) یه یاد رہی که بلاغت کی لئی ہمیشه ایجاز و اختصار ہی ضروری نہین ہین بلکه محل و موقع کی مناسب کہین ایجاز بہتر ہوتا ہی کہین اطناب.

ذیل مین چند آیات درج کی جاتی ہین. کمال درجه کی ایجاز کی ساتھه

مقصود پر غایت درجه دلالت کرتی هین.

عزیز مصر یوسف علیه‌السلام کو خرید کر اپنی بیوی سی کہتا هی اکرمی مثواه : (اچھی‌طرح رکھو). لفظی معنی هین که اس کی قیام کی عزت کرنا. یه اس قسم عبارت هی که من حضرة فلاں یا من جنابه ان کی درگاه سی حکم هوا هی. مقصد انهین کی ذات سی هوتا هی اور تعظیما یوں بولتی هین.

قد شغفها حباً : (محبت اس کی دل مین بیٹھه گئی). مصر کی عورتوں کی زبانی زلیخا کی فریفتگی کا ذکر هی.

فیه شفاء‌للناس : (اس مین لوگوں کی لئی شفا هی). شہد کی تعریف مین.

فاستقم کما امرت : (جیسا تمکو حکم دیا گیا هی ویسی هی ره راست پر رهو) لفظ استقامت کس قدر معانی پر مشتمل هی. کما‌امرت : (جسطرح تمکو حکم دیا گیا هی) معیار استقامت بتلایا هی.

رب زدنی علماً : (ای خدا میری علم مین ترقی دی.)

جاء‌الحق و‌زهق‌الباطل ان‌الباطل کان زهوقا: (دین حق آیا اور باطل نیست و نا بود هوگیا باطل نیست و نابود هونی‌والا تها.) یه مختصر جمله بطور ضرب‌المثل استعمال هوتا هی.

فصبر جمیل : (لهذا صبرو شکر هی بهتر هی) حضرت یعقوب اپنی صاحبزادی کی جدائی پر فرماتی هین.

والله‌المستعان : (خدا هی مدد کی امید گاه هی.)

ولاتزروا وازرة وزر‌اخری: (اور نهین بوجهه اٹھاتا بوجهه اٹھانی‌والا کسی دوسری کا بوجهه.) لفظ وازرة نی اتنی‌الفاظ کی معنی سی مستغنی کردیا اگر کوئی گنه کریگا اور اپنا قائم مقام دیگا تو قبول نه هوگا.

ومن تزکی فانما یتزکی لنفسه : (اور جو شخص سدهرتا هی تو اپنی هی لئی سدهرتا هی.)

اس طرز کی مختصر جملی بیشمار ایسی هین جو ضرب المثل هین اور عبارت مین نگینه کا کام دیتی هین اور ازلی صداقت کی حامل هین. ذیل مین چند ایسی مختصر جملی درج کی جاتی هین جن مین سی بعض نهایت نازك معا ملات مثلا

زنا شوئی وقار و متانت کا دامن نہ چھوڑتی ہوئی تمام ضروری و اہم معاملات پر روشنی ڈالتی ہوئی بیان ہوئی ہین. ھن لباس لکم وانتم لباس لھن (وہ تمھاری لئی دامن کی طرح ہین اور تم چولی اون کی لئی.) ترجمہ مین چولی دامن کا ساتھہ صرف تلازم پر دلالت کرتا ہی جو صرف یورپ کی زن و شوئی کا خاکہ ہو سکتا ہی. برخلاف اس کی آیت مین انتہائی بی تکلفی بی حجابی وغیرہ وغیرہ سب پر کس خوبی سی روشنی ڈالی گئی ہی. اردو مین ایك محاورہ ہی کہ فلاں شخص فلاں کی لئی مثل ڈھکن کی ہی، یعنی عیب پوش ہی. وہ مضمون بھی اس جملہ مین موجود ہی. مفسرین نی اس کی طرف بھی اشارہ کیا ہی. اس دلچسپ تعلق کی دیگر حقوق و فرائض ذیل کی مختصر جملوں مین ملاحظہ ہوں:

ولھن مثل اللذی علیھن بالمعروف (اور جیسی مردوں کا حق عورتوں پر ویسی ہی دستور کی مطابق مردوں پر عورتوں کا)

وللرجال علیھن درجہ: (ہاں مردوں کو عورتوں پر فوقیت ہی.)

واللہ جعل لکم من انفسکم ازواجا. (اور تم ہی مین سی اللہ نی تمھاری لئی تمھاری بیبیوں کو پیدا کیا.)

لتسکنوا الیھا وجعل بینکم مودۃ و رحمۃ: (تم اس کی پاس چین کرو اور تم (میاں بی بی) مین رفقت و محبت رکھی.)

ستر عورت اور لباس سی تن ڈھکنی کا جہاں ذکر ہی وہاں اولا تو لباس کو لفظ ریش سی جس کی معنی پرندہ کی پر کی ہین جو اس کی لئی باعث زینت و ساتر جسم ہی پھر لفظ زینت اللہ زینتکم سی تعبیر کرتا اور اخر مین فرماتا:

و لباس التقوی ذالك خیر: (اور پرہیزگاری کا لباس سب سی بہتر ہی.) ستر عورت بھی تقوی مین داخل ہی، یعنی مقصد اصلی تو تقوی ہی. اسی سلسلہ مین ایك اور لطیفہ ہی. دوسری آیت قابل لحاظ ہی جو ان لوگوں کی شان مین نازل ہوئی ہی جو بلاخرچ سفر حج کرتی تھی: وتزودوا فان خیر الزاد التقوی (توشہ لی لیا کرو کہ بہترین توشہ تقوی ہی) اور منجملہ اون امور کی جن سی تقوی حاصل ہوتا ہی سوال کرنی سی احتراز بھی ہی اور یہ بھی سمجھا گیا کہ مقصود اصلی تو تقوی ہی اور وہی توشہ کہلانی کا مستحق ہی اسی طرح ایك حدیث کا

مضمون ھی کہ پہلوان وہ ھی جو غصہ کی وقت قابو رکھی ان دونوں آیتوں مین شان بلاغت اس وجہ سی زائد نمایاں ھی کہ کسی چیز کو کسی ایسی صفت یا نام سی موسوم کیا گیا جو صفت عموماً لوگوں کی ذھن مین اس شی کی لئی ثابت نہ ھو جیسی اوپر والی حدیث ھی، تقوی کو توشہ و لباس کوئی نہین کہتا لیکن یہاں کہا گیا اور کس خوبی سی نباھا گیا۔

اس سلسلہ سی ایک گونہ تعلق رکھی والی آیت اور درج ذیل ھی جو غزوہ بتوک مین منافقین کی نہ جانی اور معذرت کرنی کی جواب مین نازل ھوئی منافقین نی ایک دوسری سی کہا : لاتنفروافیالحر ( اور وہ لوگوں کو سمجھانی لگی کہ اتنی گرمی مین گھر سی نہ نکلو۔ ) جواب مین ارشاد ھوتا ھی

قل نار جھنم اشد حرا ( ای پیغمبر اون سی کہدو ) کہ جھنم کی گرمی بہت سخت ھی،

بغیر اس طرح کہی یہ حقیقت منافقین جیسی بلید لوگوں کی سمجھہ مین کب انیوالی تھی، آگی ارشاد ھوتا ھی: لوکا نوا یفقھون (ای کاش اون کو اتنی سمجھہ ھوتی)۔ اس کی بعد ھی متصل یہ آیت : فلیضحکوا قلیلاوالیبکوا کثیرا (چاھئی کہ ھنسین کم اور روئین زیادہ ) مین بھی یھی سلسلہ ھی،

## حسن بیان مع الایجاز

اس عنوان سی مراد" کوئی سماں باندھنا۔آنکھوں کی سامنی کسی غیرحاضر چیز کی اوصاف بیان کرکی دل کی آنکھوں کی سامنی پیش کرنا" نکتہ، سوائی امور مہتم بالشان قیامت حشرو نشر مناظر قدرت کی دیگر امور کی اگر تصویر کھینچی گئی ھی تو نہایت مختصر مگر اھم خد و خال اوس شی کی یا واقعہ کی سامنی آجاتی ھین۔ ملاحظہ ھو : دوزخی کو پیپ پلائی جارھی ھی اور وہ اس کو نہین پی سکتا۔ ارشاد ھوتاھی: یتجرعہ ولایکاد یسیغہ و یاتیہالموت من کل مکان و ما ھو بمیت ( اور اوس کو وہ زبردستی چسکیاں لی لیکر پئی گا اور پھر بھی اوس کو گلی سی نہ اتار سکی گا اور موت اوس کو ھر جگہ سی آتی دکھائی دیگی اور پھر بھی نہ مریگا۔

یتجرع : گھونٹ گھونٹ کر کی پینا کبھی لذت کی لئی بھی ھوتا ھی یہان کلفت

دور کرنیکی لئی هی. و لایکاد یسیغه (اس کیلئی اس کا خوشگوار هونا ناممکن هوگا)
ایك اور جگه دوزخی کا حال ان لفظون مین بیان هوا هی. لایموت فیها ولا یحیی
(اوس (دوزخ مین) نه وه جیتون مین هوگا نه مردون مین).

بیان قدرت: من بین فرث و دم لبناً خالصاً سائغا للشاربین (گوبر اور خون مین سی (هم تم کو) خالص دوده پلاتی هین جس کو پینی والی آسانی سی غٹ غٹ پی جاتی هین) یهان تفصیل مبدء کی هی جهان سی دوده نکلتا هی. لفظ خالصاً نی قدرت کی تفصیل کردی.

مناظر قدرت: کشتی کا دریا مین چلنا، بادلون کا هوا پر سوار آنا وغیره نهایت عجیب و غریب اندارسی بیان کیا گیا هی، عربون کیلئی یه مناظر تهی بهی عجیب و غریب اور مخاطبین اولین وهی هین. باد بان اور کشتی کا بهی ذکر هی دیگر مرئیات کی جزئیات کی تصویر کی مثالین بهی موجود هین. بنی اسرائیل والی گائی کی تصویر ملاحظه هو: صفراء فاقع لونها تسر الناظرین (وه گائی هو زرد اوس کا رنگ خوب گهرا هو که دیکهنی والون کو بهلی لگی) رنگ ایسی چیز هی جو سب سی پهلی مرئی چیز کا نظر کی سامنی آتا هی اور سب سی نمایاں رخ وهی هی لفظ تسر الناظرین نی خوبصورتی کا انتهائی بلاغت کی ساتهه ذکر کیا. اچها لگنا وغیره الفاظ سی ذکر نهین کیا گیا بلکه خوش کرنی هی دیکهنی والون کو.

بعض بعض جگه اثنائی بیان قصه کی کسی جزئیه کا ذکر هی اور مصلحت سی هی اس جزئیه کی اهم خد و خال سامنی آجاتی هین اور اختصار بهی هوتا هی. ملاحظه هو: عزیز مصر کی بیوی نا جائز مراد حاصل کرنی کی لئی حضرت یوسف کو کسی حصه مکان مین لیجاکر دهوکه سی بند کردیتی هین. ان کو معلوم هوتا هی تو نکلنی کی کوشش کرتی هین هر ایك کی کوشش هی که دروازه پر پهلی وه پهونچی.

واستبقا الباب: (اور دونو بهاگا بهاگ دروازه پر پهنچی) یهان چار امور هین. (۱) دروازه (۲) حضرت یوسف کا دروازه کی طرف بهاگنا اپنی خلاصی کی لئی (۳) امرة العزیز کا پیچهی تعاقب کرنا (٤) هر ایك کی اپنی ساتهی سی زاید تیز رفتاری. یه سب باتین اور دو لفظ.

اسی کی آ گی ھی: وقدت قمیصہ من دبر (اور بھاگتی کی پکڑنی مین) عورت نی اس کا کرتا پیچھی سی پھاڑ دیا: ایك سوال ھوتا ھی کہ ایك فعل شنیع کی لئی جو تدابیر کی گئین ان کی اسقدر تفصیل حالانکہ ایك دو جملہ سی زاید نھین ھی. اس کی وجہ یہ ھی کہ قصہ حضرت یوسف کی پاکدامنی کا ھی اور اس کا بیان بغیر ان تفاصیل کی نا ممکن تھا. ایسی موقعہ پر نفس پر قابو رکھنا اس شخص کا کام ھی جو من عبادنا المخلصین (ھماری برگزیدہ بندون مین سو تھی) کا مصداق ھو.

حضرت موسی کو حضرت شعیب کی دونوں صاحبزادیون مین سی ایك صاحبزادی اپنی پدر بزرگوار کی ارشاد کی تعمیل مین بلانی آنی ھی. ان کی آنی کی کیفیت کی بیان مین ارشاد ھو تا ھی: فجاءته احداهما تمشی علی استحیاء (ان مین سی ایك اس کی پاس آئی شرم سی چلتی ھوئی). صرف استحیا نی آنکھون کی سامنی سمان باندہ دیا وہ مقدسہ کیسی چلتی ھون گی.

## کسی جماعت کی خصوصیات کا ذکر

مومنین کی شب بیداری و تہجد گذاری کا ذکر ھی. تتجا فی جنوبھم المضاجع (رات کو اون کی کروٹین استرون سی الگ رھتی ھین) یدعون ربھم خوفاً و طمعا (اپنی مالك کو ڈر کر اور امید رکھکر پکار نی ھین).

ایك اور جگہ تمام خصوصیات صحابہ کا ذکر ھی اشداء علی الکفار رحماء بینھم (کفار پر سخت آپسمین مہربان)

واذارئیتھم تعجبك اجسامھم (اور جب تم ان کو دیکھتی ھو تم کو اون کی ڈیل ڈول بھلی معلوم ھو تی ھین.

و ان یقولوا تسمع لقولھم (اور اون کی بات کان دھر کی سنتا ھی) انسانی فطرت ھی کہ معزز آدمی کی ھر شخص بات کان دھر کی سنتا ھی.

کانھم خشب مسندہ (گویا کہ وہ لکڑیاں ھین جو ٹیکا لگا رکھی جائین) لکڑی بھی ٹیك لگائی لکڑی بزدلی کی انتہا ھی.

یحسبون کل صیحہ علیھم (جھان زور کی آواز ھوئی وہ سمجھتی ھین کہ للکاری گئی).

هم العدو : (بڑی دشمن وہ ھی لوگ ھین.)
فا حذرھم : (اون سی بچتی رھو.)
قاتلھم اللہ انی یوفکون: خدا کی مار اون پر، کہاں بھٹکی جارھی ھین.

حضرت عایشه پر تہمت لگانا بھی منافقین کی خبث باطن کا کرشمه تھا لیکن بعض صادق مومن بھی اس بات مین ھمنوا ھو گئی. ارشاد ھوتا ھی:

اذ تلقونه بالسنتکم و تقولون بافواھکم ما لیس لکم به علم و تحسبونه ھیناً و ھو عنداللہ عظیم: (تم لگی اپنی زبانوں سی اوسکی نقل در نقل کرنی اور اپنی منه سی ایسی بات بکنی جسکی تمکو مطلق خبر نہین اور تم نی اس کو ھلکی سی بات سمجھا حالانکه وہ اللہ کی نزدیك بڑی سخت بات ھی.

کہنا منه سی ھوتا ھی تاکید دم کیلئی ایسا کیا گیا. محاورہ ھی: تو نی یه بات زبان سی نکالی کیسی.

حامله عورت کو دوران حمل اور وضع حمل کی وقت جو تکالیف ھوتی ھین سبکو معلوم ھی. ارشاد ھوتا ھی: حملته امه کرھاً وضعته کرھاً : (مصیبت جھیل کر اس کی ماں نی اس کو پیٹ مین رکھا اور مصیبت جھیل کر اس کو جنا).

رات دن کا چکر کس اختصار سی بیان کیا ھی مگر ایك تصویر سی کھنچ جاتی ھی: یغشی اللیل النھار (اسی رات کو دن کا پردہ پوش بنایا).
یطلبه حثیثا (رات دن کی پیچھی لگی ھوئی چلی آ رھی ھی).

پانی برسنی سی جو رونق و شادابی رونما ھوتی ھی دو لفظوں مین اسکا سماں کھینچا گیا : فاذا انزلنا علیھا الماء اھتزت و ربت (پھر جب اس پر پانی برسادیتی ھین تو وہ سبزہ سی لہلھا نی اور ابھر نی لگتی ھی).

کبھی ایك ایسی امر کی تصویر کھینچی جاتی ھی جو حواس ظاھری سی ادراك نہین کیا جا سکتا. یتیموں کی مال کھا جانیوالوں کی متعلق ارشاد ھوتا ھی:

انما یاکلون فی بطونھم نارا.

کہین کسی امر کو منع کرتی ھوئی اس کی وہ شکل پیش کردی جاتی ھی جو

عموماً ہوا کرتی ہی اور اس سی منع کرنا مقصود ہوتا ہی. یتیموں کی مال کی سلسلہ مین ہی: ولا تاکلوھا اسرافاً و بداراً ان یکبروا (اور ان کی بڑی ہونیکی اندیشہ سی اون کا مال و متاع جلدی جلدی کھا بی نہ ڈالنا.)

ان دونوں لفظوں اسرافاً و بداراً نی سب کچھہ بتلادیا جو عموماً ایسی مواقع پر ہوا کرتا ہی. جہاں غیبت سی مما نعت کیگئی ہی کسقدر بلیغ الفاظ مین منع کیا گیا ہی اور طبعی نفرت دلائی گئی ہی. ارشاد ہوتا ہوتا ہی:

ولا یغتب بعضکم بعضاً (اور کوئی تم مین سی دوسری کی غیبت نہ کری.)

ایحب احدکم ان یاکل لحم اخیہ میتاً فکرھتموہ (بھلاتم مین سی کوئی یہ پسند کرتا ہی کہ وہ اپنی مردہ بھائی کا گوشت کھائی.)

فطرۃ سلیمہ کو مخاطب کیا گیا ہی: لحم اخ کھانا کسقدر قابل نفرت چیز ہی مزید برآں مردہ بھائی صاحب طراز نی اس آیت کی تحت مین ورق کی ورق لکھی ہین اور مفید باتین پیدا کی ہین. اس سلسلہ مین تکبر کی مذمت ذیل کی الفاظ مین بھی قابل لحاظ ہی.

انك لن تخرق الارض (تو نہ زمین کو پھاڑ سکی گا اور نہ تن کر چلنی سی پہاڑوں کی لمبائی کو پہونچ سکی گا.)

حضرت ذکریا علیہ السلام نہایت مسن ہو گئی ہین اولاد کی امید نہین مجیب الدعوات کو پکارتی ہین: کہنا یہ ہی کہ مین بوڑھا ہوگیا ہوں جو اس ایك کلمہ سی ادا کیا جاسکتا تھا: شخت. اس کی بجائی الفاظ ذیل مین پکارتی ہین: رب انی وھن العظم منی واشتعل الراس شیباً. صاحب طراز نی نو یا دس صورتوں مین اس مضمون کو ادا کیا ہی جن مین بعض بیان کیجاتی ہین.

وھنت عظام بدنی ، اما وھنت عظام بدنی ، انی وھنت العظام من بدنی ، انی وھنت العظام منی ، اشتعل الراس شیباً (بڑھاپی کی سفیدی چمك اٹھی سر مین).

جنت کا تفصیلی ذکر تو بہت جگہ ہی مگر ایجاز کی ساتھہ اس آیت مین سب کچھہ بیان کردیا گیا ہی.

وفیھا ما تشتھہ الانفس و تلذ الاعین فلاتعلم نفس ما اخفی لھم من قرۃ اعین: (اور جس چیز کو اون کا جی چاہی اور جو ان کی نظر مین بھلی معلوم ہو

بهشت مین ان کی لئی موجود هوگی. اور کوئی شخص بھی نہین جانتا کہ لوگون کی نیك عملون کی بدلی مین کیسی کیسی آنکھون کی ٹھنڈك ان کی لئی پردہ غیب مین موجود هین).

طوفان نوح اپنا کام کر چکا، هی جن منکرین و معاندین کی تباهی مقصود تھی وہ تباہ هوچکی، زمین پر سناٹا هی، هر طرف پانی هی پانی هی. اب یہ عارضی حالت منظور نہین، ارشاد هوتا هی: وقیل یاارض ابلعی ماءك ویسما اقلعی و غیض الماء و قضی الامر واستوت علی الجودی و قیل بعداً للقوم الظالمین (حکم دیا گیا ای زمین اپنا پانی جذب کرلی اور ای آسمان تھم جا اور پانی کا چڑھاؤ اتر گیا اور اقوام کا کام تمام کروا گیا اور کشتی جودی پہاڑ پر کھڑی هوگئی اور چار دانگ عالم مین پکروا دیا گیا کہ ظالم (خدا کی هان سی) دھتکاری گئی.)

هر هر فقرہ اور فقرہ کا هر هر لفظ قابل غور هی. اول کی دو جملون کا توازن اسی طرح بعد والی دو کا توازن دیکھنی کی قابل هی.

قضاء امر کام هوچکا یا کیا جا چکا کسقدر عمدہ اور برمحل جملہ هی استوت الخ مین صاحب قصہ اور ان کی همراهیون کی نجات کا ذکر هی اخیر فقرہ و قیل بعد غایت طوفان کی علاوہ کیلئی مرثیہ خوانی کر رها هی جسقدر افعال مذکور هین سب صیغہ مجهول کی شکل مین هین جن مین اشارہ هی اس امر کی طرف کہ اسقدر بڑی بڑی کام صرف ایك هی ذات سی ظهور پذیر هو سکتی هین. اس آیت مین کسقدر نفود امر وقوت سلطان پر دلالت هی.

اس آیت کی بلاغت مین علماء بلاغت نی بیسون صفحی رنگی هین کسی کو مزید شوق هو تو سکاکی کی مفتاح العلوم اور طراز کا مطالعہ کری ابلعی مین بھی نفود امر پر دلیل هی ایك نکتہ یہ هی کہ پانی زمین کی غذا هی اسی لئی ماءك کہا گیا نفوذ امر اور قوت سلطان مع حسن بیان مع الاعجاز کی لئی دوسری آیت بھی ملاحظہ هو:

فانما هی زجرۃ واحدہ، فاذا هم بالساهرہ (بس اس کی صرف اتنی سی حقیقت هی کہ ایك ڈانٹ بتلائی اور سب کی سب میدان حشر مین آ موجود هوئی)

## جنت کا بیان مع الایجاز

فلا تعلم نفس ما اخفی لهم من قرة اعین (تو کسیکو معلوم نہین که اس کی لئی (آخرت مین) آنکھون کی ٹھنڈك چھپاکر رکھی گئی ھی)

لاطینی کی ایك مثال ھی که ھر غیر معلوم چیزاھم معلوم ھونی ھی جو چیز کسی کی لئی چھپا کی رکھی جاتی ھی کسقدر دل اس کو چاھتا ھی پھر من قرة اعین کا لفظ کوئی بات نہین چھوڑتا. و فیها تشتهه الانفس و تلذالاعین (اور اس مین وه کچھه ھی جسکو نفوس چاھین گی اور آنکھون کو لذت دیگی. انتہائی خوشی و عیش مین اسکی زوال کا ھونا تمام عیش کو مکدر کردیتا ھی دنیا مین سب سی بڑا عیب زوال ھی متنبی کہتا ھی اور خوب کہتا ھی:

اشدالغم عندی فی سرور تیقن عنه صاحبه انتقالا

(خوشی مین سب سی بڑا غم میری نزدیك خوشی والی کا یه یقین ھی که یه خوشی زائل ھونی والی ھی)

لهذا ارشاد ھوتا ھی: وانتم فیها خالدون وعظ اس سی بڑھ کر کیا ممکن ھی.

افرئیت ان متعنا هم سنین ثم جاء هم ما کا نوا یوعدون ما اغنی عنهم ما کانوا یمتعون. (ذرا دیکھو تو سہی که اگر هم چند برس ان کو (دنیاوی) فائده اٹھانی (بھی) دین پھر جس (عذاب) کا ان سی وعده کیا جا تا ھی وه ان کی روبرو آموجود ھو تو وه جو اونھون نی (دنیاوی) فائدی اٹھا لئی اب (اس حالت مین) اون کی کیا کام آسکتی ھین.) فقره ما اغنی عنهم کسقدر وعظ بلیغ ھی.

حسرت: فتلك بیوتهم خاویة بما ظلموا ان فی ذالك لاية لقوم یعلمون.

(اب یه اون کی گھر ھین که اون کی نافرمانیون کی وجه سی پڑی بھائین بھائین کر رھی ھین اس واقعه مین اون لوگون کیلئی جو جانتی اور سمجھتی ھین بڑی عبرت ھی.)

حسرت و تمنا: کافر کہیگا یا لیتنی کنت ترابا (ای کاش که مین مٹی ھوتا) عربی مین لفظ لیت اس آرزو کیلئی آتا ھی جو محال ھوتی ھی.

یا لیت ایام الصباء راجعاً (کاش بچپن کی دن لوٹ آئین) اس سی بڑھ کر

کافر کی حسرت ذیل کی آیت مین :
یالیتہا کانت القافیة (ای کاش مر نیسی میری ہستی کا خاتمہ ہو گیا ہوتا)
ضمیر کا مرجع مذکور نہین ہی گویا متکلم کی ذہن مین موت اس حشدت کی ساتھہ جاگزیں ہی کہ کوئی اور تصور نہین۔
«منحصر مرنی پہ ہو جسکی امید' نا امیدی اسکی دیکھا چاہئی»
قصہ کی معنی فیصلہ کردینی ختم کردینی کی ہین. قصہ ہی پاك کر چکی ہوئی حضرت مریم بھی موت کی آرزو کرتی ہین لیکن طرز بیان سی معلوم ہوتا ہی کہ ان کو سوسائٹی مین اپنی حفاظت ناموس کی خاطر موت کی آرزو تھی اور وہ ابھی نہین آئی. کافر نہایت تمنا سی گذشتہ موت کو یاد کر رہا ہی.
حضرت مریم کہتی ہین : یا لیتنی مت قبل ھذا او کنت نسیامنسیا (ای کاش کہ مین اس مصیبت سی پہلی ہی مر چکی ہوتی اور بھولی بسری ہو جاتی.
خدا کی ذات و صفات کی متعلق کہاں تك آیات نقل کی جائین. سورتوں مین بکثرت یہ مضمون موجود ہی. سورہ رعد مین اللہ یعلم ما تحمل کل الشئ سی دور تك پڑھو یہاں صرف ایۃالکرسی نقل کیجاتی ہی:
اللہ لا الہ الا ھو الحی القیوم.
لفظ اللہ کو مقدم کیا اور یوں نہ کہدیا لا الہ الا اللہالحی القیوم تاکہ مخاطب خبر اور واقعہ کی طرف متوجہ ہو. فرمایا اس کی سوا کوئی معبود نہین ہی. صفات مین سب سی اول حیات لفظ حی کی ذیل مین ذکر کی گئی جس مین سمیع' بصیر' علیم و قدرت وغیرہ بھی آ گئین. لفظ حی صفت کا صیغہ ہی جو دوام پر دلالت کرتا ہی لیکن ایك چیز حی ہو معلوم نہین کہ وہ دوسرں کو بھی حیات بخش ہی یا نہین. فرمایا القیوم: یہ مبالغہ کا صیغہ ہی اس کی معنی دوسری چیزوں کو قائم رکھنی والا مدبر وغیرہ.
امام راغب لکھتی ہین القیوم۔ ای القائم الحافظ لکل شئ والمعطی لہ مابہ قوامہ و ذالك ھوالمعنی المذکور' فی قولہ الذی اعطی کل شئ خلقہ ثم ھدی.
یعنی محافظ ہر شئ کا اور اس کو وہ چیز دینی والا جس پر اس شئ کا دار و مدار ہو. اور یہی بات اس دوسری آیت مین مذکور ہی کہ وہ ذات جس نی ہر

شئ کو اس کی خلقت دی اور طریق معاش بتلائی،
منتظم اور نگراں کیلئی آرام بھی تو ضروری ھی، فرمایا :
لا تاخذہ سنة و لا نوم (اونگہ اور نیند نہین آتی) ترتیب کی با قاعدگی بھی ملحوظ رھی لیکن اس پر یہ شبہہ ھوسکتا ھی زندہ سہی ھر وقت نگراں سہی، مدبر سہی مگر مالك کوئی اور ھو ارشاد ھوا :
له ما فی السموات و الارض (جو آسمان اور زمین مین ھی سب اسی کا ھی) جلال و کبریائی کی رھی سہی بات اس جملہ نی پوری کردی:
من ذالذی یشفع عنده الا باذنه (کون ھی جو اس کی اذن بغیر اس کی جناب مین (کسیکی) سفارش کری) باوجودیکہ آیت مین تمام صفات جبروت کی بیان ھوئی ھین، لیکن الا باذنه بتلارھا ھی کہ اجازت سی سفارش کی جا سکتی ھی بلاسفارش قبول ی فائدہ چیز ھی اس لئی ضرور سنی بھی جاتی ھوگی. لفظ القیوم مین اشارہ علم کا ذکر آچکا.
یعلم ما بین ایدیھم و ما خلفھم (جو کچھہ کہ لوگون کو پیش آرھا ھی اور جو کچھہ ان کی بعد (ھونیوالا) ھی (وہ) اس کو (سب) معلوم ھی) لیکن اور ھستیان بھی علم سی متصف ھین. لھذا سبت معلوم ھونی چاھئی. ارشاد ھوا:
و لا یحیطون بشئ من علمه الا بما شاء.(اور لوگ اس کی معلوما ت میں سی کسی چیز پر دسترس نہین رکھتی مگر جتنی وہ چاھی)
پہلی جملوں مین گذر چکا کہ سب عالم اسی کا ھی مالکیت معلوم ھو چکی جبروت و جلال و قوة سلطان کی کچھہ مدارج غیر بیان شدہ رہ گئی ھین. ارشاد ھوا :
وسع کرسیه السموات والارض (اس کی کرسی آسمان و زمین پرحاوی ھی) پہلی گذر چکا کہ نند اور اونگہ نہین آتی مگر شاید تھکن لاحق ھوتی ھو. ارشاد ھوا :
و لا یؤدہ حفظھما آخر مین و ھو العلی العظیم (اور آسمان و زمین کی حفاظت اسپر (مطلق) گراں نہین اوروہ عالی شان اور عظمت والا ھی)
نتیجہ سمجھو دلیل سمجھو عام انداز قرآن کا ھی کہ اسماء حسنی

مین سی کسی صفت مناسب پر آیت ختم فرمائی هی.

ذیل کی دو آیات جامعه ایجاز کی مثال کافی هین جن مین تمام فرائض دینی و دنیوی ومعاشیات بیان کردئی گئی.

واعبدواالله ولا تشرکو به شئیا و بالوالدین احسا نا و بذی‌القربی والیتامی والمساکین والجارذی‌القربی والجارالجنب و صاحب باالجنب وابن‌السبیل و ما ملکت ایمانکم ان الله لا یحب من‌کان مختالا فخورا. (اور الله هی کی عبادت کرو اور اس کی ساتهه کسی چیز کو شریك مت ٹهراؤ اور ماں باپ اور قرابت والوں کی یتیموں اور محتاجوں اور قرابت والی پڑوسیوں اور اجنبی پڑوسیوں اور پاس کی بیٹهنی‌والوں اور مسافرون اور جو (لونڈی غلام) تمهاری قبضه مین هین ان سب کی ساتهه سلوك کرتی رهو الله ان کو دوست نهین رکهتا جو اترائین اور بڑائی مارتی پهرین.)

ان امور مین سی کسی مین کوتاهی کرنا گویا فخر اور تکبر کی شان هی.انسان کی فطرت هی که جس کسی سی اپنی کو مستغنی سمجهتا هی اسکی ساتهه احسان کرنا گویا ضائع کرنی کی مرادف سمجهتا هی. عبادت کی ساتهه هی والدین کا ذکر کرنا ان کی ساتهه حسن سلوك کی اهمیت پر دال هی. ترتیب فرائض الفاظ کی بندش اصحاب ذوق خود ملاحظه کرسکتی هین.

دوسری آیت : فلذلك فادع واستقم کما امرت ولا تتبع اهوائهم و قل آمنت . ا انزل‌الله وامرت لا عدل بینکم الله ربنا و ربکم لنا اعمالنا و لکم اعمالکم لا حجة بیننا و بینکم‌الله یجمع بیننا و الیه‌المصیر. (تو اسی لئی (لوگوں کو) اسی (اصل دین) کی طرف بلاتی رهو اور خود (بهی) جیسا تم سی فرما دیا گیا هی (اسپر) قائم رهو اور ان کی خواهشوں پر نه چلو (ان سی صاف) کهدو که کتاب (کی قسم مین) سی جو کچهه خدا نی اتارا هی میرا تو سب پر ایمان هی اور مجهکو (خدا کی هاں سی) حکم ملا هی که تمهاری درمیان (تمهاری اختلافات کا فیصله) انصاف کی ساتهه کروں. الله (تمهارا پروردگار هی) همارا کیا همکو اور تمهارا کیا تم کو هم مین تم مین کچهه جهگڑا نهین الله هی (قیامت کی دن) همکو اور تم کو ایك جگه جمع کری گا اور اسی کی طرف (سب کو) لوٹ جانا هی.)

## الفاظ کی بندش و جملون کا جوڑ.

قرآن مجید مین جو لفظ جہان هی گویا نگینه هی که اپنی جگه جڑا هوا هی. جو لفظ مقدم هونا چاهئی وه مقدم هی جو مؤخر هونا چاهئی وه مؤخر هی. تقدیم و تاخیر کا ایك وسیع باب هی

صاحب طرازی کئی ورق مین لکها هی قرآن مجید جا بجا جن و انس کو مخاطب کیا اکثر مقامات پر لفظ انس مقدم هی بسبب شرف کی کہین جن کو مقدم کیا گیا هی. یه وه مقامات هین جہاں قہر و غلبه یا تسلط و استیلاء کا مقام هی مثلا وما خلقت الجن والانس الا لیعبدون. (که مین نی جن اور انس کو صرف اپنی عبادت هی کی لئی پیدا کیا هی)

جن سی سرکشی کا زائد اندیشه هی ممکن هی که اپنی قوت پر گهمنڈ هو چهوٹی سی سورت اذاجاء پر غور کرو. الفاظ کی نشست کی خوبی درجهٔ اعلی پر هی. نصرالله (الله کی مدد) کا آنا کسقدر اعلی خوش خبری هی اور نیك فالی. ایك مستقل وجود تسلیم کر کی لفظ جاء (آیا) لا یا گیا یه نہین که ہماری مدد کیگئی وغیره جیسی دوسری جگه لقد نصرکم الله وغیره الله کی مدد کی بیشمار نتائج هین مگر آنحضرت کی مشن کی مناسب فتح مکه بڑی نعمت هی لهذا اس کی متصل والفتح کہا گیا.

و رأیت الناس یدخلون فی دین الله افواجا: فتح سی اسیقدر متصل هی جیسی فتح نصرالله سی فتح مکه کی بعد سنه ۹ مین تمام عرب کی وفود آئی اور اسلام مین داخل هو ئی نصرالله سی مناسب تسبیح و تقدس هی.

اور اسلام کی اشاعت و نشر کی مناسب استغفار هی که فرائض نبوت پوری هوئی اب خدا کو یاد کرو (حدیثون سی معلوم هوتا هی که یه سورة گویا خبر موت هی تهی)

معوذتین کو دیکهو دونون مین خدا کی حمایت اور پناه چاهی گئی هی. تناسب و حسن تالیف نمایاں هی. رب الناس لوگوں کا آقا ممکن هی بادشاه نه هو. آ گی هی ملك الناس ممکن هی بادشاه هو خدا نه هو اله الناس چونکه شیطان کی وسوسی سی پناه طلب کی هی جو بڑا مظهر شر و فساد کا

هی. اس لئی اس قدر صفات عظام ذکر کئی هین. بر خلاف سوره فلق کی وهاں جسمانی مصائب سی حمایت چاهی هی.

ربط آیات: اسی سلسله مین آیات کا ربط قابل لحاظ هی. علمای معانی متفق اللفظ هین که بلا تناسب کی ایك بات کا دوسری پر عطف کرنا خارج ار بلاعت هی. قران مجید میں بعض آیات کا تعلق بعض سی بادی النظر مین ظاهر نہین هوتا. واقعات و حالات کی اقتضاء سی آیات کی نزول کا اقتضاء بهی یہی هی. تاهم علماء نی غور و فکر کرکی ربط آیات کی مرحلی کو بهی صاف کردیا هی. بعض مقام مین اگرچه آدمی ربط کی وجه بیان نہین کرسکتا. لیکن ذوق اور وجدان سی کلام کو مربوط سمجهه لیتا هی. ملاحظه هو:

افلا ینظرون الی الابل کیف خلقت والی السماء کیف رفعت والی الجبال کیف نصبت والی الارض کیف سطحت. (تو کیا لوگ اونٹوں کی طرف نہین دیکهتی که کیسی (عجیب) پیدا کئی گئی هین اور آسمان کی طرف که کیسا اونچا اٹھایا گیا هی اور پہاڑوں کی طرف که کیسی کهڑی کئی گئی هین اور زمین کی طرف که کیسی بچهائی گئی هی) اسکا کی نی عرب کی تمدن و معاشرت کو لحاظ کرتی هوئی ربط بیان کیا هی. عربون کی نظر آسماں کی طرف هینه کی لئی هوتی هی اونٹ ان کی معاش کا ایك بهت بڑا رکن اهم هی. پهاڑ اور زمین بهی آیات قدرت مین سی بڑی نشانیاں هین. امام رازی لکهتی هین که اس آیت مین وه چیزیں جمع کی هین جن مین خوبصورتی اور نزاکت نہین هی. خوبصورت چیزوں کی دیکهنی سی تذکر اور عبرت اندوزی نہین حاصل هوتی لیکن ان کی خلقت مین انتهائی حکمت پائی جاتی هی؛ نیز یه که زمین عرب کی صحرا مین سفر کرتا هوا تنها آدمی جب اپنی داهنی دیکهیگا تو پهاڑ بائیں پهاڑ اوپر آسمان. ان اشیاء کا جمع هونا نهایت پر لطف هی جو وجدان سلیم اور ذوق سی محسوس هوسکتا هی. سوره بقره مین ایك مقام پر جهاد کی متصل حج کا ذکر آیا هی. علماء نی جهت جامعه سفر نکالی هی مهائمی کی تفسیر اس موضوع پر اچهی کتاب هی لیکن کهین کهین تکلف معلوم هوتا هی.

ارسطو نی کتاب بلاغت مین لکھا هی که هر مضمون کی لئی اوسی کی مناسب طرز style هوتا هی. قران مجید مین بهی مسائل کا طرز علیحده هی' قصه کا جدا انداز و تخویف کا اس سی الگ. چنانچه پورا علم فرائض (میراث کی مسائل) بتفصیل بیان کئی گئی. مگر شان ایجاز بهی خوب قائم رکهی گئی هی. ایك تهائی رکوع وعظ و نصیحت کا هی باوجود ایجاز کی قانون بیان کرنی مین معمولی سی معمولی سمجهه کی پهونچ کی مطابق کلام کیا گیا هی اور وه شبهه جو کم فهم آدمی کو هو اسکا ازاله بهی کردیا گیا چنانچه جهاں محرمات بتلائی گئی هین

و ربائبکم اللاتی حجور کم من نسائکم اللاتی دخلتم بهن فان لم تکونوا دخلتم بهن فلاجناح علیکم. (اور جن بیبوں کی ساتهه تم صحبت داری کر چکی هو ان کی گیلڑ لڑکیاں جو (غالباً) تمهاری گودوں مین پرورش پائین (تم پر) حرام هین لیکن اگر ان بیبیوں کی ساتهه تم نی صحبت داری نه کی هو تو (گیلڑ لڑکیوں کی ساتهه نکاح کرلینی سی) تم پر کچهه گناه نهین )

لفظ (فان لم تکونوا دخلتم بهن) کی چنداں ضرورت نه تهی لیکن رحمة علی العباد اس عقده کو بهی کهولدیا.

ایسی هی وحلائل ابنائکم الذین من اصلابکم (اور تمهاری بهوئین یعنی تمهاری (اپنی) صلبی بیٹوں کی بیویاں (بهی) تم پر حرام هین).

ایسی هی حج مین جو شخص قربانی پر قدرت نه رکهی اس کیلئی حکم هی که تین روزی ایام حج مین رکهی اور سات بعد کو. یه حکم بتلا کی ارشاد کیا گیا تلك عشرة کاملة (یه پوری دس هوئی)

بعض ملاحده کا اعتراض هی سات اور تین دس تو هوتی هی هین اس فقره کی ضرورت هی کیا تهی یه فقره اعتراض کا باعث کیا معنی اور موجب فصاحت هی اور زیادتی وضاحت کا باعث لفظ واؤ عربی مین جیسی اور کی معنی مین آتا هی ویسی هی یا کی معنی مین آتا هی. جالس الحسن وابن سیرین (حسن یا ابن سیرین کی پاس اٹها بیٹها کرو.)

تو کهین حاجی یه نه سمجهه لی که سفر مین چونکه شدائد زائد هوتی هین

اس لئی اگر وہاں روزہ رکھا جائی تو تین اور سات مکان پر ہوں گی اس کی تردید کردی گئی اور اس کی اہمیت جتلادی گئی کہ دس مین ایك کم نہ ہو یعنی دس کی تعداد مقصود ہی۔

طرزآدا: بڑا طویل‌الذیل عنوان ہی ہم صرف یہاں چند آیات بطور نمونہ پیش کرنی ہین اور اس مین اس دلچسپی کو ملحوظ رکھا ہی کہ وہ آیات نقل کی جائین جن مین ظاہری طرزتکلم چھوڑ کر کوئی اور طرز اختیار کیا گیا ہو یا جس مین کوئی نکتہ ہو۔

کافر سود کو شیر مادر سمجھتی ہین اور اس کو بیع کی طرح جائز. ظاہر محل کا اقتضا تو یہ ہی کہ کہا جاتا (قالوا انما الربوا مثل البیع) معاملہ سود مثل معاملہ بیع کی ہی. ارشاد ہوا: انماالبیع مثل الربوا (معاملہ بیع معاملہ سود کی طرح ہی.)

اس کی خوبی وہ سمجھی گا جو اس جملہ کی جگہ کہ زید شیر کی طرح ہی نہ کہی کہ شیر زید کی طرح ہی، گویا زید بہادری مین شیر سی زائد شہرت رکھتا ہی

ایك اور مضمون ہی کہ اگرعورتین کچھہ مہرمعاف کردین تو وہ جائز ہی ارشاد ہوا فان طبن لکم عن شئ منه نفساً (اگر وہ خوشدلی سی کچھہ معاف کر دین، فکلو ہنیئا مریاً (اس کو کھاؤ رچتا پچتا) یعنی بالکل رضا و خوشنودی سی معاف کرین تب جائز ہوگا.

جنت کی لباس کا ذکرہی. ارشاد ہوتا ہی: بطائنها من استبرق (اسکی استر اطلس کی ہوں گی. جسکا استر اطلس کا ہوگا اسکی ابرہ کا کیا کہنا. جنت کی وسعت کا ذکرہی عرضها السموات (اسکی چوڑائی آسمانوں کی وسعت جیسی ہی

بیان یہ کرنا ہی کہ مطلقہ عورت کا نان نفقه لڑکی کی باپ کی ذمہ ہی. ارشاد ہوا، وعلی المولود له رزقهن و کسوتهن با لمعروف (اور جس کا بچہ ہی (یعنی باپ) اس کی ذمہ دستور کی مطابق ماؤں کا کھانا کپڑا دینا ہی.)

امام ابو حنیفه نی اس سی استدلال کیا ہی کہ نسب کا اعتبار باپ سی ہی.

حضرت یوسف کو امرءۃ العزیز نا جائز مطلوب کیلئی پھسلانی ہی،

ارشاد ہوتا ہی: وراودته اللتی ہو فی بیتہا عن نفسہ (اور جس کی گھر مین یوسف رہتی تھی اسنی اپنا (نا جائز) مطلب نکالنا چاہا.)

راودت امرءۃ العزیز نہین کہا کہ شایان شان نہین کہ کسی پرائویٹ عورت کا نام لیا جائی.

دوسری اس صورت سی ادا کرنی مین حضرت یوسف کی پاك دامنی کا بدرجہ اتم ثبوت ہی.

طرز ادا کی سلسلہ مین ادب کی متعلق بھی کچھہ لکھدینا نامناسب نہ ہو گا. حضرت ابراہیم اپنی کافر باپ سی کس طرح یا ابت یا ابت کر کی خطاب کرتی ہین. (دیکھو سورۂ مریم) ایك اور جگہ جناب موصوف کی دعا کی الفاظ منقول ہین جہاں وہ خدا کی صفات بیان کر رہی ہین الذی ہو یطعمنی و یسقین و اذا مرضت فہو یشفین (اور جو مجھکو (کھانا) کھلاتا ہی اور جو (پانی) پلاتا ہی اور جب مین بیمار پڑتا ہوں تو وہی مجھکو شفا دیتا ہی) بیماری کو اپنی طرف منسوب کیا ہی یہ نہ کہا کہ بیمار کرتا ہی تو وہی شفا دیتا ہی.

سورہ جن مین جنوں کی زبانی ارشاد ہوتا ہی: و انا لایدری اشر ارید بمن فی الارض اما اراد بہم ربہم رشدا (اور ہم نہین جانتی کہ (اس انتظام سی) زمین کی رہنی والوں کو کچھہ نقصان پہونچانا مقصود ہی یا ان کی پروردگار کا ارادہ ان کی حق مین بہتری کرنی کا ہی.

ایجاز و اطناب: ایك ہی مضمون کو کبھی اطناب کی ساتھہ بیان ہوتا ہی حضرت موسی کا قصہ سورہ طہ مین کس قدر مفصل ہی. خلاف اسکی والنازعات مین تمام اہم باتین آگئین اور صرف چند آیات مین: ہل اتاك حدیث موسی اذ نا داہ ربہ بالواد المقدس طوی اذہب الی فرعون انہ طغی فقل ہل لك الی ان تزکی واہدیك الی ربك فتخشی فاراہ الایۃ الکبری فکذب و عصی ثم ادبر یسعی فحشر فنادی فقال انا ربکم الاعلی فاخذہ اللہ نکال الاخرۃ والاولی.

لہجہ: صاحب طرازنی لہجہ کی متعلق بہت کچھہ لکھا ہی اور آیات

نقل کی ہین. لہجہ سی مراد یہ ہی کہ جہاں شفقت اور رحمت کا موقعہ ہی وہاں الفاظ فقری ضمائر وغیرہ سب اسی کی مناسب ہوں اور جہاں غضب کا موقعہ ہی اس کی مناسبت کا احاط ہو. (شفقت شکایت کا رنگ لئی ہوئی) غروۂ تبوك ایك بڑی آزمائش کا غروہ تھا. منافقین نی، گھر بیٹھنی کی اجازت حاصل کرلی ہی بعض مخلص مسلمانوں نی بھی کمزوری دکھلائی ہی آیت نازل ہوتی ہی: عفااللہ عنك لم اذنت لهم (خدا تمھین معاف کری تم نی اونکو (گھر بیٹھی کی) اجازت کیوں دیدی.) گفتگو میں پہلا فقرہ شفقت اور رحمت سی پر ہی دوسری فقری مین شکایت محبت آمیز طریق پر ہی. اسی طرح سورۂ عبس و احزاب میں بھی عتاب آمیز لہجہ ہی.

دوسری آیت ملاحظہ ہو جس میں اس خاك کی پتلی کو جو حشر کا اپنی قصور فہم کی سبب سی منکر ہوتا ہی خطاب عام ہی. اولم یرالانسان انا خلقنه من نطفة فاذا هو خصيم مبين و ضرب لنا مثلا و نسی خلقه قال من يحي العظام و هی رميم (کیا آدمی کو معلوم نہین کہ ہمنی اسکو نطفہ سی پیدا کیا باین ہمہ وہ (ہمارا) کھلم کھلا (مقابل بن کر) لگا جھگڑنی اور لگا ہماری نسبت باتین بنانی اوراپنی اصلیت کو بھول گیا کہتا (کیا) ہی کون (اسی قدرت رکھتا) ہی کہ (آدمی کی) ہڈیاں گل (کرخاك ہو) گئی ہوں اور وہ ان کو جلا کھڑا کری). انسان کی نیحقیقت مبدء کی طرف توجہ دلا ئی ہی اور فرمایا اس نی حقیقت قطرہ سی ہمنی پیدا کیا جس کی قدرت سی وہ منکر ہی. خصیم مین گویا کٹھہ حجتی اور بحث کرنی کا مفہوم ادا کیا گیا ہی جیسی بولتی ہیں کہ فلاں شخص منطق بگھارتا ہی یہاں لفظ عاصی اور کافر طاغی جیسی الفاظ سی نہین یاد کیا گیا اس لئی کہ آیت کا لہجہ محض شکایت پر دلالت کرتا ہی.

اسی طرز کی ایك اور آیت ہی: وتجعلون رزقکم انکم تکذبون (اور تمنی اپنا راتب باندہ لیا ہی کہ (اسکو) جھٹلاتی ہی رہوگی) الرزق العطاء الجاری (بندھا راتب). لفظ رزق قابل غور ہی.

شدت عتاب: لقد جئتم شیأً ادا تکادالسموات یتفطرن منه و تنشق الارض

و تخرالجبال هدا ان دعو للرحمن ولدا. (تم ایسی بڑی سخت بات (اپنی طرف سی گھڑ کر) لا ئی جس سی (عجب نہین) آسمان پھٹ پڑیں اور زمین شق هو جائی اور پہاڑ ریزی ریزی هوکر گر پڑیں که لوگوں نی (خدای) رحمن کی لئی بیٹا قرار دیا.

محض شفقت و رحمت کا لہجہ دیکھنا هو تو والضحی اور الم شرح پڑھو مگر وهاں بھی نعمتیں گنوا کر ایك ایك اخلاقی حکم بھی ساتھه لگا هوا هی. پھروہ خطاب خاص هی رحمة للعالمین کو. ذیل کی دو آیتین قابل غور هین. فاذکرونی اذکرکم واشکروالی ولا تکفرون (اور تم هماری یاد مین لگی رهو که هماری یہاں بھی تمهارا ذکر هوتا رهی) درا لفظ ذکر (یاد کرنا) پر غور تو کرو کون کس کو یاد کر رها هی پھر ضمیر واحد متکلم یعنی مجھی فرمایا. یہ نہیں فرمایا که همیں. موقع رحمت اور شفقت کا هی نہ که اظہار عظمت و جبروت و شوکت کا.

دوسری آیت ملاحظه هو: واذا سألك عبادی عنی فانی قریب اجیب دعوة الداع اذا دعان فلیستجیبوالی ولیومنوا بی لعلهم یرشدون (جب میری بندی تمسی میری باری مین دریافت کرس تو ان کو سمجهادو که میں ان کی پاس هوں جب کبھی کوئی مجھسی دعا کری تو مین دعا کرنیوالی کی دعا کو قبول کرتا هوں تو اونکو چاهئی که میرا حکم (بھی) مانین اور مجھه پر ایمان لا ئین تاکه وہ سید هی راستی لگ جائین.

میری بندی کہا نہ که هماری بندی که موقع شفقت کا هی لفظ عبد (بندہ) خود رحمت و لطف کا مقتضی هی پھر جبکه کہا جائی میری بندی کسقدر تخصیص هی. میرا حادم، میرا آدمی، میرا مرید جس طرح تخصیص و شفقت پر دلالت کرتی هین اسی طرح عبادی بھی.

«جب پوچھین» کسی خاص وقت کی تعئین نہین. یہ نہین فرما یا گیا جیسی دوسری مقامات پر هی یسئلونك عن الشهرالحرام قتال فیه قل قتال فیه کبیر. (تم سی ادب والی مہینوں کی نسبت یعنی ان مین لڑنیکی بابت دریافت کرتی هین تو سمجھا دو که ادب والی مہینوں مین لڑنا بڑا گناہ هی)

یا جیسی یسئلونك عن الاهلة قل هی مواقیت للناس والحج ( تمسی چاند کی باری مین دریافت کرتی هین تو کهو چاند سی لوگون کی (معاملات اور عبادات مثلا ) حج کی واقعات معلوم هوتی هین.) گویا بالکل تیاری هی انتظار کی دیرهی نهین. یه آیت بهی جب نازل هوئی که لوگون نی دریافت کیا تها که همارا پروردگار دور هی یا نزدیك جسی او پروالی آیات. فرمایا ( انی قریب ) « ان » کی لفظ سی مضمون جمله کی تاکید هوجاتی هی اهل علم اس چهوٹی سی جمله کی زور کو سمجهه سکتی هین.

اجیب—اذا دعان تك وهی واحد متکلم کی ضمیر (مجهی) چلی جاتی هی آ گی ارشاد هوتا هی: فلیستجیبوالی ( میری بهی تو مان لین ) لفظ استجابة ( ماننا، سننا، قبول کرنا ) دعا کی قبول کرنی مین عموماً مستعمل هوتا هی. یهان بنده کیلئی مستعمل هوا هی؛ جسی کوئی مطلق العنان باد شاه اپنی رعایا سی کهی که مین تو حاضر هون تمهاری درخواستون کی قبول کرنی کیلئی لیکن تم بهی تو میری سنو. والیومنو بی اصل الاصول مقصود اعلی کا ذکر هی آ گی تعلم یرشدون (تا که وه لوگ رستی لگجائین: لفظ رشد اس موقع پر تمام ان الفاظ سی زائد مناسب هی جو اس کی هم معنی یا قریب معنی رکهتی هین، مثلا فلاح صلاح نجات وغیره لفظ رشد کی متعلق امام راغب کی تصریح سی معلوم هوتا هی که دنیا و آخرت دونون کی صلاح و بهبودی کیلئی یه لفظ آتا هی مضمون بهت طویل هوچکا لیکن ایك مختصر سی بحث باقی ره گئی جس کی بغیر هماری خیال مین مضمون بالکل ناقص رهتا هی. کها جا سکتا هی که شاعر ناظم و ناثر کی کلا م مین خوبیان نکالی جا سکتی هین. تفوق کا یه معیار هونا چاهئی که ایك مضمون اور معنی کی دوعبارتین نظم هون اور پهر تفوق حا صل هو تب یه بیشك مانا جا سکتا هی که فلان کلا م دوسری هم معنی کلا م سی اس درجه تك بڑها هوا هی که گرد کو بهی نهین پهونچ سکتا هر چند تفحص اور استقراء کیا گیا لیکن اس قسم کا کلام بهت کم ملا هی تاهم ذیل کی دلچسپ بیان سی بهت کچهه روشنی پڑی گی اس قسم کی مضمون کی مواد کی کم ملنی کی وجه سب سی بڑی یه هی که جو مضامین قرآن مین

هین انپر کوئی ناظم و نا ثر طبع آزمائی نہین کرتا بہر حال اس مختصر نمونہ سی اندازہ لگایا جا سکتا ھی۔

سمؤل ابن عاد یا عرب کا مشہور جوانمرد اور شریف النفس شاعر فخر مین کہتا ھی (جس قصیدہ سی یہ شعر لیا گیا ھی وہ قصیدہ فخریہ شاعری کی بہترین نمونون مین شمار کیا جا تا ھی)

و ننکران شئنا علی الناس قولهم     ولا ینکرون القول حین نقول

ھم چاہین تو لوگون کی باتون کی تردید کرسکتی ھین اور ھماری کہی کی وہ تردید نہین کرسکتی۔

اس سی ملتی جلتی آیت ملاحظہ ھو : لا یسئل عما یفعل و هم یسألون ( اس کی کئی کی باز پرس نہوگی لیکن ان کی کئی کی باز پرس ھوگی )

سمؤل کا یہ فخر سرف یہان تك محدود ھی کہ اسکی بات کی کوئی تردید نہین کرسکتا اعمال و افعال کا ذکر نہین ھی لیکن کہا جا سکتا ھی کہ سمؤل کی غرض ھی اسی قدر تھی۔

ذیل کی مضمون میں بالکل ایك ھی چیز دو عنوانون میں پیش کی گئی ھی مضمون ھی بڈھا ھو جانا سیاہ بالون مین سفیدی نمودار ھونا : حریری چھٹی صدی کا مشہور ادیب (جسکی کتاب مقامات کو بعض بد مذاق مستشرقین یورپ نی قرآن کی بعد دوسرا درجہ دیا ھی) اس مضمون کو ذیل کی الفاظ مین ادا کرتا ھی۔ اقمر لیلہ الدجوجی ( اس کی تاریکی والی رات چاندنی والی ھوگئی ھی) لفظ دجوجی نی فقریکی رونق کو مٹا دیا ورنہ استعارہ برا نہ تھا اسی مضمون کو ایك شاعر ادا کرتا ھی لیل ایصیح بجانبیہ نہار ھماری خیال مین حریری سی اس کا طرز ادا رائد دلکش اور سمان کھینچنی والا ھی۔ قرآن مین ھی واشتعل الراس شیباً (سر بڑھاپی سی بھڑك اوٹھا)۔ سیاہ سر جو کوئلہ کی برابر سیاہ تھا اب اس مین آگ کی طرح بڑھاپا بھڑك اوٹھا۔ حریری کا جملہ نزول قران کی بعد کا ھی۔ ایك اور دلچسپ ترین مقابلہ ملاحظہ ھو۔ ضرب الامثال پہیلیون کی متعلق یاد رکھنا چاھئی کہ جب تك کوئی زبان زندہ رھتی ھی اس کی ضرب الامثال جون کی نون .

باقی رهتی هین. گویا اس زبان کی بولنی والون کی ادبی تنقیدی مذاق نی اس کو بالکل بلاسقم تسلیم کرلیا هی. اب ذیل کی بیان کو دیکهو: عرب مین اس مضمون کی ادا کرنی کی ایك مثال هی که قاتل کو قتل کردینا آئنده قتل کی واردات کو روکدینا هی. القتل انفی للقتل (قتل واردات قتل کو زائد مثانیوالا هی.) اس کی مقابله مین ایك آیت ملاحظه هو.

فی القصاص حیوة (قصاص (کی قاعدی) مین زندگی هی) عربون کی ضرب المثل مین لفظ قتل دو دفعه آنیسی کلام بهدا هوگیا دوسری لفظ انفی کی ائی ایك دم چهله محذوف ماننا پڑیگا من ترکه یعنی قتل کرنا قتل نه کرنیکی نسبت جرم قتل کو زائد مثانیوالا هی بر خلاف اسکی آیت مین ایك ادبی خوبی صفت مطابقت یعنی دو مخالف چیزون کا ذکر زندگی اور قصاص کی علاوه کس قدر لطف و خوبی هی که قصاص سی قتل کردینی مین زندگی هی عربون کی مثال مین یه نقص بهی تها که بدله مین قتل کرنا به سبت ترك فعل کی اچها هی یا مطلقاً قتل کرنا اس نقص کو لفظ قصاص نی اٹهادیا باقی خوبیان نحو و معانی سی تعلق رکهتی هین جنکا بیان خاص طبقه کی علاوه باعث تکدر هوگا آیت مین لفظ قتل هی سری سی ندارد هی جو عرب کی یہان دو جگه آیا هی تعداد مین بهی آیت کی حروف کم هین. ضرب المثل قران کی نزول سی پہلی کی هی. لهذا ایك اور مقابله نقل کرکی مضمون کو ختم کرتی هین. قران مجید دوزخ کی ذکر مین انها ترمی بشرر کالقصر کانه جمالة صفر (اسکی مثل محل کی چنگاریان برستی هونگی گویا که وه زرد اونٹون کی گلی هین.)

ابو العلاء معری پانچوین صدی کا مشهور ادیب مگر مذهب مین نهایت آزاد بلکه دهریت تك پهونچا هوا اس آیت کی معارضه مین ذیل کا شعر نظم کرتا هی.

حمراء ساطعت الذوائب فی الدجی ترمی بکل شرارة کطراف

آگ سرخ رنگ کی هی اسکی مینڈهیان تاریکی مین بلند و بالا هین ایسی چنگاریان پهینکتی هی جو مثل چمڑی کی سرخ خیمه کی هین.

آیت کی متعلق امام رازی بحواله ابن عباس لکهتی هین که اس تشبیه

مین عربوں کی معاشرت اور مذاق کا بہت لحاظ رکھا گیا ہی ان کی محل چھوٹی چھوٹی خیموں کی طرح ہوتی ہین. امام رازی کہتی ہین کہ ابوالعلا نی یہ جدت طرازی کی کہ بجائی چھوٹی چھوٹی محل کی سرخ خیمہ کو مشبہ بہ بنایا پھر امام موصوف نی تقریباً بارہ اعتراض اس تشبیہ پر کئی جن میں کی اہم باتیں درج ذیل ہیں

(۱) چنگاری کا رنگ زرد ہوتا ہی لہذا زرد اونٹ سی تشبیہ زائد مناسب ہی. (۲) اونٹ متحرك رہنی والی چیز ہی خیمہ ایسا نہین (۳) چنگاریوں کا ایك دوسری کی بعد پیاپی آنا اسکی تشبیہ اونٹوں کی چھوٹی چھوٹی سی متحرك جماعت سی مناسب ہی (٤) عادہ محل خواہ کتنا ہی مختصر ہو خیمہ بڑا ہوتا ہی پھر جب کہ وہ تعداد میں اونٹوں کی گلوں کی طرح ہو خیمہ کی تشبیہ مین یہ بات حاصل نہیں (٥) قران کی تشبیہ میں جسامت کا بیان بھی آچکا اور تعداد کا بھی اور موقع کا اقتضاء بھی یہی ہی. معری کی ہاں صرف جسامت کا ذکر ہی یوں سمجھو کہ قران کی تشبیہ مفصل ہی جو زاید بلیغ ہی بہ نسبت تشبیہ مجمل کی (٦) آیات سابقہ کو لحاظ کرنی ہوئی اس تشبیہ میں زاید مناسبت ہی پہلی گذر چکا ہی: انطلقو الی ظل ذی ثلث شعب (یعنی (دھوئین کی) سائبان کی طرف چلو جس کی تین حصی ہیں) ظل کی مناسب محل ہی ہی کہ خوب سایہ دار ہوتا ہی. محل والی کی پاس اکثر اونٹ ہوتی ہین لہذا قصر اور اونٹ کا ذکر نہایت مناسب ہی. انطلقوا الی ظل والی آیت ایسی سمجھو جیسی ایك دوسری مقام پر ہی ذق انك انت العزیز الکریم (چکھہ! تو تو معزز و گرامی قدر ہی) (۷) محل بہ نسبت خیمہ کی زاید ثقیل چیز ہی اسکا ہوا میں اڑنا بہ نسبت خیمہ کی اڑنی کی زاید دہشتناك ہی اگر کسی پر گرجائی تو خیمہ کی گرنی کی نسبت زاید باعث مصیبت ہوگا. (۸) شتر جب بی مہار ہو تو خدا کی پناہ پھر جبکہ ایسی اونٹوں کی بیشمار جماعتیں ہوں. مختصر یہ کہ ابوالعلاء نی سوچ سوچ کر آگ کی جس قدر صفات ہو سکتی تھیں نہایت عجیب و غریب طرز

شمس العلماء

# مولوی محمد حسین آزاد

از سیر المصنفین جلد دوم (غیر مطبوعه)[1]

## پیدائش اور ابتدائی تعلیم :

آزاد کی صحیح تاریخ ولادت کا کچھہ پتہ نہین چلتا . البتہ اس امر سی کہ وفات کی وقت انکی عمر ستر سال کی تھی یہ کہا جا سکتا ھی کہ وہ یقیناً سنہ ۱۸۳۲ عیسوی یا ۱۸۳۳ مین بہ مقام دھلی پیدا ھوئی، جو ان کا آبائی وطن ھی. آپ کی والد مولوی محمد باقر تھی جو شیخ محمد ابراھیم ذوق کی دلی دوست تھی اور ھندوستان مین اردو اخبار نویسی کی موجد[2] کہلائی. حضرت آزاد نی استاد ذوق کی سایۂ عاطفت مین ابتدائی تعلیم حاصل کی اور نکات عروض و فن سخن انھین کی فیض سی حاصل کئی .

## دھلی کالج کا داخلہ :

بعد ازاں دھلی کالج مین داخل ھوگئی اور آپ اس کالج کی مشہور ترین طلباء مین سی شمار کئی جاتی ھین . آپ نی علوم مروجہ مین اسی درسگاہ سی اچھی استعداد حاصل کی تھی.

---

(۱) یہ حالات «ادیب» الہ‌آباد سنہ ۱۹۱۰ع اور «خمخانۂ جاوید» مؤلفہ لالہ سری‌رام سی ماخوذ ھین ، تنہا .

(۲) بعض لوگ ڈاکٹر اسپرنگر کو اردو اخبار نویسی کا موجد قرار دیتی ھین ، تنہا.

مشاعروں کی شرکت:

آپ کو اپنی استاد کی بدولت اکثر نامی گرامی اشخاص سی ملنی جلنی کا موقع ملا، اور معرکوں کی مشاعروں مین شرکت کی. اس مین کوئی شك نہین کہ جو کچھہ ان کو کمال حاصل ہوا وہ حضرت ذوق کی فیض صحبت کا نتیجہ تھا. آزاد جو کچھہ اپنی استاد سی سنتی تھی یا ان کی صحبت مین دوسری بزرگوں کی زبان فیض ترجمان سی ادا ہوتا تھا اپنی حافظہ مین محفوظ رکھتی جاتی تھی. جب غدر کی ہنگامہ کا خاتمہ ہوا اور آزاد کو اطمینان نصیب ہوا تو لاہور مین بیٹھہ کر بفراغت تمام اگلی پچھلی باتوں کو از سر نو یاد کیا اور ان صحبتوں کو صفحۂ قرطاس پر دوہرایا. کچھہ اپنی بیتی تھی، کچھہ جگ بیتی، غرض وہ کہانی سنائی کہ جسکو سنکر ہر کہ و مہ اسکا والہٗ و شیفتہ ہوگیا اور دوسو برس سی لیکر اس وقت تك شعرا کی جتنی محفلین قائم ہوئی تھین اور یہ فلك تفرقہ پرداز ان کو درہم و برہم کرتا رہا تھا، سب کا نقشہ اس خوبی سی کھینچ کر دکھلا دیا کہ وہ تمام بزرگ چلتی پھرتی تصویروں کی طرح نظر آنی لگی. اس مرقع کا نام آب حیات ہی جسنی نہ صرف اگلی جلسون کو تازہ کردیا اور ان مٹی ہوئی صورتوں مین جان ڈال دی بلکہ مصنف کا نام بھی زندۂ جاوید بنادیا اور زمانہ نی ان بزرگوں کی طفیل مین آزاد کو بھی خلعت بقائی دوام عنایت فرمایا.

کلام ذوق کی ترتیب:

آپ نی حضرت ذوق کی وفات کی بعد بڑی سرگرمی اور تندہی سی ان کی کلام کی ترتیب کا اہم کام شروع کیا تھا لیکن افسوس کہ ہنگامۂ سنہ ۱۸۵۷ عیسوی نی کئی سال کی علی الاتصال محنتوں اور مشقتوں پر پانی پھیر دیا اور وہ تمام مجموعہ دہلی کی تباہی کی ساتھہ ساتھہ برباد و تاراج ہوگیا اور حضرت خاقانی ہند کی صلبی فرزند کی ساتھہ روحانی اخلاف بھی واصل رحمت الہی ہوئی. چونکہ آزاد کی تصانیف

مین سی کوئی مجموعۂ نظم ۱۲٦٤ ھجری سی پیشتر کا دستیاب نہین ھوتا اور جو چند غزلین کلام آزاد مین طبع ھوئی ھین وہ غدر کی بہت بعد کی کہائی ھین. اغلب یہ ھی کہ وہ اپنا پرانا ذاتی سرمایہ بھی غدر کی نذر کر بیٹھی.

حکیم آغا جان عیش سی استفادہ:

حضرت آزاد نی استاد ذوق کی وفات کی بعد حکیم آغاجان عیش سی بھی جو دربار شاھی مین بزمرۂ اطبا منسلك تھی استفادہ کیا. اگرچہ حکیم صاحب ذوق کی ھم‌پلہ نہ تھی تاھم وہ بھی صاحب کمال تھی. ایك ھی طرح مین، ایك قافیہ پر دونون صاحبان نی فکرسخن کی ھی اور حق یہ ھی کہ اپنی اپنی موقع پر دونوں شعر بہت اچھی ھین. مشاعرہ مین عیش نی پہلی اپنی غزل پڑھی تو ذوق ھم قافیہ شعر کی پڑھنی مین متردد ھوئی لیکن آزاد کی والد ماجد نی باصرار کہا کہ ضرور پڑھئی تاکہ معلوم ھو کہ استاد اس مضمون کو اس طرح باندھتی ھین. چنانچہ عیش کہتی ھین:

ای شمع، صبح ھوتی ھی، روتی ھی کس لئی
تھوڑی سی رہ گئی ھی اسی بھی گذاردی

اور ذوق فرماتی ھین:

ای شمع عمر تیری طبیعی ھی ایك رات
ھنس کر گزار یا اسی رو کر گزار دی

آزاد وطن مالوف کو خیر باد کہتی ھین:

جب ھنگامۂ غدر مین آزاد کی والد بزرگوار نی شہادت کا درجہ پایا تو آخر سال ۱۸۵۷ عیسوی مین آزاد اپنی عیال و اقربا کی ھمراہ اسی شہر کی طرف گام زن ھوئی جو محمد شاہ رنگیلی کی بعد سی دھلی کی بجائی اھل کمال کا ملجاؤ ماوا تھا اور مرجع خلایق تھا، لیکن یہاں ایك سا

قبل ھی سی خاك اڑ رھی تھی اور وہ خاندان جو اھل کمال کو اپنی سایۂ عاطفت مین جگہ دیتا تھا؟ زمانہ کی دست برد سی خود بھی محفوظ نہ رھا تھا اور جہاں عیش و نشاط کی محفلین گرم تھین اب وھاں ھو کا عالم تھا. یعنی لکھنؤ اب وہ لکھنؤ نہ تھا جب میر تقی میر اور مرزا رفیع السودا اور سید انشاءاللہ خان جیسی صاحب علم و فن وھاں پہنچی تھی. اس وقت وہ خود اپنی حال پر نوحہ خوانی کر رھا تھا. بیچاری آزاد کی غم مین کون درد شریك ھوتا. پس حضرت آزاد چندی وھاں کی مشاھیر سی ملتی جلتی رھی اور کچھہ عرصہ تك اطراف و جوانب مین سفر کرتی پھری بعد ایك مدت ١٨٦٤ عسوی مین تقدیر راہ پر آئی اور آزاد لاھور پہنچی. یہاں آ کر آپ سرکاری ملازمت مین داخل ھوگئی.

لاھور کا قیام اور سکونت:

آپ کی بابرکت زندگی کا بڑا حصہ لاھور ھی مین گزرا ھی. انجمن پنجاب کی جلسوں کا بانی اگر آپ کو کہا جائی تو بیجا نہین. انھین کی کوششوں سی حکام بالا کی عموماً اور افسران تعلیم کی خصوصاً زبان اردو کی نشو نما اور ترقی کی طرف خاص توجہ مبذول ھوئی. یہ بھی آپ ھی کی کوشش کا یادگار نتیجہ تھا کہ نواب لفٹننٹ گورنر پنجاب کی قدوم میمنت لزوم سی انجمن پنجاب مین مشاعرہ کی بنیاد پڑی. حضرت آزاد کچھہ عرصہ تك اسسٹنٹ سکریٹری رھی اور یونیورسٹی کالج کی صیغۂ علوم مشرقی مین بعہدۂ پروفیسری مدتوں کام کیا. اسی اثناء مین تعلیمی کاموں کی علاوہ ملکی خدمات بھی وقتاً فوقتاً کمال لیاقت کی ساتھہ انجام دیتی رھی. سنہ ١٨٦٥ عیسوی مین بکار سرکار کلکتہ کا سفر کیا بعد ازاں پنڈت من پھول کی ھمراہ کابل و بخارا گئی. ١٨٨٣ عیسوی مین دوبارہ ایران گئی. آزاد کو خدمات ماضیہ کی صلہ مین گورنمنٹ سی ٧٥ روپیہ ماھوار پینشن ملتی تھی، لیکن حضرت موصوف نی اپنی تصانیف اور کفایت شعاری سی خاصا سرمایہ جمع کرلیا تھا. یہ امر بھی قابل لحاظ ھی کہ آزاد کو.

پنشن ان کی خدمات ملازمت کی وجه سی ملی گورنمنٹ نی اپنی سرکاری کاموں کا کوئی صله نهین دیا۔

آزاد کس طرح چهوٹی تنخواه سی بڑی درجه پر پهنچی هین:

جب آزاد وارد پنجاب هوئی تو اول اول مولوی رجب علی صاحب کی پاس جگرانواں مین مقیم رهی، پهر مولوی صاحب کی ذریعه سی پنڈت من پهول صاحب میر منشی لفٹنٹ گورنر صاحب کی پاس آئی اور میر منشی صاحب کی سفارش سی لاهور مین آئی۔ ڈائرکٹر سررشته تعلیم کی دفتر مین ۱۵ روپی ماهوار کی ملازم هوئی، ادنی عهده کی وجه سی انهین ایسا موقع نه ملتا تها که اپنی لیاقت و استعداد کو اعلی افسرون پر ظاهر کرین، اس کی علاوه میجر فلر صاحب ڈائرکٹر اگرچه عربی، فارسی کا مذاق رکهتی تهی، عام دوست تهی مگر اجنبی کیلئی ان کا ظاهری رعب و داب ان تك پهنچنی مین سد راه تها۔ اتفاق سی اسی زمانه مین رائی بهادر ماسٹر پیاری لال [1] صاحب

---

(۱) ماسٹر پیاری لال آشوب ۱۸۳۸ع مین بمقام دهلی پیدا هوئی جو تین سو برس سی ان کی بزرگون کا مسکن رها هی ان کا نسبی سلسله شهنشاه اکبر کی مشهور وزیر راجه ٹوڈر مل تك پهنچتا هی۔ آپ پرانی دهلی کالج کی تمام درجه طی کر کی ۱۸۵۷ع مین تکمیل علم کی لئی آگره کالج مین داخل هوئی اور وهان کی سند حاصل کرنی کی بعد ۱۸۵۸ع مین بریلی جا کر سرکاری ملازمت اختیار کی، مگر ایك سال کی بعد پنجاب چلی آئی۔ تهوڑی عرصه تك گوڑگاوان اور دهلی مین هیڈ ماسٹر رهی۔ ۱۸۶۴ع مین دهلی سی تبدیل هو کر لاهور پهنچی اور وهان کیوریٹر کی نازك عهده کی اهم فرائض کو پندره سوله برس تك نهایت هوشیاری اور دیانت سی انجام دیا۔ ۱۸۸۴ع مین انسپکٹر مدارس هوگئی اور ۱۸۹۵ع تك اس عهده پر فائز رهی۔ قیام لاهور کی زمانه مین کئی برس تك سرکاری اخبار کی اڈیٹر رهی۔ میجر فلر صاحب ڈائرکٹر سررشته تعلیم ان سی بهت خوش تهی۔ ان کی پاس کلکته یونیورسٹی سی سوال آیا کرتی تهی، اور وه ان کی جواب مین اکثر رائی بهادر سی مشوره لیا کرتی تهی، ایك مرتبه

کسی سرکاری کمیٹی مین شریك هونی کی غرض سی لاهور تشریف لائی. چونکه فلرصاحب ماسٹر صاحب سی از حد مانوس تهی، اس موقع پر حضرت آزاد نی ماسٹر صاحب سی کہا که همکو میجر صاحب سی ملادیق. ماسٹر صاحب نی ان سی وعده کر لیا اور موقع کی منتظر رهی. کمیٹی سی فارغ هوکر میجر صاحب سی ملاقات هوئی تو صاحب نی ایك تحریر ماسٹر صاحب کو دکهلائی، اس مین صاحب بهادر نی لفظ ایجاد کو مؤنث لکها تها * ماسٹر

---

کلکته یونیورسٹی سی یه سوال آیا که مسجع اور مقفی عبارت مین کیا فرق هی مع مثال بیان کرو. حسب معمول یه سوال بهی رائی صاحب کی پاس بهیجا. رائی صاحب نی بجنسه مرزا غالب کی پاس بهیجدیا، جن کی خدمت مین رائی صاحب کو نیاز حاصل تها اور مرزا صاحب ان پر بهت مهربانی فرماتی تهی. انهون نی اس کا جواب مع امثال نظم مین لکهکر دیا جس کا اخیر شعر یه تها:

تحریر هی یه غالب یزدان پرست کی
تاریخ اس کی آج نوین هی اگست کی

سنا هی پروفیسر آزاد اور مولاناحالی کو نیچرل شاعری کا شوق اور خیال آپ هی کی صحبت مین هوا اور آپ هی سی اس کی متعلق معلومات حاصل کین، لیکن هماری نزدیك جو کچهه شوق هوا کرنل هالرائڈ هی کی تحریك اور امداد سی هوا، اب جو چاهی اپنا نام کرلی.

آپ نی «رسوم هند» کی پهلی تین باب، «قصص هند» حصه اول وسوم، اردو کی تیسری کتاب لکهی اور ترجمه تاریخ انگلستان کلاں کیا، نیز رساله «اتالیق پنجاب» کی مضامین لکهی؛ ترجمه دربار قیصری ۱۸۷۷ع مؤلفه مسٹر ویلر شستهٔ و بامحاوره بلکه برجستهٔ و دل آویز کیا اور اس کی صله مین آپ کو ایك تمغه اور ایك جلد «مطلاو مذهب» مرحمت هوئی. ۱۸۹۲ع مین آپ کو رائی بهادری کا خطاب ملا اور ۱۸۹۵ع مین ۳۶ سال کی ملازمت کی بعد پینشن لی. آپ ایك علم دوست آدمی تهی، عرصه هوا که انتقال هوچکا هی مگر افسوس هی که صحیح تاریخ وفات معلوم نهین هوئی: تنها.

صاحب نی دیکھکر اعتراض کیا کہ یہ لفظ مذکر بولا جاتا ھی، صاحب نی جواب مین کہا کہ مولوی کریم الدین صاحب سررشتہ دار کو یہ تحریر دکھائی ھی اور وہ اس عبارت کی صحت کی ذمہ دار ھین. مولوی صاحب بلائی گئی. میجر صاحب نی ماسٹر صاحب کا اعتراض بیان کیا، مولوی صاحب نی جواب مین سند چاھی، ماسٹر صاحب نی حضرت آزاد کی لئی یہ موقع مناسب خیال کر کی میجر صاحب سی کہا آپ کی دفتر مین ایك شخص محمد حسین آزاد دھلی کی رھنی والی ھین، انھین مثال کی ھزاروں شعر یاد ھین. یہ سنتی ھی آزاد صاحب طلب کئی گئی اور فلر صاحب بہادر نی ان سی دریافت کیا کہ لفظ ایجاد مؤنث ھی یا مذکر. آزاد نی جواب مین عرض کیا کہ مذکر. صاحب نی سند مانگی. انھوں نی بر جستہ سودا کا یہ شعر پڑہ دیا:

ھائی کس بھڑوی کا یہ ایجاد ھی نسخی مین معجون رر انباد ھی

اس وقت سی فلر صاحب کی خدمت مین حضرت آزاد کی رسائی ھوگئی اور کچھہ ترقی بھی ھوئی. اس کی بعد کرنل ھالرائڈ صاحب نی ان کی قدر دانی فرما کر ۷۵ روپیہ تنخواہ کردی اور ان کو سب اڈیٹر مقرر کردیا. جس اخبار کی یہ سب اڈیٹر ھوئی، اس کی اڈیٹر رائی بہادر ماسٹر پیاری لال صاحب آشوب تھی، اخبار کا نام «اتالیق پنجاب» تھا. یہ اخبار سرکاری تھا، سالانہ قیمت دیگر اخبارات سی نسبتاً کم تھی. کچھہ تو اسوجہ سی کہ یہ اخبار سرکاری تھا اور کچھہ اس سبب سی کہ اڈیٹر و سب اڈیٹر دونوں قابل اور لایق تھی یہان تك مقبول خاص و عام ھوا کہ اپنی ھمعصر اخباروں سی گوئی سبقت لیگیا.

«اتالیق پنجاب» کی جگہ «پنجاب میگزین» کا اجراء:

«اتالیق پنجاب» کی مضامین کی خوبی، عبارت کی برجستگی اور خوش اسلوبی نی اس کو ھر دل عزیز بنادیا. یہ کیفیت دیکھہ کر ھندوستانی اخباروں نی گورنمنٹ سی درخواست کی کہ گورنمنٹ کا رعایا کی مقابلہ مین

---

(۱) اس شعر سی لفظ ایجاد کا مذکر ھونا ثابت نہین ھوتا کیونکہ «کا» کی جگہ «کی» بھی پڑھا جا سکتا ھی. آجکل ایجاد کو زیادہ مؤنث ھی لکھتی اور بولتی ھین. تنہا.

اخبار شائع کرنا در پردہ ملک کی لوگوں کو نقصان پہنچانا ہی. گورنمنٹ نی یہ معقول عذر تسلیم کرکی اخبار مذکور کی جگہ ایك رسالہ «پنجاب میگزین» کی نام سی جاری کردیا. حضرت آزاد کی بعد جب وہ پروفیسر ہوگئی تو خواجہ حالی نی بھی کچھہ دنوں «اتالیق پنجاب» کی سب اڈیٹری کا کام انجام دیا تھا. در اصل یہ سب اڈیٹر نہ تھی بلکہ یہ دونوں صاحب ان مضامین کی جو انگریزی سی ترجمہ کئی جاتی تھی، زبان کی اصلاح و درستی پر مامور تھی.

شکل و صورت اور شمائل :

آزاد قدرت کی ظاہری محاسن مین بڑی حصہ دار نہ تھی میانہ بلکہ چھوٹا قد، گندمی رنگ، چھریری بدن کی آدمی تھی. مزاج کی طرح وضع اور لباس مین بھی سادگی تھی، اکثر چغہ پہنتی اور ہندوستانی فیشن کا عمامہ باندھا کرتی تھی. چہری سی ذکاوت و فطانت ٹپکتی تھی. بشرہ سی کشادہ پیشانی، ہنس مکھہ، نکتہ رس اور ہمدرد و رحمدل معلوم ہوتی تھی تالیف قلوب کا یہ عالم تھا، زبان مین یہ جادو اور خیالات مین یہ اثر تھا کہ جو شخص ایك گھنٹہ بھی آپ کی صحبت مین بیٹھہ گیا آپ کا کلمہ پڑھنی لگا. بذلہ سنجی کا یہ عالم تھا پھول جھڑتی تھی آج کل کی اسکول اور کالجوں، شاگرد اور استادوں مین عقیدت اور یگانگت کا وہ رشتہ پیدا نہین ہوتا جو پہلی شاگرد اور استاد مین ہوتا تھا، مگر صدہا نوجوان جن کو گورنمنٹ کالج لاہور مین مولانا آزاد کی سامنی زانوئی ادب تہ کرنی کی خوش نصیبی میسر آئی، ان کو اسی نظر سی دیکھتی تھی جس نظر سی کہ تفتہ مرزا غالب کو، شیفتہ مومن خان کو دیکھتی تھی. ان کی شفقت بزرگانہ یہان تك تھی کہ اکثر شاگردوں کو فارغ التحصیل ہونی کی بعد حصول معیشت مین انہوں نی بڑی امداد دی.

علمی استعداد:

مولانا آزاد فارسی کی عالم متبحر اور عربی کی اچھی عالم تھی اور تمام علوم پر عبور رکھتی تھی جو ان زبانوں مین متضمن ہین. بھاشا اور

ادی کی نکات اور خوبیوں سی پوری آگاہ اور انگریزی علم ادب کی
صرصیات سی واقف تھی، اگرچہ انگریزی نہین جانتی تھی: صرف و نحو،
روض اور صناع و بدایع مین ید طولی رکھتی تھی، فارسی ایسی سلیس
ر با محاورہ بولتی تھی اور لب و لہجہ ایسا تھا کہ ان مین اور اہل ایران
مین تمیز کرنا غیر ممکن تھا

ردو کی ترقی مین آزاد کا حصہ:

اردو پر آزاد کی احسانات عظیم ہین. نہ صرف یہ کہ تمام صوبۂ پنجاب
خاص اردو کی واقفیت کی لئی انکا ممنون ہی بلکہ پنجاب کو اردو
سکھانی کی لئی جو تصنیفات و تالیفات انھوں نی کین، اسوقت اردو زبان
کو انکی اشد ضرورت تھی. پرانی سلسلی مین اردو کی پہلی، دوسری اور
تیسری کتابین، اردو کا قاعدہ، قصص ہند کا دوسرا حصہ، جامع القواعد
اور نئی سلسلی کی بھی کئی پرانی کتابین مولانا آزاد ہی کی تصنیف سی ہین.
فارسی مین بھی انھون نی کئی مقتدر کتابین لکھین اور انھوں نی ہمکو
زندہ فارسی سکھائی. ایران کی روزمرہ کی تعلیم دی. جو کچھہ انھوں نی لکھا،
جو محاورہ اور روزمرہ انھوں نی ہمکو سکھائی وہ قدما کی تصانیف کی
مطالعہ کی بعد ان کی مروجہ زبان کی ذاتی تحقیق و تلاش کا نتیجہ تھا.
ایران اور تاتار وغیرہ ممالك مین جہاں فارسی بولی جاتی ہی ان کی
سیاحت موجودہ زبان کی تحصیل مین بہت معاون ہوئی.

محاورہ کی صحت استعمال کا ذکر:

دوسری مرتبہ مولانا آزاد جب ایران کی سفر سی واپس آئی تو
ایك پشتارہ نوٹوں، مسودوں، یاد داشت اور تحقیقات کا اپنی ساتھہ لائی.
تقریباً سنہ ۱۸۸۷ عیسوی مین وہ کتب خانۂ آزاد کی عمارت تعمیر
کرا رہی تھی. ایك کمرہ بن چکا تھا اور فرط اشتیاق سی اس مین چند الماریوں
کی ترتیب اور خانہ پری مین مصروف تھی. اتفاق سی محاوری کی صحت

استعمال کا ذکر چھڑ گیا. فرمانی لگی کہ ایك غیر زبان کے محاوری کو صحیح اور ناموقعہ استعمال کرنا بہت مشکل هی اور یہ دلچسپ روایت بیان کی کہ ایك دن مین ایران کی ایك صاحب خانہ کا مہمان تھا، کھانا پك رہا تھا، ماں دس بارہ برس کی لڑکی کو چولھی کی پاس چھوڑ کر آپ اندر کی دالان مین کوئی کام کرنی لگی اور لڑکی سی کہتی گئی کہ دیگچی کا خیال رکھی تا کہ کھانا جوش کھا کر ابل نہ پڑی. رفتہ رفتہ آنچ تیز ہوتی گئی. اب مین نی سوچا کہ چاول ابل کر باہر نکل پڑینگی، دیکھوں تو اس کیفیت کو یہ لڑکی کن الفاظ مین ظاہر کرتی هی. اور فرمایا کہ مین اپنی فارسی کی لغات اور زبان دانی کی دفترون کو اپنی دھن مین دوہراتا تھا اور اس خیالی کیفیت کی مختلف اظہار گھڑتا تھا کہ شاید یہ کہیگی، یہ کہیگی، کہ وہ وقت آپہنچا اور میری تمام خیالی دفتر خیالی پلاؤ ثابت ہوئی. جوں هی دیگچی مین چاول جوش کھانی سی اسکا ڈھکنا ایك طرف سی ایك آدہ انچ اوپر کو اٹھا کہ لڑکی چیخی: «اماں! اماں! دیگچہ سر کردہ.» یہ لفظ کو یا میری کانوں مین الہامی کلمہ کی طرح پڑی اور میری آنکھین کھل گئین.

جس شخص کو زباندانی سی یہاں تك مذاق ہو، جو شخص اتنا نکتہ رس اور صاحب تلاش ہو، جسنی عمر زبانوں کی تحقیق مین اسدرجہ کاوش اور کوشش کی ہو وہ خود اپنی زبان مین کیا کچھہ نہ کر دکھاتا اور حق الامر یہ هی کہ اردو مین آزاد نی وہ کچھہ کر دکھایا جسکی ان جیسی شخص سی توقع کی جاسکتی تھی

قدیم شاعری کی کساد بازاری:

جب آزاد لاہور پہنچی ہین، اسوقت بازار علم مین دہلی اور لکھنؤ کی ٹکسالی شاعری کی کساد بازاری ہو چکی تھی اور چونکہ کسب معاش علوم مغربی کی تحصیل پر موقوف تھا اسلئی قدیم شاعری کی بیقدری ہوگئی تھی. چنانچہ ایك جگہ آزاد لکھتی ہین:

« اس سی بڑھکر یہ هی کہ بعض طبائع شعر سی متنفر پائی جاتی ہین

اور دلیل اس کی یہ پیش کرتی ہین کہ اس سی کچھہ حاصل نہین .»

نیچرل شاعری:

ان حالات سی متاثر ھوکر اور دیگر زبانوں سی اپنی زبان کی شاعری کا موازنہ کرکی آزاد کی جدت طبیعت نی اردو مین ایك نئی طرز یا نیچرل شاعری کی بنیاد ڈالی . پہلی خود کئی نظمیں لکھین، کئی حکیمانہ مضامین اس ایجاد کی حمایت مین لکھی اور پھر ایك مشاعرہ قائم کیا . خواجہ الطاف حسین حالی اپنی کتاب «مجموعۂ نظم حالی» کی دیباچی کی شروع مین اس واقعہ کا اس طرح ذکر کرتی ہین :

« سنہ ۱۸۷٤ع مین جب راقم پنجاب گورنمنٹ بك ڈپو سی متعلق اور لاھور مین مقیم تھا، مولوی محمد حسین آزاد کی تحریك اور کرنل ھالرائڈ ڈائرکٹر سررشتۂ تعلیم پنجاب کی تائید سی انجمن پنجاب نی ایك مشاعرہ قائم کیا تھا جو ھر مہینی مین ایك بار انجمن کی مکان مین منعقد ھوتا تھا . اس مشاعرہ کا مقصد یہ تھا کہ ایشیائی شاعری جو کہ دروبست عشق اور مبالغہ کی جاگیر ھوگئی ھی اسکو جہاں تك ممکن ھو وسعت دی جائی . »

اس مشاعرہ مین مطالب تجویز کئی جاتی تھی اور دیگر محفل مشاعرہ کی طرح کوئی مصرعۂ طرح نہیں دیاجاتا تھا . برسات، حب وطن، تعصب و انصاف پرمولانا حالی کی بینظیر نظمین موجود ہین . وہ اس یادگار مشاعرہ کی یادگار ہین، بہر حال اس نئی شاعری کی لئی مولانا آزادنی ملك کو پہلی ھی سی تیار کررکھا تھا، انجمن کی اکثر جلسوں مین وہ اردو ادب اور نظم کی شقوں پرمبصرانہ اور نقادانہ لکچردیا کرتی تھی، انجمن کی ایك جلسہ مین جو ماہ اگست ۱۸٦۷ع مین منعقد ہوا تھا، آپنی ایك بسیط مضمون «نظم اورکلام موزون کی باب مین خیالات» پڑھا، اس مین سی چند سطور پیشکش ناظرین ہین :

« شاعر اگر چاھی تو امورات عادیہ کو بھی بالکل سا کر دکھائی،

نیچر کو [illegible] کردی، درختان پیا در گل کو رواں کردی، ماضی کو حال، حال کو استقبال کردی، دور کو نزدیك کردی، زمین کو آسمان، خاك کو طلا، اندھیری کو اجالا کردی .... روشن دلان اھل درد کی نزدیك طلوع و غروب آفتاب اور انقلاب صبح و شام ھزاروں باغ نو بہار قدرت الھی کی شگفته کرتا ھی اور تیرہ دلان بیخبر کی نزدیك کار گاہ عالم ایك خراس یا دولاب ھی که دن رات چکر مین چلا جاتا ھی ...
.... اس سی نزہ کر یه ھی که اکثر اشخاص علی العموم فن شعر کو گمراھی خیال کرتی ھین اور فی الحقیقت حال ایسا ھی ھی ........ اسی طرح شاعروں کی بد زبانی و بد خیالی سی شعر بھی تہمت کفر سی بدنام نہین ھوسکتا، درحقیقت ایسی کلام کو شعر کہنا ھی نہین چاھئی، کیونکه شعر سی وہ مراد ھی جو جوش و خروش خیالات سنجیدہ سی پیدا ھوا ھی اور اسی قوت قدسیۂ الھی سی ایك سلسله خاص ھو، خیالات پاك جوں جوں بلند ھوتی جاتی ھین، مرتبۂ شاعری کو پہنچتی جاتی ھین .... ابتداء مین شعر گوئی حکماء اور علمائی متبحر کی کمالات مین شمار ھوتی تھی اور ان تصانیف مین اور حال کی تصانیف مین فرق بھی زمین و آسمان کا ھی۔»

مئی ۱۸۷٤ع مین آپ نی اس طرز جدید کی مشاعری کا پہلا جلسه منعقد کیا اور اپنی افتتاحی تقریر مین ایك پر مغز اور ادیبانه تقریر کی اس مین اردو شاعری کی متعلق نہایت عمدہ خیالات ظاھر فرمائی. امید ھی که ذیل کی اقتباس سی موجودہ اور آئندہ اردو نظم کی حالت کا صحیح اندازہ ھوجائیگا: بیشك مبالغه کا زور، تشبیه اور استعاری کا نمك زبان مین لطف اور ایك طرح کی تاثیر زیادہ کرتا ھی. لیکن نمك اتنا ھی چاھئی که جتنا نمك، نه که تمام کھانا نمك ... ھمین چاھئی که اپنی ضرورت بموجب استعارہ اور تشبیه اور اضافتوں کی اختصار فارسی سی لین، سادگی اور اظہار اصلیت کو بھاشا سی سیکھین، لیکن پھر بھی قناعت جائز نہین، کیونکه اب رنگ زمانه کا کچھه اور ھی، ذرا آنکھین کھولینگی تو دیکھین گی که فصاحت اور بلاغت کا عجائب خانه کھلا ھی جس

مین یورپ کی زبانین اپنی اپنی تصانیف کی گلدستی، ہار، طری ہاتھون
مین لئی حاضر ہین، اور ہماری نظم خالی ہاتھہ الگ کھڑی منہ دیکھہ رہی
ہی لیکن اب وہ بھی منتظر ہی کہ کوئی صاحب ہمت ہو جو میرا ہاتھہ پکڑ
کر آگی بڑھائی،»

آگی چل کر اسی مضمون مین فرماتی ہین:

«ای میری اہل وطن! مجھی بڑا افسوس اس بات کا ہی کہ عبارت کا
زور، مضمون کا جوش و خروش اور لطائف وضائع کی سامان تمہاری بزرگ
اس قدر دی گئی ہین کہ تمہاری زبان کسی سی کم نہین، کمی فقط اتنی ہی
کہ وہ چند بی موقع احاطون مین گھر کر محبوس ہوگئی ہی۔ وہ کیا؟
مضامین عاشقانہ ہین جس مین کچھہ وصل کا لطف، بہت سی حسرت و
ارمان، اس سی زیادہ ہجر کا رونا، شراب، ساقی، بہار، خزان، فلک کی
شکایت اور اقبال مندون کی خوشامد ہی۔ یہ مطالب بھی بالکل خیالی ہوتی
ہین۔ بعض دفعہ ایسی دور کی استعارون مین ادا ہوتی ہین کہ
عقل کام نہین کرتی۔ وہ اسی خدل بندی اور نازک خیالی کہتی ہین،
اور فخر کی موچھون پر تاؤ دیتی ہین۔ افسوس یہ ہی کہ ان محدود دائرون
سی ذرا نکلنا چاہین تو قدم نہین اٹھا سکتی، یعنی اگر کوئی واقعی
سرگزشت یا علمی مطالب یا اخلاقی مضمون نظم کرنا چاہین تو اس
کی بیان مین بد مزہ ہوجاتی ہین۔

«ای میری اہل وطن! ہمدردی کی آنکھین آنسو بہاتی ہین، جب
مجھی نظر آتا ہی کہ چند روز میں اس رائج الوقت نظم کا کہنی والا بھی
کوئی نہ رہیگا۔ وجہ اسکی یہ ہی کہ بہ سبب بیقدری کی اور کہنی
والی پیدا نہ ہونگی، کئی پرانی مورتین باقی ہین، وہ چراغ سحری ہین۔
انجام یہ کہ زبان ہماری ایک دن نظم سی بالکل محروم ہوجائیگی، اور اردو
مین نظم کا چراغ گل ہوجائیگا۔»

اس مین کوئی شبہ نہین کہ اب قدیم طرز کا بھی کوئی باکمال کہنی
والا نظر نہین آتا، وہ پرانی مورتین جنکی نسبت آزاد نی چراغ سحری کہا ہی

مدت ہوئی کہ خاک کی ڈھیروں کی تلی چھپ گئین اور ان کی ھڈیان بھی زیر زمین گل کر مٹی ھو گئین. آجکل جو لوگ نیچرل شاعری مین گام زن ھین وہ آزاد اور حالی کی طفیل مین کچھہ کھہ لیتی ھین ورنہ درحقیقت نظم اردو کا چراغ گل ھو گیا، اب نثر کا دور دورہ ھی:

«زمانہ با تو نسازد تو بازمانہ بساز»

کہنی کی لئی ڈاکٹر اقبال جو اب سر اقبال ھو گئی ھین اپنی بلند خیالات کی لحاظ سی ضرور اعلی درجہ پر ھین لیکن ان کی یہاں صحت و سقم الفاظ کا خیال کم ھی، جسکی وجہ سی وہ بلحاظ فن اس درجہ پر نہین پہنچی جس پر شاعر مسلم الثبوت استاد ھوجاتا ھی. ھان، اس سلسلہ مین سید اکبر حسین صاحب (سابق جج) الہ آبادی نی اپنا نیا رنگ نکالا اور وہ اس درجہ مقبول ھوا کہ اکبر ملک سخن کی بادشاہ تسلیم کئی گئی اور ھر شخص ان کی اشعار بڑی ذوق وشوق سی سنتا ھی اور ان سی لطف اٹھاتا ھی. لیکن اب وہ بھی نہ رھی.

تصنیفات و تالیفات:

آزاد کی تصنیفات و تالیفات حسب ذیل ھین:

«آب حیات»، «نیرنگ خیال» (دو حصہ)، «سخندان فارس»، «نگارستان فارس»، «دربار اکبری»، «جانورستان»، «مجموعۂ نظم اردو»، «قصص ھند» کا دوسرا حصہ، ابتدائی درسی کتب اردو، «نصیحت کا کرن پھول» «قند پارسی»، فارسی کی پہلی اور دوسری کتاب، «جامع القواعد فارسی»، «قواعد اردو»، «دیوان ذوق»، ان کی علاوہ اور بہت سی نظمین اور مضامین جنون کی زمانہ کی سیاك و نہاك مزید برآن.

آزاد کی تصنیفات پر ایك عام رائی:

آزاد کی ھر کتاب مین ایك خاص وصف ھی اور وہ یہ کہ تلاش اور جستجو کا مادہ ان کی ھر تصنیف مین پایا جاتا ھی. جو کتاب لکھی ھی نہایت سلیقہ

کی ساتھہ اور اپنی تلاش اور جستجو کی داد دی ھی. زبان جو اختیار کی ھی اس کا ذکر ھی کیا ھی، جو شیرینی اور گھلاوٹ ان کی زبان مین ھی، جس قدر اس کی تعریف کیجائی وہ کم ھی؛ تشبیہات و استعارات بکثرت پائی جاتی ھین اور ان کو اس قرینہ سی سجایا ھی کہ بی اختیار زبان سی سبحان اللہ اور واہ واہ کی نعری نکل جاتی ھین. ان کی نظمین بھی بجائی خود اچھی ھین لیکن در اصل وہ اقلیم سخن کی بجائی اقلیم نثر کی بادشاہ ھین. اور جو طرز خاص ان کا ھی وہ کسی دوسری مصنف کو نصیب نہین ھوا. یہ اور بات ھی کہ کوئی شخص ان کی تقلید مین دوچار صفحی لکھدی، لیکن کتاب لکھدینا نہ صرف مشکل بلکہ ناممکن ھی. قدرت نی ان کی انداز تحریر مین وہ دلکشی پیدا کی ھی کہ دوسری مصنف کو مشکل سی نصیب ھوگی. البتہ ان کا قلم جنبہ داری ضرور لئی ھوتا ھی. وہ ھندو مسلمانون کی معاملات مین بی‌تعصب سہی اور اکثر صاحب قلم اھل ھنود اس کا اعتراف بھی کرتی ھین لیکن دھلی اور لکھنؤ کی معاملہ مین ضرور انھون نی لکھنؤ کی بعض با کمال اصحاب کو اپنی کتاب «آب حیات» مین نظرانداز کردیا ھی. مولوی عبدالحلیم شرر نی اپنی ایک مضمون «اردو لٹریچر» مین اسکی سخت شکایت کی ھی اور ایک حد تک صحیح ھی، اگرچہ یہ بھی سچ ھی کہ جن بزرگون کا ذکر «آب حیات» مین کیا گیا ھی ان کی پہلو بہ پہلو وہ اصحاب جنکو نظرانداز کیا گیا ھی. بمشکل بیٹھہ سکتی تھی. البتہ اسی «آب حیات» مین آزاد نی اپنی استاد ذوق کو بیحد آسمان پر چڑھایا ھی اور جا و بیجا ان کی مداح سرائی کی ھی، حالانکہ آج زمانہ نی وق الث کر ثابت کردیا ھی کہ وہ ھرگز اس تعریف کی قابل نہ تھی جسکی بوچھار اپر کی گئی ھی. الحاصل آزاد فن تنقید سی دراصل نا آشنا نہ تھی لیکن اپنی محسن استاد کی تعریف مین رطب‌اللسان ھوتا ھی وہ جوھر شرافت جانتی تھی اور یہ نہ سمجھتی تھی کہ اپنی ممدوح کو فرشتہ بنادینا آسان ضرور ھی لیکن وہ جوھر بشریت سی معری ھوا جاتا ھی اور اس کی تمام محامد اس کو انسانیت سی خارج کئی دیتی ھین.

آزاد کو اگر ہم کسی انگریزی مصنف سی تشبیہ دین تو کہہ سکتی ہین کہ وہ اپنی وقت کی لارڈ میکالی تھی۔ اور اگر اردو زبان کی بضاعتی پر خیال کرین تو ہم بلا خوف تردید کہہ سکتی ہین کہ ان کی تصنیفات نی اردو کی خالی خزانی کو مالامال کردیا اور جب تک یہ زبان اور اس کی بولنی والی قائم رہینگی « آب حیات »، « دربار اکبری » « نیرنگ خیال »، زندہ رہینگی اور اپنی دلفریبیوں سی سب کو اپنا گرویدہ کرتی رہینگی۔ چونکہ اردو زبان جلد جلد ترقی کی مدارج طی کررہی ہی اس لئی بعض الفاظ جو آزاد کی یہاں پائی جاتی ہین اب وہ متروک ہوگئی ہین لیکن اس سی ان کی انشا پردازی کمال پر کوئی حرف نہین آتا آزاد کی شہرت ان کی علمی کارناموں کی وجہ سی ہوئی۔

آزاد حقیقتاً آزاد تھی۔ نہ کسی ایسوسی ایشن کی ممبر تھی، نہ وہ کسی کانفرنس مین شریک ہوئی اور نہ وہ کسی ملی و ملکی تحریک کی بانی ہوئی۔ ان کو شروع سی اپنی زبان کی تحفظ کا خیال تھا، اسی کو دلچسپ اور ہر دلعزیز بنانی مین انھوں نی اپنی تمام عمر صرف کردی، پس ان کی شہرت کا آفتاب بھی سوشل یا پولیٹکل پلیٹ فارم کی افق سی نمودار نہین ہوا، بلکہ ان کی کلام کی مقبولیت محض اپنی اصلی معیار اور جوہر ذاتی کی وجہ سی ہوئی، ورنہ وہ نہ کسی دربار کی مدح خواں تھی نہ کسی مدون جماعت کی آرگن۔ قلم انکی چوب تھا اور کاغذ ان کا نقارہ، اور انھین سی ان کی شہرت کا آوازہ ساری ہندوستان مین گونج اٹھا۔

شمس العلماء کا خطاب:

مولانا آزاد کو گورنمنٹ نی شمس العلماء کا خطاب ۱۸۸۷ع کو جوبلی پر دیا تھا۔

آزاد کی بعض کتابوں پر رائی:

«نیرنگ خیال» کی نثر ہزار نظموں پر فوقیت رکھتی ہی، رنگین بیانی ...

دستورالعمل ایک پختہ کار کا اصلاح تمدنی اور اخلاقی ہی، مرقع دلفریب ...ک
کی مطلب وہ وہ مین تمثیل اور استعاری ہی۔ دفتر ایک کا نصائح و پند ،...ی
اس ہی ہوجاتا مال مالا سی خیالات شستہ والا پڑھنی کہ ہین گئی ...تا ...ین
نہین شبہ کوئی مین اس اگرچہ ہی قائم طرز نئی کی نثر اردو نی کتاب...
مضمون مین جس ہی پرتو کا روش انگریزی تر زیادہ مین کتاب اس کہ...
اتارا ہی۔ چربہ کا طرز جدید کی نویسی...

«آب حیات» طرز بیان، سلاست زبان، شستگی الفاظ، برجستگی، بیساختگی،
و فائق طرح ہر سی تذکرون تمام تذکرہ یہ ہی۔ نمونہ اعلی کا خیالی روشن اور
حال کا شاعر ایک ہر سی طریقہ محققانہ المقدور حتی کہ اسلئی ہی، ممتاز
جابجا مین بیان سادی اور صاف ہی، سید ہی سبد نی آزاد ہی۔ کیا قلمبند
ہی سید وہ اوقات بعض واہ! واہ کہ ہین کھینچی ولین جد ایسی کی طبع رنگینی
کو والی پڑھنی کہ مقدور کیا مگر ہین جاتی کر بیان مین الفاظ پیچدار کو بات
کی نثر اردو نی آزاد حضرت ہو۔ رکاوٹ یا دقت بھی ذرا مین سمجھی مطلب
کی اس اور نکالین روشین نئی اور کیاریاں نئی لگائی، بوٹی گل نئی مین باغ
کہ ہین کھتی اسی آئینی نو اور ایجاد پھونکی۔ روح نئی مین جسم بوسیدہ
ملبہ پرانی ہو، بھی آمیزی رنگ ساتھہ کی سادگی ہو، بھی تعمیر ساتھہ کی انہدام
مین عمارت نئی سی چوٹی نئی اور انہائی تو ہوئی کی کام بھی اینٹ ایک مین
اس عمل طرز یہ فکر، کی مستقبل شفقت، پر حال عزت، کی ماضی دی، چن
کی کر اصلاح و اختراع نہ مین ادب اردو کہ ہی یہ حق اور ہی رہا کا مصلح
کوئی خواہ ہی بنادی راہ شاہ ایک لئی کی ملک دانان زبان نی آزاد مولانا
چلی۔ نہ یا چلی پر اس

آزاد نی «آب حیات» لکھکر، احیائی قدامت کیا ہی۔ اردو نثر کو
نظم کا ہمپایہ بنادیا ہی، اور اردو زبان کو تاریخی حیثیت بخشی ہی۔ پہلی
شعراء یا نثاروں کی کلام پر تقرنظین یا تعریفین ہوتی تہین۔ آزاد نی کسی قدر
تنقید سی بھی کام لیا ہی، لیکن جو تنقید کا حق تھا اسی وہ ادا نہین
کر سکی۔ یا تو ان بزرگوں عزت دل پر اس قدر احاطہ کئی ہوئی

تھی (جن کا حال انھوں نی حوالۂ قلم کیا ھی) کہ کھل کر ان پر حرف گیری کرنا ان کی بس مین نہ تھا' یا زمانہ ان کڑوی مگر سچی باتون کی گھونٹ اپنی حلق سی اتارنی کی لئی آمادہ نہ تھا اور اس لئی انھوں نی استعارات و تشبیہات کی قند ملاکر ان کو لوگوں کی گلی سی اتارا۔

« آب حیات » کی ابتدائی صفحات « تاریخ زبان اردو » کی لئی وقف کئی گئی ھین۔ اور حق یہ ھی کہ خوب داد تحقیق دی ھی۔ آجکل بعض لوگوں کی رائی مین کتاب کا سب سی ناقص حصہ یہی ھی۔ جس کی وجہ یہ ھی کہ آزاد نی ولی کو اردو نظم کا آدم مانا ھی اور ادھر نثر مین میر فضل کی کتاب «دہ مجلس» کو اردو نثر کی سب سی پہلی کتاب کہا ھی جو ۱۱۴۵ ھجری کی تصنیف ھی' حالانکہ اب جدید دلدادگان تحقیق و تدقیق نی اس امر کا سراغ لگا لیا ھی کہ سلطان قلی قطب شاہ ولی سی بہت پہلی اپنا دیوان مرتب کرچکا تھا اور نثر مین شیخ عین الدین « گنج العلم » اپنی اردو رسالی آٹھوین صدی ھجری مین تصنیف کرچکی تھی۔ « آب حیات » سی پیشتر' اگر زیادہ نہین تو کم از کم اردو شعراء کی دس بیس تذکری ضرور لکھی گئی۔ کوئی تذکرہ قطب شاہ کی شاعری کا معترف نظر نہین آتا اور جو تذکرہ نویس بھی اردو شاعری کو شروع کرتا ھی وہ ولی ھی سی اسکی ابتدا کرتا ھی اور شمالی ھند مین واقعہ بھی یہی ھی کہ ابتدا سی ولی ھی کی کلام کو مقبولیت عامہ حاصل ہوئی۔ ان حالات کی ہوتی ہوئی اگر آزاد نی ولی کو اردو نظم کا آدم مانا تو کیا برا کیا ؟ کیا ان کو چاھئی تھا کہ وہ برسوں دکن کی خاک چھانتی ؟ اگر وہ ایسا کرتی تو بھی گوہر مقصود شاید ھی ان کی ھاتھہ آتا جو اب حسن اتفاق سی دلدادگان تحقیق کی ھاتھہ آگیا ھی؛ جس کی بنا پر انھوں نی آزاد کو سر تاسر غلط کہنا شروع کردیا ھی۔ ھم تو بلوجود ان کی اس تحقیق کی اب بھی حضرت آزاد کو حق بجانب سمجھتی ھین کہ انھوں نی ولی کو اردو شاعری کا آدم مانا ھی۔ ذرا شاہ کی کلام کو ولی کی بالمقابل رکھکر دیکھئی کہ کس کلام کو' اردو کا کلام کہا جائی۔ سلطان محمد قلی قطب شاہ فرماتی ھین :

رکھہ ایك ھی ھر ایك ھی کدھن لاکھہ چمن ھی
لکھہ جوت ھی ھر نھار ولی ئیك رتن ھی

پیا باج پیالا پیاجائی نا   پیا باج یکتل جیاجائی نا

ولی کا ارشاد ھی:

خوبی اعجاز حسن یار اگر افشا کرون
بی تکلف صفحۂ کاغذ ید بیضا کروں

اگر کچھہ نہ کچھہ کہنا ھی تمغائی اردو شاعری ھی تو کہینگی کہ سلطان محمد قلی قطب شاہ سی بہت پیشتر امیر خسرو اردو کی شاعر ھوئی ھین اور انکی کتاب «خالق باری» جو بر وقت تصنیف ایك ضخیم کتاب تھی کیوں نہ نظم کی پہلی کتاب مانی جائی، جس کی مقبول و مشہور ھوںیکی یہ ادنی دلیل ھی کہ انیسو ین صدی عیسوی کی آخر تك مکتبون مین مبتدی طلباء کو پڑھائی جاتی تھی؟ حقیقت یہ ھی کہ اعتراض کرنا بہت آسان کام ھی لیکن تمام باتوں پر نظر ڈالکر صحیح رائی قائم کرنا دوسری شی ھی. آزاد نی فارسی زبان کی تحقیق مین ایك عمر صرف کی تھی اور اردو زبان کی متعلق بھی کاملین فن کی صحبت اٹھائی تھی. وہ خوب جانتی تھی کہ کسی زبان کی ابتدا مین کیا حالت ھونی ھی، اور رفتہ رفتہ قالب بدلتی بدلتی کس وقت اس قابل ھونی ھی کہ اسی زبان کہا جائی. اگر معترضین کی نظر کسی کی ارتقائی حالت پر پڑی ھوتی تو وہ ھرگز یہ رکیك الزام آزاد پر نہ لگاتی کہ انھوں نی چونکہ ولی کی بجائی قطب شاہ سی اردو شاعری کا دور قائم نہین کیا اور اردو نثر مین شیخ عین الدین گنج العلم کی رسالون کو اردو نثر کی پہلی کتابین نہین قرار دیا لہذا تصنیف «آب حیات» پایۂ اعتبار سی گری ھوئی ھی اور وہ تحقیق و تدقیق سی کام نہین لیتی. ذرا معترضین آزاد کی تاریخ وفات اگلی صفحوں پر ملاحظہ فرمائین تو معلوم ھوگا کہ مولانا حالی جو ان کی ھم عصر تھی اور جو ھم لوگوں سی زیادہ بہتر جانتی تھی وہ آزاد کی نسبت کیا رائی رکھتی ھین. اور یہ بھی ظاھر ھی کہ مولانا حالی

حقیقت نگار تھی. اگر فی‌الواقع ان کی بہ رائی نہ ہوتی تو وہ ہرگز آزاد کو اپنی اشعار مین محقق نہ فرماتی.

بعض صاحبان اردو شعراء کی حالات مین حوالہ اور ماخذ چاہتی ہین کہ آزاد نی یہ باتین کس سی سنین یا کن کتابوں سی اخذ کین. میری نزدیك یہ سراسر غلط ہی کہ دو صدی کی بعد جن بزرگون کی سوانح لکھی جائین، ان کی حالات کا حرف حرف تاریخ کی طرح حوالہ جات سی مستند کرایا جائی ورنہ عدم حوالہ جات کی صورت مین ان واقعات سی انکار کیا جائی. اول تو شاعروں کا تذکرہ کوئی تاریخ نہیں ہوتا جس کی صحت و عدم صحت سی کسی قسم کا اثر مترتب ہو. دوسری آزاد نی اپنی کتاب اس وقت لکھی تھی جب کہ ماخذوں کا ذکر کرنا ضروری نہین سمجھا جاتا تھا جیسا کہ آجکل لازمی ہوگیا. پس جسوقت تك کوئی واقعہ غلط نہ ثابت ہو جائی، اسوقت تك ہمین کوئی حق حاصل نہیں ہی کہ ہم کسی امر کی خواہ مخواہ تکذیب کرین اور ایك واقعہ غلط ہونی پر تمام کتاب کو لغو قرار دیں. بلکہ مین تو یہ عرض کرون گا کہ شاعرون کی حالات جس دلچسپی کی ساتھہ وہ بیان کئی گئی ہیں اسی دلچسپی سی تفنن کی ساتھہ پڑھی جائین تو بہتر ہی، کہ اس سی لطف دوبالا ہوتا ہی اور ہمکو کوئی نقصان نہین پہنچتا، اگرچہ ہم یہ بھی تسلیم کرلین کہ جو واقعات ہمنی پڑھی ہین وہ دراصل وقوع مین نہین آئی. علاوہ ازین آزاد کی نسبت میرا یہ خیال ہی کہ انھون نی شاعروں کی تمام حالات یا حضرت ذوق اور ان استادوں سی سنی تھی جن سی ان کو دوچار ہونیکا موقع ملا یا انھوں نی مختلف تذکروں سی جمع کئی ہین. وہ ایسی آدمی نہین معلوم ہوتی کہ خوامخواہ انھوں نی حالات کو دلچسپ بنانی کیلئی واقعات تراشی ہوں. یہ ممکن ہی کہ جو کچھہ انھون نی سنا ہو اس کا اکثر حصہ کچھہ ردوبدل ہوکر ان تك پہنچا ہو. بہرحال ہم تو «آب حیات» کو ہر لحاظ سی ایك لاجواب کتاب سمجھتی ہین، موجودہ دور کی مصنفین جب اس سی بہتر کتاب لکھینگی تو ہم ان کی تحقیق کو مان لینگی اب تك تو باوجود دو تین تذکرۃالشعراء لکھی جانی کی «آب حیات» اپنی آپ نظیر ہی.

« دربار اکبری » بھی اپنی عبارت کی رنگینی کی اعتبار سی آزاد کی بہترین تصنیفات مین سی ھی. اگرچہ یہ کتاب وہ خود ترتیب و نظر ثانی کی بعد نہ چھپوا سکی کیونکہ عرصہ سی وہ پیرانہ سالی اور بعض امراض مین مبتلا تھی، اور ان کی دماغ کی حالت خراب ہوگئی تھی، تاہم کتاب کی دلاویز ہونی مین کوئی شك نہین. « دربار اکبری » کی عبارت دیکھکر انگریزی تعلیم یافتہ اصحاب کو ضرور لارڈ میکالی کی تاریخ نویسی یاد آجاتی ھی. جو لطف انگریزی مین لارڈ موصوف کی تحریر سی پیدا ہوتا ھی بعینہ آزاد کی تحریر اردو مین دل پر وھی اثر کرتی ھی. اور جس طرح لارڈ میکالی کی تاریخ انگلستان ناقابل اعتماد ھی بعینہ یہی حال ایك حد تك « دربار اکبری » کا ھی، کیونکہ آزاد نی اپنی آراء اور جذبات کو ھر جگہ نمایاں کرنی کی کوشش کی ھی اور یہ امر فن تاریخ نویسی کی بالکل خلاف ھی، اگرچہ اکثر مورخ اسی دام مین پھنس جاتی ھین.

تعلّی و خود بینی:

آزاد طبع حضرت آزاد کی مزاج مین کچھہ تعلی و خود بینی کا مادہ بھی موجود تھا، اسوجہ سی اکثر اپنی معاصرین سی علمی نوك جھوك اور مخالفت رہا کرتی تھی. پروفیسر آزاد کا خاندانی مذھب امامیہ تھا مگر بعض بعض باتون مین اپنی ذاتی رائی خاندانی مذھب سی الگ رکھتی تھی.

جنون کی آثار پیدا ہونا:

جناب آزاد کی صحت عرصہ سی فرسودہ ہوگئی تھی، اپنی صاحبزادی کی انتقال کا صدمہ، جس کو انھون نی ایسی اعلی تعلیم دی تھی کہ وہ ان کی تصانیف کی نظرثانی کیا کرتی تھی، ان کی دل پر ایسا ہوا کہ اس حادثۂ جانکاہ کی بعد پھر ان کی طبیعت کبھی بحال نہ ہوئی، اسیر ایران کی دوسری سفر کی تکالیف اور زیادہ ہوئین. ان سب واقعات نی دماغی مصروفیت کی انتہائی کثرت کی ساتھہ ملکر ان کی دماغی تر و تازگی کو خشك اور

پریشان کردیا اور اگست ۱۸۸۸ع سی جنون کی آثار پیدا هو گئی . رفته رفتا به مرض پخته هو گیا اور آخر دم تك ان کا ساتهه نه چهوڑا .

الهیات کا شغل :

عالم جنون مین ان کا شغل الهیات تها ، اسی کا ذکر اذکار ان کی زبان پر رهتا تها . انهین ایام مین ایك مرتبه آپ رائی بهادر ماسٹر پیاری لال سی ملنی آئی . دو تین گهنٹی کی قریب ملاقات رهی ، لیکن بار بار یه الفاظ ان کی زبان سی نکلتی تهی :
« رائی صاحب ! آپ اس شعر کو پڑها کیجئی ، اسکی معنی آپ جو چاهین سمجهه لین :

پرده در کعبه سی اٹها دینا هی آسان
پر پردهٔ رخسار صنم اٹهه نهین سکتا

حالت جنون کی تحریر :

حضرت ممدوح نی اپنی ذاتی تالیفات و تصنیفات کی علاوه اپنی استاد ذوق کا حق شاگردی بهی کما ینبغی ادا فرمایا هی یعنی استاد ذوق کا ایك دیوان خاص اپنی اهتمام سی مرتب کیا هی جس مین ان کی سوانح عمری اور اوائل عمر سی بالترتیب کلام جمع کر کی دکهایا هی که فلان غزل ، فلان قطعه ، فلان محل اور موقع پر کها تها . یه دیوان چهپ گیا هی . بعض لوگون کا اسکی نسبت خیال هی که آپنی اس مین جا بجا تصرف کیا هی بهر حال مجموعی حیثیت سی یه امتیاز ضرور هی که سابقه مرتب دیوان سی اس کا کلام زیاده صحیح هی . « دیوان ذوق » چهپنی کی بعد جب ایك کاپی ان کی سامنی رکهی گئی اور خاتمه لکهنی کی درخواست کی گئی ، کئی دن تك انکار کرتی رهی ، ایك دن خود هی دوات قلم لیکر ایك صفحه لکهدیا ، جو « دیوان ذوق » کی خاتمه پر درج هی . اس مین اور حالت صحت کی تحریر مین کچهه فرق نهین . البته اس مین بهی تصوف اور الهیات کی بو آتی هی . بقول مؤلف « خمخانهٔ جاوید » اس بگڑی هوئی

حالت مین بھی جب کبھی قلم دوات کی نصیب کھل جاتی تو عجیب عجیب گل افشانیاں کرتی کہ اب کوئی ذی ہوش بھی ایسی گلکاریاں نہین دکھا سکتا۔ ان کی حال پر خود آزاد ھی کی شعر کا مضمون صادق آتا ھی:

اگر مین ہوش مین ہوتا تو پھر کیا جانی کیا ہوتا
فروغ دیدۂ عالم ھین یہ مد ہوشیان میری

یہ قابل زیارت پروفیسر لاہور موچی دروازہ مین رہتی تھی۔ اگرچہ دماغی عارضہ کی سبب ان کا عدم و وجود برابر تھا، تاہم علم دوست طبیعتوں اور نگاہوں کیلئی ان کا شربت دیدار مسرت افزا تھا اور یہ شعر ان کی حسب حال تھا:

تیری دانائی کی قائل تھی سب افلاطون منش
شاعری نی کردیا ای داغ سودائی تجھی

آخراس حالت بیخودی مین بعمر ستتر سال ۲۲ جنوری سنہ ۱۹۱۰ع مطابق ۹ محرم الحرام ۱۳۲۸ ھجری کو حضرت آزاد اس قید ھستی سی آزاد ہوگئی اور لاہور مین دفن ہوئی۔ مولانا حالی نی جو تاریخ وفات لکھی تھی اس کی اشعار یہاں درج کئی جاتی ھین۔

آزاد وہ دریائی سخن کا در یکتا
جس کی سخن آرائی پہ اجماع تھا سب کا

ہر لفظ کو مانندگی فصاحت کا نمونہ
جو اس کی قلم سی دم تحریر ھی ٹپکا

ملکون مین پھرا مدتون تحقیق کی خاطر
چھوڑا نہ دقیقہ بھی کوئی رنج و تعب کا

دیکھا نہ سنا۔ ایسا کہین اہل قلم مین
تصنیف کا، تدوین کا تحقیق کا لپکا

صحت مین، علالت مین، اقامت مین، سفر مین
ہمت تھی بلا کی تو ارادہ تھا غضب کا

فرض اپنا ادا کرکی کئی سالوں سی مشتاق
بیٹھا تھا کہ آئی کہین پیغام طلب کا
آخر شب عاشور کو تھی جس کی تمنا
آپہنچا نصیبون سی بلاوا اسی رب کا
تاریخ وفات اوس کی جو پوچھی کوئی حالی
کہدو کہ «ہوا خاتمہ[۱] اردو کی ادب کا»

(اس کی بعد اصل کتاب مین پروفیسر آزاد کی کتابوں سی چند اقتباسات درج کئی ہین جو بوجہ طوالت نظر انداز کئی جاتی ہین. تنہا)

(۱) اس تاریخ سی سنہ ۱۳۲۷ ہجری نکلتا ہی، حالانکہ آزاد کی وفات سنہ ۱۳۲۸ ہجری مین واقع ہوئی ہی لیکن سنہ ۱۳۲۸ ہجری مین صرف نو دن زیادہ ہوتی تھی لہذا اس قسم کی تاریخ جائز ہی ؛ تنہا

# عربی رسم الخط

(مقتبس از دائرۃالمعارف اسلام)

عربی رسم الخط اگرچه باعتبار زمانه بهت زیاده قدیم نهین لیکن جغرافی اعتبار سی یهی ایك رسم الخط هی جسی رومی رسم الخط کی بعد سب سی زیاده اهمیت حاصل هی. حدود چین سی لیکر شمالی افریقه کی مغربی سواحل اور قسطنطنیه سی لیکر جزائر ملایا تك تمام زبانین عربی حروف مین لکهی جاتی هین. یون بهی دنیا کی هر حصه مین اس کی جاننی والی موجود هین اور اسکا تهوڑا بهت استعمال هر جگه هوتا هی.

گذشته صدی تك برابر یه خیال چلاآتا تها که عربی رسم الخط کی ابتدا خط کوفی سی هوئی، قدیم عربی دستاویزین، قرآنی آیات، سکی اور سنگی کتبی سب اسی خط مین ملتی هین، لیکن پچهلی صدی مین جب سی متعدد پیپرس (Papyrus) دستیاب هوئی هین یه خیال باطل هوگیا هی. اس سی بهی تعجب خیز امر یه هی که ابتدا مین عربی رسم الخط کی جو صورت تهی وه خط نسخ سی کچهه بهت زیاده مختلف نهین تهی. خط کوفی سی مشابه صرف دو کتبی ملتی هین، ایك زبید[1] کا کتبه (۵۱۲ع) جو عربی، سریانی اور یونانی تین زبانون مین هی اور دوسرا حرانی کتبه[2] جس کا زمانه ۵٦۸ع هی اور جو یونانی اور عربی دو زبانون مین هی۔

یه کتبی بظاهر خود ان کتبات سی مشابه هین جو جزیره نمائی کنعان مین دستیاب هوئی هین. ان دونون خطون کی درمیان جو مشابهت پائی جاتی هی اس سی علما قدرتاً اس نتیجه پر پهنچی که دونون مین سی کوئی ایك دوسری سی ماخوذ هوگا. کنعانی کتبون کی زبان نبطی (آرامی کی

(۱) یمن کا قدیم شهر.

(۲) حران، «الجزیره» کا مشهور شهر جو نسطوری علم و حکمت کا مرکز رها هی.

ایك شاخ ) ھی. لیکن اس رسم‌الخط کا زمانه ان نبطی کتبوں سی متاخر ھی جو دمشق سی لیکر مدینه تك ھر جگه ملتی ھین اور جنکی قدامت ولادت مسیح (علیه‌السلام) تك پنہچتی . ھی[۲] بایں ھمه ان کتبوں کی قدیم اور متروك خط مین بھی عربی رسم‌الخط کی اکثر اجزاء موجود ھین



دمشق کا ایك قرآن، ۲۶۰ ـ ۲۵٦ ھجری

لسانی اور تاریخی اعتبار سی کتبات کچھه بہت زیاده اہم بہین ھین ان مین اس نبطی خط کی نقل کی گئی ھی جس کا دوسری صدی کی آخر اور تیسری صدی کی آغاز مین نبطی دار السلطنت بطرا[۲] مین رواج تھا . آخری سی آخری کنعانی کتبات کا زمانه ۲۳۰ — ۲۱۰ع ھی اور قدیم سی قدیم عربی کتبوں کی ابتدا ۵٦۸ — ۵۱۲ع سی ھوتی ھی. نماره کا عربی کتبه[۳] جسکا زمانه ۳۲۸ع ھی نبطی خط مین لکھا گیا ھی؛ لیکن اس مین بھی ایك

(۱) نبطی تقریباً ٤۰۰ ق م سی ۱۰٦ع تك شمالی حجاز کی حاکم رھی

(۲) بطرا (Petra) جس کا دوسرا نام الرقیم ھی شمالی حجاز مین واقع ھی.

(۳) امرأ القیس بن عمرو کی قبر کا کتبه جس کی الفاظ یه ھین: «عربوں کا بادشاه جس نی تاج پہنا اسد اور طی پر حکومت کی.»

جدید رسم الخط کی آغاز کی علا متیں موجود ھیں، مثلا حروف کا ملانا، ہ کی صورت ا ور حرف سامك [1] کی عدم موجودگی.



قرآن مجید مرصع کوفی خط میں تحریر ابوبکر غزنوی ۵٦٦ ھجری

لھذا خیال یه ھی که نبطی رسم الخط نی چوتھی یا پانچویں صدی عیسوی میں عربی رسم الخط کی صورت اختیار کرلی ھوگی، لیکن اس مسئله کی حل کی لئی که آیا یه تغیر بطرا میں رونما ھوا یا نوخیز غسانی ریاست میں جو بطرا کی نواح میں قائم ھوئی ھمیں مزید تحقیقات کا انتظار کرنا چاھئی. اعداد کی اعتبار سی عربی رسم الخط کی موجوده ترتیب قدیم ترتیب سی بالکل مختلف ھی، نبطی حروف تہجی میں ت = ۷۰۰ سب سی آخری حرف ھی. اسی اعتبار سی عربی رسم الخط میں حروف ث = ۵۰۰، خ = ٦۰۰،

(۱) ایك نبطی حرف، مفصل بحث کی لئی ملاحظه ھو جرنل رائل ایشیاٹك سوسائٹی.

ذ = ۷۰۰ ، ض = ۸۰۰ ، ظ = ۹۰۰ اور غ = ۱۰۰۰ کا اضافه هوا . یه حروف بطی خط مین مو جود نہین .

عربی حروف تہجی کی موجوده ترتیب غالباً اس خیال پر مبنی هی که یکساں حروف کو ایك ساتھه لکھه لیا جائی ، لیکن اس اصول پر بهی پوری طور پر



قرآن مجید مرصع کوفی خط میں . تحریر ابوبکر غزنوی ۵۶۰ هجری

عمل نہین هوا ، موجوده ترتیب مین حرف ی کو ب ت ث کی ساتھه نہین بلکه سب سی آخر مین لکھا جاتا هی ، شاید اس لئی که آخر مین اسکی شکل بالکل بدل دی

گئی هی (ی) . قدیم خط مین فـ اور قـ کی آخری حصی باهم مشابه نهین تهی بانیهمه ان دونون کو ساتهه ساتهه لکها گیا .

غالباً حروف تهجی کی موجوده ترتیب اسلام سی قبل مکمل هوچکی تهی . یه امر یاد رکهنی کی قابل هی که مغربی ( افریقی ) خط جسکا آغاز دوسری صدی هجری مین هوا باعتبار ترتیب ایك حد تك نبطی خط کا مانند هی . بهر کیف عربی رسم‌الخط کی ابتدا نطرا یا ریاست غسان جهان کهین سی بهی هوئی رفته رفته اس کا حلقهٔ اثر وسیع هونا شروع هوا . اس کا اصلی سبب عرب کی وه تجارتی سرگرمیان هین جنکا سلسله جنوب سی لیکر شمال تك پهیلا هوا تها ، جس طرح چهٹی صدی عیسوی کی ابتدا مین اس‌کا رواج شام مین هوا ٹهیك اسی زمانی مین اس‌کا اثر جنوب مین بهی پهنچا . ایك سو برس کی بعد اسلام کا ظهور هوا اور مشرق و مغرب مین هر جگه اسیکا دور دوره تها .

کها جاتا هی که آنحضرت (صلی الله علیه وسلم) کی زمانه مین مکه مین صرف ستره آدمی تهی جو لکهنا پڑهنا جانتی تهی ؛ ان کی علاوه کچهه عورتین بهی تهین . غالباً یه روایت صحیح نهین اس لئی که آنحضرت (صلی الله علیه وسلم) کی کاتبون[1] مین ۵ سی لیکر ۱۰ آدمی کام کرتی تهی ، علاوه ازین مصریون کی طرح اهل مکه بهی کتابت کی شوق مین هر طرح کا سامان ترقیم استعمال کرتی تهی اور مکه ایسی تجارتی شهر مین یه امر کچهه بهی تعجب خیز نهین . گمان غالب یه هی که اسوقت بهت کافی لوگ لکهنا پڑهنا جانتی تهی ، اندرین حالات عربون کا یه خیال که اس کی بعد عراق زیرین کی لخمی ریاست حیره مین لکهنی پڑهنی کا رواج هوا غلط معلوم هوتا هی . ویل هاؤزن کا خیال هی که یهان لکهنی پڑهنی کی ابتدا عیسائیون کی بدولت هوئی . بهر کیف یه امر یقینی هی که طرفه کی زمانه مین (چهٹی صدی عیسوی کا آخری نصف) یهان عربی رسم‌الخط کا رواج هوچکا تها .

اسلام کی بدولت فن کتابت کو از سرنو تحریك هوئی . ۲۲۲ع مین بهی

---

(۱) یعنی کاتبان وحی .

قرآنی عبارات قلمبند هوچکی تهین اور پهر حضرت عمر (رضی الله عنه) اور حضرت عثمان (رضی الله عنه) کی زمانی مین جب قرآن کا ایك نسخه سرکاری طور پر معین کردیا گیا تو لکھنا پڑھنا عام هوگیا.

عربی رسم الخط کی قدیم ترین نمونی جنکا تعلق اسلامی عهد سی هی یه هین

(۱) متعدد سکی جنکا زمانه ۶۴۱ع هی.

(۲) بعض کتبی: قبة الصخره (قدس) کا کتبه (۶۹۱-۹۲ع) ۷۲ هجری، خلیفه عبدالملك کی تین سنگهائی میل جنپر کوئی تاریخ نهین دی گئی. قصر خرانی کا کتبه (۷۱۰-۱۱ع) ۹۲ هجری. مناسب معلوم هوتا هی که یهان دوسری صدی هجری کی کتبات کا تذکره بهی کردیا جائی: (۱) کتبهٔ قصر الاخوین (تدمر کی شمال مشرق مین) ۱۱۰ هجری اور (۲) کتبهٔ قصر الحائر (تدمر کی جنوب مغرب مین) جنهین خلیفه هشام نی طیار کرایا تها؛ (۳) کتبهٔ مصر بالائی؛ (٤) کتبهٔ معسکر جبراس؛ (٥) کتبهٔ مسجد عسقلان؛ (٦) کتبهٔ حوض رمله؛ (۷) عهد هارون رشید کا اشمنی کتبه جو سرحد کی پتهر پر کنده تها اور اس وقت راقم الحروف[1] کی پاس موجود هی؛ (۸) مقابر مسطاط کی بعض کتبی

(۳) متعدد دستاویزیں جو پپرس (Papyrus) پر لکهی گئی هین اور جنکا زائد حصه ساتویں صدی کی آخری زمانی سی تعلق رکهتا هی.

عربی رسم الخط نی جو ساده صورت اختیار کی اس مین اکثر حروف بالکل یکساں تهی. لهذا سریانی طرز تحریر کی تتبع مین ان مین سی بعض پر نقطی لگادئی گئی. ان کا آغاز غالباً ظهور اسلام سی پهلی هی هوچکا تها، البته سب سی آخر مین جس حرف پر نقطی لگائی گئی (دوسری صدی هجری) وه ة هی. ایسی هی ف اور ق کی صورت مین بهی کافی تبدیلیاں هوئی هین. ابتدا مین ف کو ڢ اور ق کو ف لکها جاتا تها، چنانچه مغرب مین اب بهی ان حروف کی پرانی شکل قائم هی.

---

(۱) یعنی B. Moritz جنهوں نی اس مضمون کو لکها هی.

اعراب کی ابتدا بھی زمانۂ قدیم ھی مین سریانی کی تقلید مین ھوئی. شروع شروع مین ان علامات کی لئی بھی نقطی استعمال کئی جاتی تھی. لیکن اس خیال سی که ان مین اور حروف کی اصلی نقطوں مین تمیز ھوسکی ان کی لئی سیاھی کی بجائی سرخ یا نیلا یا کوئی اور رنگ استعمال کیا جاتا تھا، البته بعض دستاویزوں مین نقطوں کی بجائی دائری استعمال ھوتی ھین، یہاں تك که دوسری صدی ھجری مین اعراب نی موجوده صورت اختیار کی. عربوں کا بیان ھی که انکا موجد مشهور نحوی خلیل (م ۱۷۰=۷۸٦) تھا. ظاھر ھی که اعراب کی موجوده صورت جیسا که ضمه (پیش=جزم) سی فوراً معلوم ھوجاتا ھی حروف علت سی مستخرج ھی.

همزه اور تشدید کی ایجاد بھی خلیل کی طرف منسوب کی جاتی ھی. اگرچه ان کی ابتدا کا زمانه متعین نهین پھر بھی یقین ھی که انکا آغاز فتحه، کسره اور ضمه سی مؤخر ھی. فتحه و کسره کی طرح همزه کی صورت مین بھی کافی تغیر و تبدل ھوتا رھا. قرآن مجید کی قدیم ترین نسخوں مین اس کی لئی دو سرخ نقطی استعمال ھوئی ھین. آگی چل کر دو نقطوں کی بجائی الف یا ی کی سچی نیلی رنگ مین ایك نقطه یا ایك دائره بنادیا جاتا تھا.

مناسب معلوم ھوتا ھی که یہین قدیم سامان ترقیم کا تذکره بھی کردیا جائی.

آنحضرت صلی الله علیه و سلم کی زمانی مین تمام تحریرین چمڑی پر لکھی جاتی تھین. اکثر اس چمڑی کو سرخ رنگ لیا جاتا تھا.

(۲) عسیب یعنی کھجور کی چھال.

(۳) غطم، اونٹ کی ھڈی. بالعموم پسلیوں اور کاندھوں کی چوڑی ھڈیاں استعمال کی جاتی تھین

(٤) خذف یا شقف (ٹھیکری) مختصر تحریرین انھین پر لکھی جاتی تھین. یونانی قبطی دور اور زمانۂ قدیم مین یه چیز عام طور

پر لکھنی کی لئی استعمال ہوتی تھی.

(۵) لخاف یعنی چپٹی سفید پتھر غالباً یہ چونی کی پتھر کی چھوٹی چھوٹی ٹکڑی ہوتی ہونگی. افسوس سی کہنا پڑتا ہی کہ ابھی تك انکا کوئی نمونہ دستیاب نہین ہوا.

(۶) غالباً لکڑی کی تختیاں بھی استعمال ہوتی تھین. کتبخانۂ خدیویہ مین ایك لوح موجود ہی جسکی ایکطرف سورۃالفجر مرقوم ہی.

(۷) رقعہ (یا جلد یا فلجان (Parchment) . یہ چیز نہایت گران تھی.

(۸) قرطاس، یا قرطاس مصری Papyrus .) زمانہ قدیم ہی سی مصر اس کی ساخت کی لئی مشہور ہی. جب تك کاغذ کا رواج نہین ہوا اسی کا استعمال ہو تا تھا.

دوسری صدی ہجری مین کاغذ کا رواج ہوا

عربی رسم الخط کی ابتدا کسونکر ہوئی اس کی متعلق عربی روایات سی کچھہ مدد نہین ملتی. بلاذری کا خیال ہی کہ اس کا آغاز ریاست لخم مین ہوا. ابن خلدون اور ابن خلکان نی بھی یہ کہکر کہ عربی خط حیرہ و انبار سی آیا بلاذری کی تائید کی ہی. البتہ صاحب الفہرست[1] نی ہشام الکلبی (م-۲۰۴) کی سند پر یہ روایت نقل کی ہی کہ سب سی پہلی جن لوگون نی عربی خط تحریر کیا وہ ابوجاد، ہواز، حطی، کلمون، صعفض اور قریسات تھی. یہ مدین کی پادشاہ تھی جو وہان کی مشہور زلزلہ کی نذر ہوگئی[2]. اس روایت سی پتہ چلتا ہی کہ عربی خط دراصل نبطی خط سی ماخوذ ہی اور جیسا کہ اوپر بیان ہوچکا ہی وہین اسکی ابتدا ہوئی. ابو(ابن) ندیم ابن ابی سعد نی ایك اور روایت مین ان پادشاہون کی نام زیادہ صحیح شکل مین یون بیان کئی ہین:

ابجاد، ہاوز، حاطی، کلمان، صاع فض، قرست

---

(۱) ابن الندیم.

(۲) ظاہر ہی کہ ان پادشاہون کی نام فرضی ہین. مدین شمالی حجاز مین ساحل بحر پر آباد ہی.

اگر ان مین سی الف کو حذف کردیا جائی تو باقی ماندہ حروف اصلی خط کی ترتیب ظاہر ہوجائیگی سوائی اس کی کہ متروکہ نبطی حروف سی سامك کی بجائی ص اور ص کی بجائی ض کا اضافہ ہوا۔

اسلام کی پہلی ۵ صدیوں کی علوم و فنون کی ترقی کی ساتھہ رسم الخط کو بھی غیر معمولی فروغ ہوا، لیکن شروع شروع مین تمامتر توجہ اسکی جمالی پہلو پر رہی۔ صاحب الفہرست نی ان مین سی بہت سی خطوں کا تذکرہ کیا ہی، لیکن چونکہ موجودہ زمانہ مین ان کا کوئی مستند نمونہ باقی نہین اس لئی یہ کہنا مشکل ہی کہ ان مین سی ہر خط کی صورت کیا تھی۔ امتداد زمانہ کی ساتھہ یوں بھی بہت سی خط ناپید ہوگئی ہونگی۔

عباسیوں کی عہد کی بڑی بڑی خوشنویسوں مین علی بن عبیدالریحانی (م ۲۱۹ ہجری) کا نام خاص طور سی مشہور ہی۔ علی الریحانی ایك قسم کی آرائشی خط، خط ریحانی کا موجد ہی۔ ابن مقلا (۲۷۲—۳۲۸) اور اس کا بھائی ابوعبداللہ الحسن (۲٦۸—۳۲۸) بھی مشہور خوشنویس ہین، لیکن انہون نی فن کتابت مین جو کمال پیدا کیا اس کی متعلق ہمین کوئی علم نہین۔ آخری عباسی خلیفہ مستعصم باللہ کا درباری خوشنویس یاقوت المستعصمی اس زمانی کا نہایت مشہور کاتب تھا۔ خوش قسمتی سی اس کی ہاتھہ کی لکھی ہوئی قرآن مجید کی دو نسخی ابتك موجود ہین۔ یاقوت بجائی خود ایك جداگانہ طرز تحریر، خط یاقوتی، کا بھی موجد تھا۔

بغداد کی بعد اسلامی علم و حکمت کا دوسرا مرکز قاہرہ تھا، جسی فاطمیوں کی زمانی مین غیر معمولی فروغ ہوا۔ فاطمیوں کی بعد ایوبی اور ایوبیوں کی بعد ممالیك مصر کی حاکم ہوئی۔ فاطمیوں کی عہد مین خط نسخ کو غیر معمولی ترقی ہوئی۔ ایوبیوں کی زمانی مین جیسا کہ سلطان صلاح الدین کی سنگی کتبوں کی دیکھنی سی معلوم ہوتا ہی، اس نی ایك خاص مگر متناسب صورت اختیار کی۔ ہم اس خط کو خط ایوبی کہہ سکتی ہین۔ خط نسخ نی انتہائی خوبصورتی ممالیك کی عہد مین حاصل کی۔ مملوك بادشاہوں نی کاتبوں اور خوشنویسوں پر عباسی شہنشاہوں



سی کچھه کم توجه نهین کی ۔ قلقشندی نی اپنی کتاب کی دوسری جلد مین اس عہد کی مختلف خطوط پر تفصیل سی قلم اٹھایا هی. اس زمانی کی سلکی کتبوں سی بھی ایك نہایت درجه خوبصورت اور متناسب طرز تحریر کا پته چلتا هی.

ممالیك کی زوال کی بعد عثمانی ترك اسلامی تہذیب کی رهی سهی یادگاروں کی مالك هوئی. انهوں نی بھی فن خوشنویسی کو بہت کافی ترقی دی کہا جاتا هی که ایك زمانی مین دولت عثمانیه مین تیس قسم کی خطوط رائج تھی. حمدالله (م ۹۳٦ھ = ۱۵۳۰ع) اور حافظ عثمان (م ۱۱۱۰ھ = ۱٦۹۸ع) مشهور ترکی خوشنویس هین.

اوپر بیان هوچکا هی که عربی رسم الخط کی قدیم ترین نمونی چھٹی صدی مسیحی کی دو کتبی هین. انکا طرز تحریر خط کوفی سی مشابه هی، سوال یه هی که آیا اس زمانی مین صرف اسی ایك خط کا وجود تھا یا اس زمانی اس مدور خط کا رواج تھا جس نی بعد مین خط نسخ کی صورت اختیار کی. اب تك همکو جو بات وثوق سی معلوم هوئی هی وہ یه هی که پہلی صدی هجری مین دو قسم کی خط موجود تھی، ایك نوکدار اور دوسرا مدور اور اس اختلاف کی وجه غالباً سامان مکتوبات کا باهمی فرق تھا.

دوسری صدی هجری مین ان دونوں خطوں مین سی ایك نی زیاده نوکدار صورت اختیار کی. زمانهٔ قدیم هی سی مؤخرالذکر کا نام خط کوفی چلا آیا هی. اس مین کوئی شك نهین که یه خط کوفه کی بنا سی ایك صدی پیشتر عراق مین موجود تھا، لیکن سب سی پہلی اسی کوفه هی کی بدولت جو بغداد سی قبل اسلامی تہذیب کا مرکز تھا، شهرت هوئی.

یهین یه خط سرکاری تحریروں مین استعمال کیا گیا اور پھر بعد کی زمانهٔ عروج مین دنیای اسلام کی هر حصی مین اس کا رواج هوگیا. غالباً خط کوفی کی اصطلاح کی ابتدا بھی بغداد مین هوئی، اس کا سب سی قدیم تذکره الفہرست مین ملتا هی، جسکی مصنف نی تین اور خطوں یعنی خط مکی، خط مدنی اور خط بصری کا بھی ذکر

کیا ہی۔ عجیب بات ہی کہ بصرہ اور کوفہ مین تو باوجود معمولی مسافت کی دو جداگانہ خطون کا رواج ہو اور شام جو پون صدی تك سلطنت اسلامی کا مرکز رہا اور مصر کی طرف جہان کتابت کا ہمیشہ رواج رہا کوئی خط منسوب نہ ہو۔

تقریباً پانچ صدیون تك قرآن مجید کی نسخی صرف خط کوفی مین لکھی جاتی تھی لیکن امتداد زمانہ کیساتھہ اسکا رواج کم ہوتا گیا۔ عام خط و کتابت کی لئی اس زمانی مین بھی بالعموم مدور خط کو استعمال کرتی تھی، اس لئی کہ خط کوفی مین کچھہ لکھنا تکلف سی خالی نہ تھا۔

خط کوفی نی تین طرز اختیار کئی:

(۱) قدیم، سادہ کوفی طرز جس کا رواج تیسری صدی ہجری تك رہا۔ اس مین بعض حروف کی بالائی حصون کو موڑ دیا گیا ہی۔ اس سی پتہ چلتا ہی کہ اس رسم الخط کو آرائشی صورت دینی کا آغاز ہو چکا تھا

(۲) کوفی خط کا وہ دور جس مین حروف کی تزئین و آرائش کی خیال سی ان مین نقش و نگار کی صورت دی گئی تھی۔ فاطمیون کی عہد مین اس طرز کو بیحد فروغ ہوا۔

(۳) پانچوین اور چھٹی صدی مین عراق اور شام کی کوفی خط مین حروف کو نہایت خوبصورتی سی ایك دوسری مین الجھادیا گیا ہی، لیکن بالاخر جیسا کہ عیسائیون کی آخری سکون کی دیکھنی سی معلوم ہوتا ہی اس خط نی نہایت قبیح صورت اختیار کرلی۔

اس غیر طبیعی اور تکلیف دہ خط، یعنی خط کوفی، کی خلاف چھٹی صدی ہجری مین ایك رد عمل شروع ہوا یہ سوال کہ آیا اسکی ابتدا ایران کی اس سنی تحریك سی ہوئی جو پانچوین صدی ہجری مین فاطمیہ مصر کی خلاف پیدا ہوئی یا اسکا رواج مغرب سی مشرق مین پھیلا ابھی تك زیر بحث ہی۔ بہر کیف یہ امر یقینی ہی کہ مدور خط کا سب سی پہلا نمونہ علی بن یوسف ابن تاشفین (۵۰۰—۵۲۷) سلطان مرابطین کی سکون سی ملتا ہی۔ دولت موحدین کی ابتدا (۵۲٤) کی

ساتهه اسکی رواج مین اور بهی اضافه هوا. موجدین کی سب هی شکی اسی خط مین ملق مین. کوفی خط کا آخری کتبه جو مصر مین ملا هی ٥٥٥ هجری (١١٣٠ع) کا هی، لیکن مدور خط کا رواج اس سی ایك صدی پیشتر المستنصر[1] (٤٨٧–٤٧٦=١٠٩٤–١٠٣٦) کی زمانی سی هوچکا تها. رفته رفته اسکا رواج شام مین پهیل گیا. خط نسخ کا پهلا صحیح نمونه افضل والئی دمشق (٥٩٢=١١٩٦) کی ایك درهم سی ملتا هی. ٦٢٢ هجری (١٢٢٥) کی بعد خط نسخ کا رواج سلاجقه روم مین هوا، چنانچه ساتوین صدی هجری کی بعد ایشیائی کوچك کی تمام کتبی اسی خط مین ملق مین. کهین کهین خط کوفی کا بهی کوئی نمونه ملتا هی لیکن محض آرائش کی لئی.

البته الجزیره کی مشرقی حصص اور ایران مین خط کوفی کا رواج دیر تك قائم رها. دولت عباسیه کی آخری یادگارون اور ایران کی تمام عمارات مین اگرچه هلاکو اور هلاکو کی بعد تیمور کی هاتهون ایران کی تمام اسلامی یادگارین برباد هوگئین، تا هم ٦٢٠ (١٢٢٣) تك اسی خط کا استعمال هوتا رها.

جن جن ممالك پر عربون کا قبضه هوتا گیا ان مین تهوڑی بهت ترمیم کی ساتهه عربی رسم الخط کا رواج پهیل گیا. اس اعتبار سی مغربی رسم الخط سب سی قدیم هی. روایات سی پته چلتا هی که سب سی پهلی اس خط کا آغاز قیروان مین هوا، جو ٥٠ هجری (٦٧٠) مین آباد هوا اور مغرب مین اسلام کا سب سی پهلا سیاسی مرکز هی، اور پهر ایك صدی بعد جامع قیروان کی بنا کی ساتهه مسلمانون کا علمی مرکز بن گیا. دوسری صدی هجری کی آخر مین جب دولت اغلبیه[2] کی ساتهه مصر همیشه کی لئی مغرب سی علیحده هوگیا تو قیروان کی اهمیت اور بهی بڑه گئی. قیروان دولت اغلبیه کا مرکز تها. یهین اس نئی خط (خط قیروان) کی

(١) ابو تمیم معد المستنصر بالله، آٹهوان فاطمی خلیفه.
(٢) ١٥٠ — ٢٩٦ هجری.

سا پڑی. اوپر بیان ہو چکا ہی کہ خط مغربی اور خط مشرقی میں اسب
ی نمایاں فرق ف اور ق کی تحریر کا ہی، حروف کی ترتیب میں
بھی مغربی خط قدیم نبطی خط اور جدید عربی خط کی بین بین ہی. مثلاً:
ا ب ت ث ج ح خ د ذ ر ز ط ظ ك ل م ن ص ض ع غ ف ق س ش ہ و ی لا
بایں ہمہ خط مغربی خط کوفی ہی سی ماخوذ ہی.

زوال قیروان کی بعد جب اندلس اسلامی علم و حکمت کا مرکز بنا تو ایک نئی خط (خط اندلسی یا خط قرطبی) کی ابتدا ہوئی. ابن خلدون نی اپنی مشہور « مقدمۂ تاریخ » میں لکھا ہی کہ جب شمالی افریقہ میں خط قیروان (یا خط مہدیہ[1]) کا رواج باقی نہ رہا تو افریقہ میں ہر جگہ خط اندلسی پھیل گیا اور زوال[2] موحدین تک اسی کا دور دورہ رہا. بنی مرین[3] کی عہد میں ایک تیسری خط (خط فاسی) کی بنا پڑی. ابن خلدون کا خیال ہی کہ فاس (فیض، دارالحکومت مراکش) کا رسم الخط نہایت بدنما تھا، لیکن اسکی یہ رائی مبالغہ سی خالی نہیں.

ساتویں ہجری کی بعد وسطی افریقہ میں بہت سی اسلامی ریاستیں قائم ہوئیں. ان سب کا مرکز ٹمبکٹو تھا، جو ۵۹۰ھ (۱۲۱۳) میں آباد ہوا اور اپنی مشہور مدرسی کی بدولت افریقہ کا چوتھا علمی مرکز قرار پایا. ٹمبکٹو کی شان و شوکت دسویں صدی ہجری تک قائم رہی. یہیں افریقہ کا چوتھا رسم الخط (خط سودانی) وجود میں آیا.

موجودہ زمانہ میں مغرب میں چار خط رائج ہیں:

(۱) خط تونسی جو سوائی ف اور ق کی طرز تحریر کی خط مشرقی سی مشابہ ہی.

(۲) خط الجزائری: یہ خط زیادہ تر نوکدار ہی اور اس کا پڑھنا بھی کسی قدر دقت طلب ہی.

---

(۱) مہدیہ کی بنا ۳۰۳ ہجری میں عبداللہ مہدی بانی دولت فاطمیہ نی رکھی جب تلک مصر فتح نہیں ہوا مہدیہ فاطمیوں کا پایۂ تخت رہا.

(۲) دوسری بربر سلطنت جو مرابطین کی بعد افریقہ اور اندلس کی حاکم رہی.

(۳) مراکش کا مشہور خاندان جسنی موحدین کی بعد اپنی حکومت کی بنا ڈالی.



(۳) خط فاسی زیادہ تر مدور هی.

(٤) خط سودانی: یه خط کسی قدر موٹا اور بهدا هی. خط سودانی اشاعت اسلام کیوجه سی بحر اطلانطك کی سواحل تك جهان لاگوس اسلام کا ایك نیا مرکز بن گیا هی، پهیلا هوا هی.

هم اوپر لکهه آئی هین که ساتوین صدی هجری عربی رسم الخط کا عهد انقلاب هی. اسی زمانه مین خط کوفی کا خاتمه هوا اور خط نسخ اپنی انتهائی نشو نما کو پهنچا. معلوم هوتا هی که خط تعلیق کو بهی اسی زمانی مین ترقی هوئی، اگرچه اسکی ابتدا بهت پهلی هوگئی هوگی.

خط تعلیق یقیناً پهلوی اثر سی ظهور مین آیا. اسپهبدان طبرستان[1] اور وهان کی عربی عمال کی قدیم سکی بهی جن کا زمانه ۱٤۰ھ (۷۵۷) هی اسی خط مین ملتی هین. اس کی دو صدی بعد الفهرست کا مصنف پهلوی خط کی متعلق لکهتا هی که اسمین گوشت کو بسرا لکهتی هین، لیکن گوشت پڑهتی هین، اسیطرح روٹی کو لهما یا لحما لکهتی هین اور پڑهتی نان هین اس سی پته چلتا هی که اس زمانی مین بهی علما پهلوی رسم الخط سی واقف تهی اسکا مزید ثبوت مشهور بویهی سلطان عضدالدوله کی کتبۂ اصطخر (۳٤٤ = ۵٦ – ۹۵۵) سی بهی ملتا هی، جس مین بیان کیا گیا هی که جب سلطان نی اصطخر کی آثار کو ملاحظه کیا تو دو آدمی اسی پهلوی کتبه کا ترجمه سناتی جاتی تهی. صاحب الفهرست نی یه بهی لکها هی که ایرانی رسم الخط ایك خاص قسم کی خط سی ماخوذ هی جو قرآن مجید کی نسخون کی لئی استعمال هوتا تها اور قیراموز کهلاتا تها. لیکن افسوس هی که نه هم یه جانتی هین که قیراموز کی کیا معنی هین اور نه همین اس رسم الخط کا کوئی نمونه ملا هی. قدیم ترین ایرانی تحریر جسی مارگولیتهه نی جرنل آف رائل ایشیاٹك سوسائٹی مین شایع کیا تها (۱۹۰۲) ٤۰۱ هجری (۱۰۱۰–۱۱) کی ایك تجارتی دستاویز هی جس مین خط نستعلیق کی جهلك صاف نمایاں هی.

---

(۱) طبرستاں (نواح بحرۂ کیسپین) کی مجوسی حاکم جو عربوں کی ماتحت تھا اسپهبد ساسانی حکومت مین ایك فوجی عهده تها.

ساتوین صدی ہجری مین سب سی پہلی دواوین اشعار اور بعد مین ہر قسم کی علمی اور مذہبی کتابین خط تعلیق مین شائع ہونا شروع ہوئین، اور ایرانیون کی ذوق جمال کی بدولت اسی غیر معمولی ترقی ہوئی. لیکن افسوس ہی کہ اس قدیم عہد کی تحریرین اسقدر شاذ ہین کہ ہم اس عہد کی ایرانی خوش نویسی کی متعلق کوئی رائی قائم نہین کرسکتی. بایںہمه اس زمانه کا سب سی مشہور ایرانی خوش نویس نجم‌الدین ابوبکر محمد راوندی تھا جو چھٹی صدی ہجری کی آخری نصف مین کاشان کی قریب راوند مین پیدا ہوا. کہا جاتا ہی که یه شخص ستره قسم کی خط لکھه سکتا تھا

غالباً اسی عہد کی آخری ایام مین خط نستعلیق (نسخ و تعلیق) کا ظہور ہوا. خط نستعلیق اور خط تعلیق مین کوئی خاص فرق نہین، سوائی اس کی که علمائی فرنگ ابتدائی نستعلیق کو تعلیق کہتی ہین. البته ایرانیون کی نزدیك تعلیق وه خط ہی جو توقیع (تحریر فرامین) کی لئی استعمال ہوتا تھا. اسی طرح سی قدیم نستعلیق کی ایك قسم کو جسکا استعمال عام تحریرون مین ہوتا تھا یه لوگ تحریری کہتی ہین. خط نستعلیق کی ایك دوسری قسم جو عام تحریرون کیلئی استعمال ہوتی ہی خط شکسته ہی. چونکه اس خط کا پڑھنا نہایت دشوار ہی اس لئی کوشش ہورہی ہی که عام تحریرون کو بھی اسطرح لکھا جائی که انہین ہر شخص آسانی سی پڑھ سکی.

ایران سی عربی خط ایشیا کی مشرقی اور جنوبی مشرقی حصص مین پھیل گیا، جہان علما کی خیال مین اسلام کا مستقبل نہایت شاندار رہیگا.

اہل چین کو ابتدا ہی سی اسلام کا علم تھا. یہاں اس سی بحث نہین که وہاں اسلام دوسری صدی ہجری مین پھیلا یا چوتھی صدی ہجری کی وسط مین. کینٹن کی پرانی مسجد کا کتبه جسکا زمانه ۷۵۱ ہجری (۱۳۵۰) ہی کوئی بہت زیاده صاف نہین علاوه ازین چینی مسلمانون کی تحریری دستاویزون کا بھی پته کچھه نہین چلتا. چینی مسلمانون نی باوجود کثرت

تعداد کی اپنی ملت کی مذھبی زندگی کی لئی کوئی کام نہین کیا. لیکن حال مین اس قسم کی کوششون کی ابتدا بھی ھو چکی ھی لیکن کتابت وطباعت کی لئی وہ جن طریقون سی کام لی رھی ھین نہایت قدیم اور فرسودہ ھین مسلمانان ہندوستان ایرانی رسم الخط (نستعلیق) کا تتبع کرتی ھین

مجمع الجزائر ملایا مین سب سی پہلی ایرانیون اور پھر عربون کی بدولت اسلام کو فروغ ھوا. ابن بطوطہ کی زمانی مین (۱۲۵۰) جاوا، سماٹرا کی شافعی عربون کی زیر حکومت تھا. اس سی ایک سو سال بعد جنوبی عربون نی جاوا مین متعدد ریاستین قائم کین. جزائر ملایا مین عربی تحریر کی قدیم دستاویزین مفقود ھین، لیکن موجودہ رسم الخط کی دیکھنی سی معلوم ھوتا ھی کہ یہ ایرانی کی بجائی جنوبی عربی رسم الخط سی ماخوذ ھی.

مشرقی افریقہ مین بھی جنوبی عربون کی بدولت اسلام پھیلا، لیکن ازمنۂ متوسطہ مین انہین بہت زیادہ کامیابی نہین ھوئی البتہ نویں صدی ھجری کی آخر مین عربون کا ایک دوسرا حملہ شروع ھوا اور پھر تیرھویں صدی مین نیگرو قبائل کی اتحاد کی وجہ سی مشرقی افریقہ کی تمام بڑی بڑی حصون مین اسلام پھیل گیا. عربی رسم الخط یوگاندا اور کانگو مین پہنچ چکا تھا کہ دول یورپ کی مداخلت شروع ھوئی، اور اسکی ترقی رک گئی

یہان یہ سوال پیدا ھوتا ھی کہ قدیم جنوبی عربی رسم الخط (جس مین بہت کم حروف ملائی جاتی ھین اور جو قدیم ترین سامی رسم الخط سی یا تو فلسطینی اثر سی ۱۰۰۰ ق، م کی بعد یا جنوبی الجزیرہ کی بدولت اس سی قبل ظہور مین آیا) کب ناپید ھوا. غالباً جنوبی عربی تہذیب کی خاتمہ کی بعد اسکا رواج بھی قائم نہ رھا، لیکن باوجود عدم استعمال کی اس کی جاننی والی ضرور موجود تھی، اسی لئی ابن خلکان وغیرہ کی یہ بیانات کہ ظہور اسلام کی زمانہ مین یمن مین کوئی شخص لکھنا پڑھنا نہین جانتا تھا بالکل غلط ھین. البتہ یہ ضرور ھی کہ اسلام کی اشاعت کی ساتھ جنوب مین بھی عربی رسم الخط جاری ھوگیا.

قدیم زمانی مین جنوبی عرب سب سی پہلی تجارتی اور پھر سیاسی وجوہ کی

پر جنوبی نظام میں آباد ہوئی۔ العلا کی قریب سبائی کتبی دستیاب ہوئی
ں اور ممکن ہی کہ ارض مدین، فلسطین کی جنوبی حدود، اور دریائی
دان کی مشرق میں مزید کتبی دستیاب ہوں۔
ان یادگاروں کی علاوہ شمالی عرب میں بھی مختلف زمانوں کی جنوبی
بی کتبی ملی ہیں جن میں سی سب سی زیادہ قدیم لحیانی کتبی
ں۔ انکا اکتشاف زیادہ تر العلا کی ضلع میں ہوا ہی۔ یہ کتبی قدیم
ی اور سبائی طرز تحریر کی درمیانی کڑی ہیں۔
لحیانی کتبوں کی بعد ان کتبوں کا زمانہ آتا ہی جنکو ابتدائی عربی یا ثمودی
کتبات کہا گیا ہی۔ یہ کتبی سب سی پہلی العلی اور پھر شمال میں دستیاب
ئی۔ ان میں سی کچھہ مدین اور کچھہ تبوك کی شمال مغرب میں بھی ملی ہیں۔
جنوبی عربی خط کا آخری نمونہ ان کتبات سی ملتا ہی جو دمشق سی جنوب
شرق میں ۱۰۰ میل کی فاصلہ پر صفا کی آتش فشانی علاقہ میں ملی ہیں۔ غالباً
کا زمانہ پہلی صدی عیسوی سی دوسری صدی عیسوی تك ہی۔ یہ کہنا مشکل
ی کہ اس طرز تحریر کا خاتمہ کب ہوا، بہر کیف یہ امر نہایت ہی اہم ہی کہ
۳۲ع کا کتبہ نیمارہ، خط صفائی کی بجائی نبطی حروف میں لکھا گیا ہی۔
جنوبی عربی قبائل کی ہجرت کی بدولت جنوبی عربی خط حبش
یں پہنچا اور سب سی پہلی اس کا رواج اکسوم میں ہوا، جو اسوقت
حبش کا دارالسلطنت تھا۔ تھوڑی ہی دنوں میں یہاں عربی اور افریقی
بائل کی اختلاط سی اثوبی اقوام کا ظہور ہوا، جنکی زبان سامی کی ایك
شاخ تھی۔ لیکن عیسائیت کی فروغ کی بعد یہاں بہت جلد یونانی اثر کی
بدولت ایك انقلاب پیدا ہوا۔ نہ صرف حروف کی شکل تبدیل ہوگئی
بلکہ تحریر کی ابتدا بھی دائیں کی بجائی بائیں طرف سی ہونی لگی۔
نویں اور دسویں صدی عیسوی کی دوران میں اس اثوبی زبان کا
خاتمہ ہوا اور اس کی جگہ موجودہ حبشی زبان نی لی۔ موجودہ حبشی
رسم الخط کی سب سی آخری شاخ ہی۔ تین ہزار برس کی بعد اسکی حروف
آج بھی ایك دوسری سی جدا رکھی جاتی ہیں۔

# غزل

جانشین میر و غالب حضرت ثاقب لکھنوی مدظلہ العالی

جھکایا سامنے آہوں کے سر ہر شمع محفل نے
زمانے بھر میں سناٹا سا پیدا کر دیا دل نے

نظر روئی حقیقت پر نہ ڈالی پھر کبھی دل نے
عجب جلوہ دکھایا دہر کے اس نقش باطل نے

مرا دل ہی فقط نقش تصور کا نہیں مجرم
تری تصویر کھینچی آسمان پر ماہ کامل نے

وہی دل قیس کا جس میں نہ ایک دنیا سمائی تھی
اسی ساغر کو اکدن بھر دیا لیلی کے محمل نے

جہان کے مرنیوالوں سے مرا ماتم ہوا پہلے
کسی مقتول کو دیکھا نہ تھا آنکھوں سے قاتل نے

یہ مرگ ناگہانی جو مجھے آئی عجب شے تھی
زمانے کو رلایا عمر لاحاصل کے حاصل نے

ندا دیتی تھی باہم راستی حسن محبت کی
بغیر آنکھوں کے پہچانا یونہی منزل کو منزل نے

کبھی اوٹھا کبھی بیٹھا امید و یاس کی ھاتھوں
بڑی مشکل سی نام عشق کو اونچا کیا دل نی

ین اس ایذا رسانی پر بھی ممنون عنایت ھون
نباھا ساتھہ برسوں قید زندان مین سلا سل نی

ہنسی جو درد سی واقف نہ تھی لیکن یہ رویا کی
ھم ایسوں سی بہت ھمدردیان کین شمع محفل نی

بہت خوش ھون کہ اتنک سجدہ گاہ اھل الفت ھی
وہ موقع جس جگہ میری قدم چومی تھی منزل نی

وفا کی جنس بٹتی ھی جہاں کی ھاتھہ پھیلی ھین
وھی تقسیم ھوتا ھی جو چھوڑا تھا میری دل نی

خدا ھی ھی جو پہنچون کعبۂ مقصود تک ثاقب
قیامت کی برابر پاؤں پھیلائی ھین منزل نی

# پتهر

غلام احمد، ایك کهاتا پیتا، نوجوان آدمی، اپنی کمره مین پلنگ پر لیٹا چهت کی طرف ٹکٹکی لگائی دیکهه رها تها، اور سوچ مین پڑا تها، « مین همیشه پلنگ پر لیٹا کسی سوچ مین پڑا رهتا هون، » اوسنی اپنی آپ سی کها، « اور کبهی کچهه نهین کرتا. لیکن مین کرون کیا؟ مجهی ایك نیا مکان تلاش کرنا هی، یه تو سچ هی، لیکن نیا مکان آخر کوئی کهان ڈهونڈهتا پهری؟ اور اگر مجهی مکان مین سب سی ذلیل کمره نه ملا هوتا، » اوسنی جهلاکر کها، جب ایك گاڑی پاس سی گذری اور منون گرد و غبار اوس کی کمری مین جهونك گئی، « تو شاید مجهی یه تکلیف نه اٹهانی هوتی. » اوس کی دماغ مین یه خیال اوسوقت نه آیا که کمره اور کسی کام کی لئی موزون نهین تها. اوسکا دروازه سڑك پر کهلتا تها، اس لئی وه اوس کی بیوی کی لئی مناسب نهین تها، اور وه اتنا بڑا تها که اوسی باورچی خانه بنانا یا نوکرون کو دیدینا بهی ناممکن تها.

دوپهر کا وقت تها، گرمی بهت شدت کی تهی اور دم گهٹ رها تها، اس لئی غلام احمد اپنی غصه کو نه روك سکا. وه اوس گرمی پر خفا هوگیا جو اسی لیٹی لیٹی بهی پسینه سی بهگو رهی تهی؛ چهت پر، که وه کافی سفید نهین تهی، اون کتابون پر جو ایك کونی مین پڑی تهین اور جن پر اتنی گرد جم گئی تهی که وه کوڑی کرکٹ کا ڈهیر معلوم هورهی تهین. اور جب اوسنی نوکر کا خیال کیا جو اتنا سست تها که اوسکے کمرے سال مین ایك مرتبه بهی نهین صاف کرتا تها، اور اپنی بیوی کا جو گهر مین کسی قسم کا انتظام نهین کر سکتی تهی اور جس کی کپڑون سی پسینا کی بهت تیز بدبو آتی تهی؛ تو اوسکا غصه سی بدن کانپنے لگا اور وه چلا اوٹها

یا خدا [illegible] کیسی اور ایسی نوکر اور ایسی بیوی رهی تو مین پاگل هو جاؤنگا!»

وه پلنگ پر اوٹهه کر بیٹهه گیا، اس امید مین که شاید بیٹهنی سی کچهه آرام ملی. کچهه دیر تك وه زمین کی طرف گهورتا رها اور اوسکی سمجهه مین نهین آیا که کیا کرنا چاهئی. پهر اوس نی آنکهه اٹهائی، اس طرح سی که گویا کوئی اوسی مجبور کر رها هی، اور اوسنی وه کتابین دیکهین جن پر مٹی برسوں سی جمی هوئی تهی، وه میز جس پر اوسنی بیٹهنا چهوڑدیا تها اور جس پر اب پرانی اخبار، کتابوں کی پهٹی ورق، خالی دوات، بی نب کی قلم رکهی تهی، اور پهر اپنی پلنگ اور اپنی اوپر نظر ڈالی. هر چیز پر مٹی جمی هوئی تهی، اور هر چیز معلوم هوتا تها صرف اوسی غصه دلانی کی لئی کمره مین آ گئی هی.

اس کی آنکهوں مین آنسو بهر آئی، اور اسنی عاجز آ کر پهر اپنی آپ سی پوچها: «یه سب چیزیں آخر کیوں میری سامنی آ کر کهڑی هوگئی هین اور مجهی غصه دلا رهی هین؟ مین نی آخر کیا جرم کیا هی؟» اور اسی فکر مین اس کا سر جهك گیا. «شاید اس کی وجه یه هی» اوسی ایکبارگی خیال آیا، «که مین بالکل کچهه نهین کرتاهوں. چار پانچ دن سی مین پلنگ پر پڑا هوں، میری پسینه نکلتا رهتا هی، اور مین اپنی نکمی پن پر غور کرتا رهتا هون - - - اگر مین کسی کام مین مشغول هوتا، تو مجهی اپنی کمره اور مکان کی کوئی فکر نه هوتی. مین خاموش اور متین اور خوش مزاج هوتا: مگر سچ تو یه هی که مین ایك بیکار نکما، کاهل، نالائق، بزدل، بیوقوف آدمی هوں! اگر مین اپنی نوکر پر سختی کرتا تو اوس کی کیا مجال تهی که کوئی چیز صاف ستهری نه هوتی، اگر مین ٹهیك وقت پر اوسی هر کام کیلئی حکم دیتا - - - - لیکن کبهی [illegible] شرما جاتاهوں، کبهی کاهلی سوار هوتی هی؛ هر کام کو ٹالتا رهتا [illegible] اگر مین اپنی بیوی سی کهتا که صاف ستهری رهی تو وه ضرور میرا کهنا مانتی، مگر مین اوس سی کهتا هی نهین. همیشه انتظار مین

رهتاهون، سمجهتا هون کو سب کچهه آپ هي انهين بتاديتا، اور پهر خفا بهی هوتا هون - - - - - مین بهی کیسا احمق هون!» اور اوسی اپنا سر تکیه پردی مارا.

کچهه دیر تك وه پلنگ پر ویسی هی پڑا رها، لیکن اوسی سوچ مین مبتلا هونیکا اچها موقع ملاتها. اوسی آنکهین بند کرلین، اور اپنی نکمی پن پر غور کرنی لگا. شادی کی بعد جو دو سال گذری تهی، جنهین اوس نی پوری طرح سی ضایع کیا تها، اوسی سب سی پهلی یاد آئی. ان دو سالون مین وه اپنی بیوی سی بالکل تنگ آ گیا تها، اگرچه پهلی وه اوسی بهت پسند تهی؛ اوس نی دنیا سی قطع تعلق کرلیا تها، اور دنیا نی اوس سی؛ اور زندگی مین اوس کی لئی کوئی دلچسپي باقی نهین رهی تهی. پهر اوسی وه دن یاد آئی جب اوس مین جوانی کا جوش باقی تها، اور زندگی اوس کی لئی بی معنی اور بی لطف دنون اور راتون کا ایك سلسله نهین بن گئی تهی. اوس زمانی مین وه کهیل کود مین شریك هوا کرتا تها اور اپنی کالج کی طرف سی کئی مرتبه هاکی کی ٹورنمنٹ مین بهی کهیلا تها. اوس زمانه مین وه عاشق بهی هوگیا تها. لڑکی خوبصورت اور سلیقه کی تهی، اور اوسی غلام احمد سی امدین بهی بهت تهین. لیکن وه ایکبارگی اوسی چهوڑ چهاڑ کر چلا گیا، اور صرف تهوڑی سی جائداد کی لالچ اور اپنی باپ کی ڈر سی اپنی موجوده بیوی سی شادی کرنی پرراضی هوگیا. مگر وه اس سی نه انکار کرسکتا تها اور نه اسی بهول سکتا تها که اوسی عشق کی حوصلون کو طبیعت کی کمزوری کی وجه سی چهوڑا تها، اور اس مین اتنی جرأت نه تهی که اپنی آزادی اور اصل خوشی لڑ کر حاصل کری. اپنی واسطی جو زندگی اوس نی پسند کی تهی وه صرف ایك چهوٹی، کمینی طبیعت کو بهاسکتی تهی «هاں مین کمزور هون، بزدلا هون، ورنه ابتك ضرور کچهه کرکی دکهاتا میری بیوی سمجهدار، صاف ستهری هوتی. بجائی اس کثهل مبتلا کی عورت کی جو جانورون کی طرح جدهر هانکو گئی اودهر چلتی هی

خود بیوقوف بن کر دوسری شکو بھی بیوقوف بنادیتی ھی. ھائی مین کیا نہین کرسکتا تھا؟ "

ایك دل آویز خواب کی مانند اوس کی سامنی ایك محل کی تصویر کھنچ گئی . چارون طرف شام کا اندھیرا چھایا ہوا تھا، لیکن محل کی در و دیوار سی ایك ایسی گہری، سچی مسرت کی کرین نکل رہین تھین کہ اوسی مایوسی کی ہوا تك نہین لگ سکتی تھی- - - - اور اوس محل مین ایك میاں بیوی رھتی تھی جن کی عمر دوسرون کی خدمت مین گذر رھی تھی اور جو اپنی بھلائی دوسرون کی خوشی مین پاتی تھی. اوس مکان کی روح روان، اوسی یقین تھا، وھی لڑکی ھی جس سی اوسی محبت تھی اور جس کی ساتھہ اوس نی بیوفائی کی. "وہ مجھی ھرطرح سی آدمی بنا دیتی، میری طبیعت کو مضبوط کردیتی . لیکن مجھہ مین اتنی صلاحیت بھی ھی؟ مجھہ جیسی بزدلی کو بھلا کوئی بہادر بنا سکتا ھی؟" - - - مگر اوس زندگی کی تصویر نی جو اوس کی لئی ممکن تھی اوس کی موجودہ حالت کو اور نا قابل برداشت کردیا. یہ احساس کہ وہ اب ایك بالکل بیفائدہ، بیمعنی، بی لطف زندگی بسر کر رھا ھی اوس کی دل مین کانٹی کی طرح چبھنی لگا .

اوسنی اپنی آپ کو بہت یقین دلانی کی کوشش کی کہ اب اوس کی لئی کوئی امید باقی نہین، مگر اوسکی ابتدائی جوانی اور عشق کی یادگارون نی، باوجود اوس مایوسی کی جو وہ اپنی ساتھہ لائین، اوسکی تصور مین حوصلہ پیدا کردیا. ان یادگارون مین لپٹا ھوا ایك اور واقعہ اوسی یاد آجاتا تھا، جب اوس لڑکی نی جس سی اوسی محبت ھوگئی تھی اوس کی حکمت عملی اور ھمت کی داد دی تھی، اوراوس وقت اوسکا چھرہ خلوص اور دلی خوشی سی روشن تھا. کالج کی سٹاف اورطالب علمون مین کچھہ جھگڑا ھوگیا تھا، غلام احمد کی کوششون سی معاملہ صاف ھوگیا غلام احمد کو اپنی حرکت پر ھمیشہ تعجب ھوتا رھا، اوریہ اوسکی سمجھہ مین کبھی نہ آیا کہ اوسی ایسی معاملہ مین دخل دینی کی جرأت کیسی ھوئی

لیکن اوسی پوری طرح سی کامیابی هوئی تهی اور وه در اصل اس تعریف کا مستحق تها. غالباً وه دوسری واقعات کے ساتهه اسی بهی بهول جاتا، لیکن لڑکی تعریف کرتی وقت مسکرائی تهی، اور یه مسکراهٹ اوس کی دل پر ایك نقش بن گئی تهی جو اوسکے مٹائی نه مٹ سکا. اگر وه اپنی اوپر لعنت ملامت کرتا هوتا، تو اوس مسکراهٹ کی یادگار اوس کی طبیعت نرم کردیتی؛ رنج اور مایوسی کے دنوں وه ایك ٹهنڈی هوا کا جهونکا بن کر اوسی تروتازه کردیتی.

کبهی کبهی، جیسی اسوقت، وه امید کا پیغام لاتی تهی. غلام احمد کا پسینه سوکهنی لگا، اعضا حرکت پر رضامند هوگئی، رگوں مین خون دوڑنی لگا، اور اوسی یقین سا هونی لگا که وه اتنا کمزور اور بزدلا نهین جتنا که وه سمجهتا هی، اور ابهی اوس کے سدهرنی کی امید هی. اوس نی دنیا مین بهت کچهه کهویا تها، لیکن اسکی وجه سی سب کچهه کهو بیٹهنا لازم نهین هوگیا تها. وه اوسی گهر مین اور اونهین لوگوں میں پهر زنده هوسکتا تها، یه بهی نا ممکن نهین تها که وه اپنی ساتهه دوسروں مین بهی روح پهونك دی - - - - اوسکا دل نئی جوش سی دهڑکنی لگا، هاتهه پاؤں کانپنی لگی، جب اوسنی یه عهد کیا که اب همیشه سختی سی اپنی اراده پر قائم رهی گا، اپنی نوکر کو نکال دی گا اگر اوسنی پهر کبهی کسی قسم کی بی تمیزی یا کاهلی کی، اپنی بیوی کو مجبور کری گا که گهر کا انتظام ٹهیك طرح سی کری، اور کپڑی صاف رکهی، وه خود محنت مشقت کری گا، اور دوسروں کی لئی نمونه بنی گا - - - یه عهد کر کی اوسنی ایك ٹهنڈی سانس بهری، آنکهین مل کر ادهر اودهر اس اطمینان اور خوشی سی دیکهنی لگا که گویا اوسکا کمره صاف هی، اوس کی بیوی شائسته، وه خود محنتی، چست اور دوسروں کا رهنما اور خادم. اور وه پهر پلنگ پر لیٹ گیا. دل آرزو کی موجوں سی پهٹا جاتا تها، اور وه اس انتظار مین بیتاب تها که اپنی اراده کا امتحان لی، دوسروں کو اپنی عمل کی ذریعه سی ایك بهتر زندگی کا پیام دی، اور جلد سی جلد اس انقلاب کی خبر دنیا تك پهنچائی.

اسی نہین معلوم تھا کہ وہ کتنی دیرسویا ہی لیکن یہ وہ بغیر آنکھ
ھولی بتا سکتا تھا کہ شام ہوگئی ہی. ہوا نرم تھی اور کسی قدر
ی، زمین اب آسمان سی ترحم کی درخواست نہین کر رہی تھی، بلکہ
معلوم ہوتا تھا کہ وہ اطمینان سی سنبھل کر بجھی ہوئی دل سی
و فکر کر رہی ہی اور اپنی بچون سی بھی یہی چاہتی ہی. علاوہ اس
کی اوسنی بچون کو اپنی دروازی کی قریب کھیلتی اور ہنستی سنا.
بھی شام ہونی کی دلیل تھی

جب وہ رفتہ رفتہ پوری طرح بیدار ہوگیا تو اسی اپنا ارادہ یاد
ا، لیکن اوسی اس سی تسکین یا تازگی نہین حاصل ہوئی. وہ اب اوسکی
پر ایك بھاری بوجھہ کی طرح دھرا ہوا تھا اور اوس سی نجات ملی کی
ف سی بالکل مایوسی تھی. وہ یہ محسوس کر رہا تھا کہ اس ارادی
پورا کرنا اوس پر فرض ہی لیکن اوسی یقین ہوگیا کہ وہ ایسا نہین
کرنی پائیگا. « مین نی کیون بیٹھی بٹھائی یہ ارادہ کرلیا؟
کیون اپنی سر یہ نئی مصیبت لی لی؟ کیا میرا ضمیر مجھی بھلی ہی
ن کافی ملامت نہین کر رہا ہی؟ اب مجھی ہر لحظہ یہ خیال رہیگا
کہ مین نی ایك بات کا ارادہ کرلیا ہی اور اس پر قائم رہنا ضروری
ی، ہمیشہ ہر جگہ مین یہی سوچا کرونگا اور دل ہی دل مین شرمایا
کرونگا. جو تھوڑا بہت اطمینان قلب مجھی حاصل تھا وہ بھی اب گیا.
ب جب کبھی مجھی نیند کی خواہش ہوگی تو مین محسوس کرونگا کہ
مجھی جاگتی رہنا چاہئی، جاگتا رہونگا تو یہ خیال ہوگا کہ کچھہ
کرون، کچھہ کرونگا تو یہ فکر ہوگی کہ ناکافی ہی- - - اور آخر
مین کرون تو کیا کرون؟ اگر مین اپنی بیوی سی کہون کہ صاف رہا کرو
تو وہ مسکرادیگی اور کہیگی « اب مین ایسی میلی بھی نہین ہون. » یا
وہ بی نہائی دھوئی کپڑی بدل لیگی اور مجھی اسی پر قانع ہونا پڑیگا. لیکن
مین نوکر کو کیا کرون؟ اگر اسی نکال دون تو کوئی دوسرا آئیگا جو اتنا
ہی کاہل ہوگا بلکہ ممکن ہی کہ اور اوپر سی چور بھی ہو. اور یہ کمبخت

اتنا زبان دراز هی که مین اسکی کاهلی یا کوئی قصور ثابت هی نهین کرسکتا - - - پهر یه که مین اپنی لئی کام کونسا نکالون؟ یونیورسٹی مین دوباره داخل هونا تو فضول هی، کیونکه میری عمر بهت هوگئی هی - - - نوکری بهی نهین مل سکتی کیونکه میری پاس کوئی ڈگری نهین. صرف ایك صورت هی، که سیاسی کام شروع کردون. لیکن نه میری پاس روپیه هی، نه اتنا اثر هی. تقریر بهی نهین کر سکتا. پهر وهاں کیا بنا لوں گا. لوگ یه سمجهین گی که مین روپیه کمانا یا سطحی شهرت حاصل کرنا چاهتا هون - - - - اراده کرنی کو توکر لیا، لیکن کوئی کام بهی هو؟»

وه کلی فلسفون کی انداز سی اپنی حالت اور اپنی ارادی پر مسکرایا اور اس سی اسی ایك گونه اطمینان هوا گو وه اپنی دل مین سمجهتا تها که ان دلیلونسی اسی اپنی ارادی سی همیشه کی لئی چهٹکارا نهین ملا هی اور اسکا ضمیر اسی یه اراده یاد دلاکر شرمنده کیا کری گا. لیکن یه وقت اوسی دور معلوم هوتا تها. اس نی لمبی سانس لی اور ایك کروٹ هوکر لیٹ گیا که پهر اونگهه جائی.

نیند کا انتظار کرتی هوئی وه بچون کا اودهم، هنسی اور گالی گلوج سننی لگا. اوسی معلوم هوگیا که وه کونسی کهیل کهیل رهی تهی، کیا کیا غلطیاں کر رهی تهی، اور اوس نی کوشش کی که کهیل کی رفتار پر غور کرتا رهی. لیکن دفعةً سارا اودهم موقوف هوگیا، اور ایسا معلوم هوا که سب بچی گونگی هوگئی. - - - اسنی اپنی نوکر کی بهاری موٹی آواز سنی جو بچون کو گالی دی رها تها اور نکال رها تها. پهر اسنی ایك بچی کی رونی کی آواز سنی اور اپنی نوکر کو گلا پهاڑ کر چلاتی هوئی، جس سی وه آواز دب گئی.

غلام احمد کو بهت غصه آیا. اوسی یوں بهی پسند نه تها که اوسکا نوکر بچوں پرخواه مخواه سختی کری. اور یه تو وه کسی طرح گوارا نهین کرسکتا تها که وه ان مین سی کسی کو مار بیٹهی. وه جانتا تها که اس کمبخت کو جب موقعه ملتا هی تو، سختی اور ظلم سی نهین چوکتا، اور اوسی اس کی ان حرکتون سی نفرت تهی. اس لئی اسنی قصد کرلیا که

پهه کر اسی خوب ڈانٹی گا اور لعنت ملامت کی ایسی بوچھاڑ کری گا کہ نفرت و حقارت کا سارا بخار جو اوس کی دل مین تھا نکل جائی. اوسی اپنی دل مین کہا: «اسکی یہ حرکت پہلی بار نہین هی بلکہ همشه یہی کرتا هی.» اسی یکایك یہ خیال آیا کہ یہ کمبخت همشه خود اوس سی اور اسکی بیوی سی بھی بد تمیزی سی پیش آتا هی اور کبھی سدھی منه بات نہین کرتا. غلام احمد نی بلند آواز سی کہا «کبھی نہ کبھی تو اس سی سمجھنا هی. آج هی کیون نہ فیصلہ هو جائی.» وہ بستر پر اٹھ کر بیٹھ گیا، اور اپنی نوکر کی آنیکا انتظار کرنی لگا.

لیکن نوکر نہین آیا. وہ اپنی مرضی سی کہین اور چلا گیا. غلام احمد اس پر برس پڑنی کو آمادہ بیٹھا تھا کہ اسی اپنی ارادی کا خیال آیا. تقدیر نی اسی یہ موقع دیا تھا. « یہی اسی پورا کرنیکا وقت هی، نوکرسی بسم اللہ کرون پھر اپنی بیوی کی خبر لون، پھر اپنی، پھر ساری دنیا کی. بس یہی وقت هی.» اس نی اپنی دانت اور مٹھیان بھینچ لین اور ابرو پر بل ڈال لیا. لیکن اس سی وہ گبھراهٹ دور نہ هوسکی جو اس پر غالب آرهی تھی اور جس نی اسی شك اور پس و پیش مین ڈال دیا تھا. وہ ڈانٹنی ڈپٹنی کو تیار بیٹھا تھا اور دل کڑا کر کی ایسا کربھی گذرتا. لیکن اصولا یہ کرنا، اسی ایك مستقل دستورالعمل، همیشه کی لئی بنانا - - - اسی نی اسکی همت پست کردی. اور وہ پھر شك اور مایوسی کا شکار هو کر بستر پر گر پڑا.

عین اسی وقت، گویا واقعات نی غلام احمد کو پیس ڈالنی کی سازش کرلی تھی، یہ سنائی دیا کہ اسکا نوکر کھٹ پھٹ کرتا لمبی نپی تلی قدم رکھتا چلا آرها هی. اور ذرا دیر کی بعد وہ اس کی سامنی کھڑا تھا - - - ایك لمبا بھاری بھرکم آدمی جس کی چہری سی بد تمیزی ٹپکتی تھی اور جس کی لبون پر طنز آمیز مسکراهٹ تھی جسی وہ کبھی دبانی یا چھپانی کی کوشش نہین کرتا تھا

غلام احمد نی انتہائی کوشش سی کہ اس کی آواز سی اعصابی کمزوری نہ ظاهر هو کہا « تم کہان تھی؟»

اس کی نوکر نی سوال کو دوهرایا «مین کہان تھا»؛ اور غلام احمد کو یہ

محسوس ہوا۔ کہ اسکی ہونٹوں پر معمولاً جو مسکراہٹ رہتی تھی وہ پھیل کر زہر خند بن گئی۔

« ہاں ! ہاں ! تم یہین تھی۔ مین سن رہا تھا کہ تم نی ایك بچی کو مارا۔ بتاؤ تمنی اسی کیوں مارا ؟ »

« کیوں مارا ؟ مارتا نہین تو کرتا کیا ؟ اگر ان لونڈوں کو نہ مارون توکل کو گھر مین گھس کر کھیلین گی اور مجھی ان کی چیخم دھاڑ اچھی نہین لگتی ۔ ۔ ۔ ۔ » نوکر جواب دی رہا اور آخر مین اوس کی آواز نی ملامت کا لہجہ اختیار کیا۔

غلام احمد نی کمزور آواز مین کہا : « بھلا اتنی سی بات پر کوئی بچی کو مارتا ہی ؟ » اوسی ایسا معلوم ہوتا تھا کہ پلنگ ٹوٹ جائیگا اور وہ نیچی کر پڑیگا۔

« ماروں نہین تو کام کیسی چلی۔ گالی سی تو مانتی نہین۔ سنتی سنتی عادت ہوگئی ہی۔ ہر کوئی اونہین گالیاں دیتا ہی۔ مجھی مارنا ہی پڑتا ہی۔ کم سی کم ایك لونڈا ۔ ۔ »

غلام احمد نی سنا تھا کہ وہ لڑکا دوسروں کی بھاگ جانی کی بعد دیر تك روتا رہا۔ غالباً وہ سب سی چھوٹا تھا، اسی لئی اسی سزا ملی۔ بہرحال اسی یقین تھا کہ صرف ڈانٹنی سی لڑکی بھاگ جاتی اور نوکر کا اس لڑکی کو مارنا محض ظلم تھا۔ مگر وہ جانتا تھا کہ وہ اس کمبخت کو دلیل سی قائل نہین کرسکتا اور اس کی اصلاح نہین کرسکتا۔ پس اس نی اس ذکر کو چھوڑ دیا جس سی اس کی نوکر نی نتیجہ نکالا کہ وہ ہار مان گیا۔

غلام احمد نی حتی‌الامکان رعب سی کہا : « اب تم کہان جارہی ہو۔»

« بیوی مجھی شہر بھیج رہی ہین۔»

«اچھا جاؤ۔» غلام احمد نی کروٹ لیلی تا کہ نوکر اسکا چہرہ نہ دیکھ سکی اور احطیاط کی غرض سی اسی اپنی بازو سی چھپا لیا۔ نوکر حقارت سی مسکرا کر چل دیا۔

غلام احمد نی نوکر کی جانی کی آواز سنی تو اسی کسیقدر اطمینان ہوا، اپنی

اکامیابی سے اسے خوشی نہیں ہوئی کیونکہ اسنے خود اسکی پیشین گوئی کی تھی۔ لیکن اس کی اضطرابی حالت باقی رہی اور اس کی ساتھہ گہری اندورنی بے چینی۔ اس کی دل سے ایک بوجھہ ہٹ گیا (نوکرسے گفتگو کرنے کے بعد اسکا ارادہ کافور ہوگیا تھا) لیکن اسکی سیرت پر ایسا دھبہ لگا تھا جسکا مٹنا ناممکن تھا۔ اسے ایک دھندلا سا احساس تھا کہ کہ موجودہ ناکامیابی کے نتائج گہری اور دیر پا ہونگے اور اگر آگے چل کر اس نے اور اس کی امیدوں نے سر اوٹھایا تو اس کوشش کی یاد اسے مغلوب کردیگی اور پچھاڑ دیگی۔ گویا اس نے خود داری اور رفاہ عام کی سیڑھی پر چڑھنے کی کوشش کی لیکن گرپڑا اور اسکی ٹانگ ٹوٹ گئی۔ اب پھر ایسی کوشش کا کوئی امکان نہین تھا۔ لیکن خدا جانے کیا بات تھی کہ غلام احمد کو اس خیال سے ایک طرح کا اطمینان تھا۔ اب آگے چل کر نہ کوئی امید ہوگی نہ کوشش نہ ناکامیابی کی ذلت۔ اگرچہ وہ اپنی بزدلی کو قابل حقارت سمجھتا تھا تا ہم اسکی خیال سے اوسے ایک قسم کی خوشی ہوتی تھی۔ پرانے افیونی کی طرح وہ جان بوجھہ کر نشے کی گھونٹ چڑھا تا تھا۔ وہ جانتا تھا کہ اسکا کیا نتیجہ ہوگا، اسے اعتراف تھا کہ اس سے بہتر زندگی ممکن ہے؛ لیکن پھر ایک چسکی لیلیتا، تا کہ اپنے آپ کو یقین دلا دے کہ بہتر زندگی اس کی قسمت مین نہ تھی۔

پس وہ بے حس و حرکت پلنگ پر پڑا تھا۔ نیند اب کافور ہوچکی تھی اور اطمینان قلب بھی۔ کچھہ دیر تک اوس کی خیالات اور تصورات اور جذبات بے روك ٹوك امنڈتے رہے اور وہ بے پروائی سے ان کی حرکت کا مشاہدہ کرتا رہا۔ وہ جانتا تھا کہ اگرمین چپ چاپ رہوں تو یہ طوفان خود بہ خود بیٹھہ جائے گا؛ اور ایسا ہی ہوا۔ جب کچھہ دیر کے بعد اس کی بیوی نے دروازہ کھولا تو اسکا اطمینان قلب لوٹ آیا تھا، اسکا اضطراب جاتا رہا تھا اور اسکی وہی حالت تھی جو ہمیشہ رہتی تھی۔

اسکی بیوی نے چیکے سے کہا "مین نوکر سے میوہ منگانا بھول گئی ذرا چلے جائے اور لے آئیے" اسنے کچھہ جواب نہین دیا۔ اسنے اپنی بیوی کی بات سنی لیکن وہ اسپر غور کررہا تھا کہ اسکا دل اسوقت ایک تاریك خالی فضا کی طرح تھا جس مین

بیا ساقیا آر جام شرابی ، که یکجا ببینم مه و آفتابی
ویا باز کن نرگس نیم خوابی ، بینداز در ملک جان انقلابی
که تا مست گردم، بگیرم ربابی ، سرایم چو مرغی؛ برقصم چو آبی

چه خوش روزگاری بود با نگاری
لب جویباری بزیر چناری

بخواهم بخوبان کشمیر رقصم ، به سبزه و گل با بم و زیر رقصم
لب آب جو پا بزنجیر رقصم ، ملغزم، بیفتم، چو نخچیر. رقصم
بآتش عذاران به شمشیر رقصم ، بیاد زمان جهانگیر رقصم

چه خوش روزگاری بود با نگاری
لب جویباری بزیر چناری

خوشا آن زمانی، خوشا روزگاری ، که بد مردم هند را شهریاری
خوشا شهریاری خوشا غمگساری ، که در دور او ملك شد لاله زاری
همی خورد مردم می پر شراری ، همی خواند با گلرخان چون هزاری

چه خوش روزگاری بود با نگاری
لب جویباری بزیر چناری

سلامی بخواهم بآن روزگاران ، سلامی فرستم بآن شهر یاران
خدایا ز گلزار مانند بهاران ! ، زابر کرم باز بفرست باران
برویان بهار از بر کوهساران ، که رقصیم و خوانیم در جویباران

چه خوش روزگاری بود با نگاری
لب جویباری بزیر چناری

# پیام اتحاد

انجمن اقوام کی «بین الاقوامی ادارۂ اتحاد ذہنی» نی ایک کمیٹی اس غرض سی مقرر کی تھی کہ جتنی بین الاقوامی اداری دنیا مین ہین اون کی باتحاد عمل کی ممکن صورتوں پر غور کرکی ایک رپورٹ پیش کری اس رپورٹ کا خلاصہ ہماری پاس مع مندرجہ ذیل خط کی بغرض اشاعت بھیجا گیا ہی۔

## بین الاقوامی ادارہ اتحاد ذہنی

رو دو مونپانسی نمبر ۲ (پیلی رویال)
پیرس۔

جناب اڈیٹر صاحب،

اس خط کی ساتھہ چند اوراق ملفوف ہین جن سی آپ کو معلوم ہوگا کہ کمیٹی اتحاد ادارات بین الاقوامی کیا چیز ہی اور نوجوانوں کی تعلیم و تربیت کی لئی کیا کیا کوششین کر رہی ہی۔ مجھی امید ہی کہ یہ اوراق آپ کی پاس حفاظت سی پہونچ جائین گی اور آپ انہین قابل توجہ سمجھین گی۔

مین بہت خوش ہونگا اگر آپ اپنی رسالی کی پڑھنی والوں کو اپنی تحریک سی اور ان اوراق کی مضمون سی واقف کر دین گی ۔ ۔ ۔

براہ مہربانی میری خلوص کی جذبات کو قبول کیجئی۔

منجانب ڈائرکٹر

## خلاصہ رپورٹ کمیٹی اتحاد ادارات بین الاقوامی

۱۔ خاص خاص بین الاقوامی انجمنون نی جنہین نوجوانوں کی تربیت اور قیام

امن سی دلچسپی هی باهمی تعلقات قائم رکھنی کی لئی ایك ذریعہ کمیٹی اتحاد کی صورت مین پیدا کیا هی. یہ کمیٹی بین‌الاقوامی ادارۂ اتحاد ذهنی کی ماتحت کام کرتی هی اور اس کا وجود بھی ادارہ مذکور اور انجمن اقوام کی طرح تاریخی ضروریات پر مبنی هی.

حقیقت مین یہ اس تنظیمی تحریك کا نتیجہ هی جو اب سی تیس چالیس سال پہلی تمام ملکون مین اور تمام طبقون مین شروع هوئی تھی اور جسکا شمار موجودہ زمانی کی خصوصیات مین هی.

بین الاقوامی انجمنین جن مین سی متعدد کی اراکین کی تعداد هزارون بلکہ لاکھون تك پھونچتی هی صرف اپنی اراکین کی کثرت کی لحاظ سی اهم نہین، بلکہ ان کا طرۂ امتیاز یہ هی کہ تمام بین‌الاقوامی افکار و خیالات کی تنظیم ایك خاص طرز پر ایك معین جدو جهد کی لئی کرتی هین.

اس لئی یہہ ضروری بات تھی کہ یہ انجمنین، خصوصاً وہ جو نوجوانون کی جسمانی اور ذهنی تربیت سی دلچسپی رکھتی هین باهمی تعلق اور تبادلۂ خیالات کی ذرائع تلاش کرین. اسی ضرورت کو پورا کرنی کی لئی بین الاقوامی ادارۂ اتحاد ذهنی وجود مین آیا، جس کا ایك شعبہ یہ کمیٹی هی. یہ کمیٹی کوئی انتظامی کمیٹی نہین هی، لیکن اس کی مقاصد مین یہ بھی داخل هی کہ وہ تبادلۂ خیالات مین آسانی پیدا کری؛ مشترکہ مطالعہ کی ذرائع تلاش کری، اور ان ذرائع کو اختیار کری.

یہ واقعہ هی کہ ادارات بین الاقوامی مختلف قسم کی هین، وہ طرح طرح کی انسانی خیالات کی نمایندگی کرتی هین. بعض خالص علمی هـ اور بعض کا دائرہ عمل بہت وسیع هی، لیکن یہ دیکھا گیا هی کہ باوجود خیالات اور طرز عمل کی گہری اختلافات کی ایك مشترك نقطہ هی جس پر یہ سب ملتی هین، اسلئی ان مین ذهنی اور عملی اتحاد ممکن ثابت هوا. بین الاقوامی ادارۂ اتحاد ذهنی نی انہین اس تجربہ کا موقعہ دیا اور یہ کہا جا سکتا هی کہ اب تك یہ تجربہ

حاصا کامیاب ثابت ہوا ہی. کمیٹی اتحاد جس کا پہلا اجلاس ۱۰ دسمبر سنہ ۱۹۲۵ کو ہوا اپنا کام باقاعدہ کرتی رہتی ہی. اس کی پانچ عام جلسی ہو چکی ہین، اور اس نی کام کی تقسیم متعدد مستقل سب کیٹیوں مین کردی ہی اس نی اپنی دستورالعمل مین ایك عارضی دفعہ رکھی ہی جس مین بین الاقوامی ادارہ اتحاد ذہنی کے ساتھہ مل کر کام کرنی پر زور دیا گیا ہی. بعض بین الاقوامی انجمنوں نی جو افتتاح کی وقت شریك نہ تھین اس کی بعد ممبری کی درخواست کی، ان مین سی وہ جماعتین جو نوجوانوں کی تربیت مین مشغول ہین قدرتی طور پر بہت خلوص کے ساتھہ بین الاقوامی اتحاد کی اصول کی حامی ہین، اور انہین خاص طور پر اشتراك عمل کی خواہش ہی. ان کی سبب سی کمیٹی ایك عالمگیر جماعت بن گئی ہی. یہ کمیٹی ملحقہ انجمنوں کی منظوری کی شرط پر حسب ذیل اعلان کرنا چاہتی ہی.

## اعـــــلان

« ہر صحیح نظام تعلیمی کا پہلا اصول یہ ہی کہ ہر بچی کو اس کی فطرتی ماحول یعنی اوس کی خاندان اور اوسکی بنی نوع سی وابستہ کری.»

اسکی ضرورت ہمیشہ سی ہی، لیکن اوس شدید زلزلہ کی بعد جس نی انسانی زندگی کی بنیادوں کو ہلادیا، ہی پرانی رشتوں کو توڑدیا ہی اور انسانوں کی دلوں مین اور کائنات کی نظام مین انتشار پیدا کردیا ہی یہ ضرورت اور بڑہ گئی ہی.

ایسی وقت مین بچی کی ذہن مین توازن قائم رکھنی کی لئی اور اوسکی عام بہبودی کی لئی یہ ناگزیر ہی کہ اوس کی دل مین احساس فرض پیدا کیا جائی اور اسی یہ سمجھایا جائی کہ اسی مردانہ وار اپنی خاندان، اپنی رفقا، اپنی گاؤں یا شہر اور اپنی قوم کی حقوق ادا کرنا چاہئی لیکن اوسی یہ بتانا بھی ضروری ہی کہ یہ تعلق اور وابستگی ایك ملك کی حدود کی پابند نہین ہو سکتی اور نہین ہونا چاہئی کیونکہ نوع انسانی

امن سی دلچسپی ھی باھمی تعلقات قائم رکھنی کی لئی ایك ذریعہ کمیٹی اتحاد کی صورت مین پیدا کیا ھی. یہ کمیٹی بین‌الاقوامی ادارۂ اتحاد ذھنی کی ماتحت کام کرتی ھی اور اس کا وجود بھی ادارہ مذکور اور انجمن اقوام کی طرح تاریخی ضروریات پر مبنی ھی.

حقیقت مین یہ اس تنظیمی تحریك کا نتیجہ ھی جو اب سی تیس چالیس سال پہلی تمام ملکون مین اور تمام طبقون مین شروع ھوئی تھی اور جسکا شمار موجودہ زمانی کی خصوصیات مین ھی.

بین الاقوامی انجمنین جن مین سی متعدد کی اراکین کی تعداد ھزارون بلکہ لاکھون تک پہونچتی ھی صرف اپنی اراکین کی کثرت کی لحاظ سی اھم نہین، بلکہ ان کا طرۂ امتیاز یہ ھی کہ تمام بین‌الاقوامی افکار و خیالات کی تنظیم ایک خاص طرز پر ایک معین جد و جہد کی لئی کرتی ھین.

اس لئی یہہ ضروری بات تھی کہ یہ انجمنین، خصوصاً وہ جو نوجوانون کی جسمانی اور ذھنی تربیت سی دلچسپی رکھتی ھین باھمی تعلق اور تبادلۂ خیالات کی ذرائع تلاش کرین. اسی ضرورت کو پورا کرنی کی لئی بین الاقوامی ادارۂ اتحاد ذھنی وجود مین آیا، جس کا ایک شعبہ یہ کمیٹی ھی. یہ کمیٹی کوئی انتظامی کمیٹی نہین ھی، لیکن اس کی مقاصد مین یہ بھی داخل ھی کہ وہ تبادلۂ خیالات مین آسانی پیدا کری؛ مشترکہ مطالعہ کی ذرائع تلاش کری، اور ان ذرائع کو اختیار کری.

یہ واقعہ ھی کہ ادارات بین الاقوامی مختلف قسم کی ھین، وہ طرح طرح کی انسانی خیالات کی نمایندگی کرتی ھین. بعض خالص علمی ھ ے اور بعض کا دائرہ عمل بہت وسیع ھی، لیکن یہ دیکھا گیا ھی کہ باوجود خیالات اور طرز عمل کی گہری اختلافات کی ایك مشترك نقطہ ھی جس پر یہ سب ملتی ھین، اسلئی ان مین ذھنی اور عملی اتحاد ممکن ثابت ھوا. بین الاقوامی ادارۂ اتحاد ذھنی نی انھین اس تجربہ کا موقعہ دیا اور یہ کہا جا سکتا ھی کہ اب تك یہ تجربہ

اسا کامیاب ثابت ہوا ھی. کمیٹی اتحاد جس کا پہلا اجلاس ۱۰ دسمبر نہ ۱۹۲۵ کو ہوا اپنا کام باقاعدہ کرتی رہتی ھی. اس کی پانچ عام جلسی ہو چکی ہین، اور اس نی کام کی تقسیم متعدد مستقل سب کیٹیوں مین کردی ھی ن نی اپنی دستورالعمل مین ایك عارضی دفعه رکھی ھی جس مین ن الاقوامی اداره اتحاد ذہنی کی ساتھه مل کر کام کرنی پر زور دیا گیا ھی. بعض بین‌الاقوامی انجمنوں نی جو افتتاح کی وقت شریك نه تہین س کی بعد ممبری کی درخواست کی، ان مین سی وه جماعتین جو وجوانوں کی تربیت مین مشغول ہین قدرتی طور پر بہت خلوص کی ساتھه بین‌الاقوامی اتحاد کی اصول کی حامی ہین، اور انہین خاص طور پر اشتراك عمل کی خواہش ھی. ان کی سبب سی کمیٹی ایك عالمگیر جماعت بن گئی ھی. یه کمیٹی ملحقه انجمنوں کی منظوری کی شرط پر حسب ذیل اعلان کرنا چاہتی ھی.

## اعلان

« ہر صحیح نظام تعلیمی کا پہلا اصول یه ھی که ہر بچی کو اس کی فطرتی ماحول یعنی اوس کی خاندان اور اوسکی ہی نوع سی واسته کری.»

اسکی ضرورت ہمیشه سی ھی، لیکن اوس شدید زلزله کی بعد جس نی انسانی زندگی کی بنیادوں کو ہلادیا، ھی پرانی رشتون کو توڑدیا ھی اور انسانوں کی دلوں مین اور کائنات کی نظام مین انتشار پیدا کردیا ھی یه ضرورت اور بڑھ گئی ھی.

ایسی وقت مین بچی کی ذہن مین توازن قائم رکھنی کی لئی اور اوسکی عام بہبودی کی لئی یه ناگزیر ھی که اوس کی دل مین احساس فرض پیدا کیا جائی اور اسی یه سمجھایا جائی که اسی مردانه وار اپنی خاندان، اپنی رفقا، اپنی گاؤں یا شہر اور اپنی قوم کی حقوق ادا کرنا چاہئی. لیکن اوسی یه بتانا بھی ضروری ھی که یه تعلق اور وابستگی ایك ملك کی حدود کی پابند نہین ہوسکتی اور نہین ہونا چاہئی کیونکه نوع انسانی

کی مختلف جماعتون مین حقوق و فرائض مشترك هین بلکه ان کی باهمی تعلقات اس سی بهی زیاده مستحکم بنیادون پر قائم هین .

علاوه اسکی گهر مین ، مدرسی مین اور ان ادارون مین جو مدرسه کی تعلیم کی تکمیل کرتی هین بچی پر اس بات کی تاکید هونا چاهئی که وه غیر ملك کی لوگون کی ساتهه اخلاق سی پیش آئی اور اوسکو شوق دلانا چاهئی که اون کی رسم و رواج سی واقفیت حاصل کری ، ان کی زبان سیکهی اور اون کی خیالات سمجهی .

معلمون کو چاهئی که وه تصویرون ، فلمون اور جادو کی لالٹین کی ذریعه ، تاریخ ، جغرافیه ، تاریخ ادب ، عام ادب اور سائنس وغیره کی تعلیم اسی اصول پر دیا کریں . ان تعلیمی طریقون کو بی حد موثر بنانی کی تدابیر دریافت کرنا چاهئی اور انهین ابتدائی اور ثانوی مدرسون کی ضروریات کی مطابق بنانا چاهئی .

یه بهی مناسب هی که جهان تك ممکن هو مختلف ملکون کی بچون اور نوجوانون کو سیر و سفر ، حلقه‌هائی مطالعه ، خط و کتابت وغیره کی ذریعه براه راست تعلقات پیدا کرنی کا موقعه دیا جائی .

یه بین‌الاقوامی « تبادله » اگر تمام تعلیمی مدارج مین اس طرح کیا جاسکی که اسکول اور کالج کی لڑکون اور پروفیسرون کو باهمی تعلقات پیدا کرنی کا موقعه ملی تو یه بچون کو بین‌الاقوامی اتحاد کا طریقه سکهانی اور انجمن اقوام کی کام کو فروغ دینی کا بهترین ذریعه ثابت هوگا .

تعلیم خواه وه خاندان مین هو یا مدرسی مین یا کسی دوسری جگه ، اور تربیت خواه وه ادبی هو یا صنعتی ، لوگون مین باهمی واقفیت اور ذهنی مفاهمت پیدا کرکی قیام امن کی کام مین بڑی مدد دی سکتی هی .

[اس کی بعد مختلف ممالك کی فهرست هی جو مندرجه بالا اعلان کی پسندیدگی کا اظهار کر چکی هین .]

# غزل

از مصور فطرت حضرت صفی صاحب، لکھنوی

شیشوں کی طرح ٹوٹی، توبہ سر می خانہ
ساقی! پھر اسی کن سی، اك لغزش مستانہ

یہ دل شکنی کب تك، ای جلوۂ جانانہ
سجدی کو تڑپتا ہی، کعبہ ہو کہ بتخانہ

کیا رند بلاکش کا سرمایۂ میخانہ
درکا ہوا اك شیشہ، رستا ہوا پیمانہ

یہ سوختہ سامانی، ہی رونق کاشانہ
اك شمع کی چند آنسو، مشت پر پروانہ

ایك اك سی اولجھتا، ہی اپنا ہو کہ بیگانہ
پوچھو نہ روش دل کی، دیوانہ تو دیوانہ

ہمت کا زبانوں پر، ہی آج تك افسانہ
کیا کام کیا تو نی، ای تیشۂ مردانہ

ای برق نظر دشمن، ای جلوۂ جانانہ
اك مرتبہ دوہرا دی پھر طور کا افسانہ

اسباب تغیر سی آرائش ہستی ہی
کچھ دن کہیں آبادی، کچھ دن کہیں ویرانہ

کیا سر ہی سر واعظ، کیا دل ہی دل زاہد
ادراك سی مستثنی، احساس سی بیگانہ

روزی ہی جو قسمت کی، کم، بیش، وہ پہونچیگی
دانہ نہ سہی خرمن، خرمن نہ سہی دانہ
پاسی کو پلٹ جاتی، کچھہ دیر نہیں لگتی
افسون گری دولت، افسانہ ہی افسانہ
جب قید تعین سی، ای دل ہی بری کوئی
سنگ رہ مقصد ہی، کعبہ ہو، کہ بتخانہ
صحرای محبت مین تیغین بھی اگر برسین
پیچھی نہ قدم سرکی، ای ہمت مردانہ
ہر روز نئی نقشی، بنتی ہین، بگڑتی ہین
اب رسم محبت ہی، بازیچۂ طفلانہ
دور مئی عشرت سی کیا کام صفی ہمکو
جب عمر ہی کا اپنی لبریز ہی پیمانہ

# رباعی

از جناب نصیرالدین حسین صاحب نصیر، عظیم آبادی، مرسلہ

ز جان منی وجان جانان هستی ، فریاد زبان بی زبان هستی
در حیطه عقل من نه گنجد وصفت ، برتر ز خیال مدح خوانان هستی

دیگر

دل را به فراق یار جانی خستم ، نقشی بخیال دوست شبها بستم
تا آنکه زدرد دل اثر پیدا شد ، ناگاه ز در رسید جانان رستم

دیگر

سروی نه بمثل خویش دیدم بچمن ، گر بخت خزان چو من رسیدم بچمن
هر گل که مرا بدید مستت گردید ، تا تو بی کسی دهم دمیدم بچمن

دیگر

تربت چو بمن رسید دل فروز آمد ، صد درد رسید و عشق پر سور آمد
چون پاك بسوخت جان و تن را یکسر ، دل مطلع نور عالم افروز آمد

دیگر

از روز ازل تراست دلبر بودن ، در قسمت ما سپند و مضطر بودن
سرداری حسن بر تو شد ختم ولی ، در ملك جنون مراست افسر بودن

## تنقید و تبصرہ

مثنوی شیرین و خسرو :

سلسلۂ « کلیات خسروی » کی اشاعت مین مسلم یونیورسٹی پریس علیگڈہ ی امسال امیر خسرو دھلوی کی « شیرین و خسرو » شائع کی ھی. اصل مثنوی ۲۸۵ صفحون مین ھی اور اسکی تنقید ۱۱۸ صفحون مین. طباعت، کتابت اور کاغذ وغیرہ کی لحاظ سی یہ بھی ویسی ھی اعلی درجہ کی ھی جیسی وہ سابقہ مثنویان جو اس سلسلہ مین پیشتر شائع ھوچکی ھین

اسکی تنقید و تصحیح مولوی حاجی علی احمد خان صاحب اسیر مرحوم بدایونی سابق پروفیسر فارسی سنٹ جانس کالج آگرہ نی کی ھی.

تصحیح پر جہان تک ھم نی سرسری نگاہ ڈالی خاصی محنت کی گئی ھی حاشیہ مین کہین کہین مشکل الفاظ کی معانی کی بھی تشریح ملتی ھی تنقید مین بھی مطالب مثنوی اور اسکی اشخاص کی متعلق نقاد نی جو کچھہ لکھا ھی بہات کاوش اور کوشش سی لکھا ھی، اور وہ بہت کچھہ قدر کی قابل ھی، لیکن جہان خسرو اور نظامی کا مقابلہ کیا ھی وھان وھی سنت قدیم پیش نظر رکھی ھی کہ خسرو کو فضیلت دی جائی. ھم نی شروع ھی مین اس خیال سی روکا تھا، اور اسوقت جو مثنویان اس سلسلہ مین شائع کی گئی تھین اسکی تنقیدون مین علی الاعلان اس غلطی کا اظہار کردیا تھا اور صاف صاف لکھدیا تھا کہ مثنوی گوئی مین خسرو کو نظامی پر فوقیت نہین ھی. لیکن نواب اسحاق خان مرحوم چونکہ امیر خسرو کی شیدائی خاص تھی اور انکو شاعری کا سب سی بڑا ھیرو بنانا چاھتی تھی اس لئی جن لوگون سی انھون نی مثنویات خسرو کی تنقیدین لکھائین انھون نی ان کی اس خواھش

کا خاص خیال رکھا ۔ اور زیادہ تر یہی کوشش کی کہ نظامی اور خسرو کے اشعار کا مقابلہ کرکے جس طرح ہوسکے خسرو کو ترجیح دیں چنانچہ سلسلہ وار اب تک غلط روی چلی جاتی ہے حالانکہ خود خسرو اپنے آپ کو نظامی کا شاگرد اور پرستار مانتے ہیں انکا زیادہ سے زیادہ دعوی صرف یہ ہے کہ نظامی کی چربہ کشی مجھسے بہتر کوئی نہیں کرسکتا ، چنانچہ کہتے ہیں:

زاں سکہ کہ مرد پرہنر داشت ، بہ زیں نتواں نمونہ برداشت

اہل فن کی نزدیک سلسلہ کلیات خسروی کی نقادوں کا یہ جرم کسی طرح قابل معافی نہیں ، کاش اب بھی اس سے باز آئیں ، اور اپنی ناواقفی یا ملکی عصبیت سے فن کی چہرہ کو داغدار نہ بنائیں

اس مثنوی کی نقاد صاحب کو غالباً اردو لکھنے کی کم عادت تھی ، یہی وجہ ہے کہ عبارت میں تکلف ہے اور کہیں کہیں جملے اور فقرے غلط ہوگئے ہیں ۔ کاش چھاپنے سے پہلے اصلاح کرلی جاتی

اسکی قیمت کہیں درج نہیں ہے ۔

نظام گزٹ ۔

چار مینار حیدرآباد دکن یہ گزٹ ہفتہ وار سید وفاء احمد صاحب ایم اے اور محمد حبیب اللہ صاحب رشدی ، ایم ، اے کی ادارت میں شائع ہونا شروع ہوا ہے ، ۱۸ جمادی الاول سنہ ٤٦ ھ میں اس کا پہلا نمبر نکلا جو ریویو کے لئے موصول ہوا ہے شکل و صورت میں یہ مولانا ابوالکلام آزاد کی اخبار الہلال کی مشابہ ہے ۔ حجم ۱٦ صفحہ ہے ۔ قیمت سالانہ چھہ روپیہ ۔ تصویریں بھی کبھی کبھی شائع کرنے کا وعدہ ہے ۔

نمبر زیر تنقید میں اعلیحضرت نظام کی ایک غزل نعتیہ ، اور مہاراجہ کشن پرشاد کا ایک مضمون "پیام اتحاد" مندرج ہے ۔ بظاہر اس اخبار کا مقصد تعلیمی ، اصلاحی اور معاشرتی معلوم ہوتا ہے ، اور یہ اقوام ہند میں مصالحت کا خواہاں ہے ۔ قابل مدیروں اور لہجہ کی متانت اور مقاصد کی خوبی کی لحاظ سے ہمکو امید ہے کہ یہ اخبار ترقی کریگا۔

القریش ·

یہ ماھوار رسالہ امرتسر سی محمد علی صاحب رونق کی اڈیٹری مین شائع ھوتا ھی چھپائی، لکھائی، اور کاغذ اوسط درجہ کا، قیمت سالانہ تین روپیہ. مقصد قریش برادری کی اصلاح و ترقی ھی. مضامین نظم و نثر معمولی ھین، اور غیر قریش مسلمانون کی لئی دلچسپی کا سامان اس مین زیادہ نہین ھی.

اسلامی برادری اور اخوت کا دامن بہت وسیع ھی. اس لئی ھم اس قسم کی جماعتی اخبارات یا رسائل کو اسوقت مفید نہین سمجھتی. ھمکو یقین ھی کہ رفتہ رفتہ زمانہ کا تلاطم ان باھمی تفرقون کو خود ھی مٹا دیگا، اور ساری مسلمان بھائی ایک سطح پر آجائینگی اور متفقہ مقاصد کی لئی مل کر کوشش کرنا سیکھہ لینگی.

الایمان :

حاجی مولوی محمد مقتدی خان صاحب شروانی منیجر مسلم یونیورسٹی پریس علیگڈہ نی اس نام سی دو رسالونکا مجموعہ حرف شناس مسلمان بچونکی تعلیم کی لئی شائع کیا ھی. پہلی رسالہ مین ایمان کی مجمل کیفیت بیان کی ھی. دوسری مین مفصل، جس مین ان تمام رسولون کی حالات مختصراً دئی ھین جن کا ذکر کلام مجید مین ھی. نیز آسمانی کتابون کا بھی بیان ھی. قرآن کی نصیحت و حکمت کی آیتین چن کر جمع کردی ھین، اور پیغمبر آخر الزمان یعنی محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی حالات کسی قدر تفصیل کی ساتھہ بیان کئی ھین، اور احادیث سی جوامع الکلم اور دعائین وغیرہ درج کی ھین. غرض یہ کتاب مسلمان بچون کی لئی ھر طرح بڑی فائدہ مند ھی. چھپائی، لکھائی اچھی، حجم تقریبا پونی دوسو صفحی قیمت ۱۲ آنہ. مصنف موصوف کی پتہ سی مل سکتی ھی.

مطلع انوار :

- سلسلہ خسرو کی یہ مثنوی بہ تنقید و تصحیح و تحشیہ مولوی مقتدی خان صاحب موصوف مسلم یونیورسٹی پریس مین چھاپ کر شائع کی گئی ھی. مولوی

صاحب موصوف نی دیگر تنقید نگاران خسروی کی طرح انکا مقابلہ نظامی کی ساتھ نہین کیا ھی، بلکہ اس سی احتراز فرمایا ھی. صرف کلام خسروی کی خوبیاں اور ان کی اس مثنوی مین جو تعلیمات ھین ان کو واضح کرنی کی کوشش فرمائی ھی.
تصحیح و تحشیہ بھی محنت سی کیا ھی.

چھپائی حسب معمول اعلی درجہ کی ھی قیمت بہ تفاوت کاغذ حسب ذیل ھی: قسم اول آٹھ روپیہ، قسم دوم چھہ روپیہ، قسم سوم غیرمجلد تین روپیہ. یہی قیمت ان تمام مثنویوں کی ھی جو اس سلسلہ مین شائع کی گئی ھین. مسلم یونیورسٹی بك ڈپو یا مسلم یونیورسٹی پریس علیگڈھ سی مل سکتی ھی.

ا - ج

تائیس:

[ اناطول فرانس کا مشہور ناول مترجمہ مولوی عنایت اللہ صاحب بی-ای مجلد حجم ۴۸۰ صفحہ، شائع کردہ «دارالاشاعت پنجاب» لاھور. قیمت درج نہین ]

اناطول فرانس پچھلی پچاس برس سی فرانسیسی انشاپردازوں مین سب سی ممتاز حیثیت رکھتا ھی. اس کی تصانیف مین مغربی تمدن کی اوس دور کی جھلك نظر آتی ھی جب ساری زندگی پر ثبوتیت کا رنگ غالب تھا. تمدنی شعبوں مین سب سی اھم علم سمجھا جاتا تھا اور علم بھی سائنس کا علم. مذھبی عقیدہ کی کمزوری سی زندگی کا کوئی مرکز باقی نہین رھا تھا. بظاھر ھر پہلو سی ترقی ھو رھی تھی، لیکن انسان کی مجموعی شخصیت جو صرف مذھب سی تسکین پاسکتی ھی سکون و اطمینان کی لئی تڑپ رھی تھی. اناطول فرانس رومان رولان کی خلاف اپنی عہد کا مصلح نہین بلکہ مصور ھی. وہ اپنی ھمعصروں کی سرگشتگی دکھاتا ھی، رھنمائی نہین کرنا چاھتا، کیونکہ راہ نہ خود اوسی معلوم ھی اور نہ اوسکی خیال مین دوسروں کو.

«تائیس» مین اس نی موجودہ زمانی کی تصویر نہین دکھائی ھی بلکہ اوس زمانی کی مصر کا مرقع جب عیسائیت کا آغاز تھا اور یونانی - رومی

تمدن کا خاتمه هو رها تها. مگر یه عهد غالباً اسی لئی منتخب کیا گیا هی که موجوده عهد سی بهت مشابهت رکهتا هی. اس زمانی مین اسکندریه مغرب اور مشرق ادنی کی ساری تمدنون کا محل اجتماع هی. وهان نو فلاطونی بهی هین، یهودی بهی اور عیسائی بهی؛ سب کی سب علم کی نشی مین سرشار هین، اور عقیدی اور عمل مین ڈانوان ڈول. وه جانتی بهت هین، مانتی کم هین، اور کرتی کچهه نهین. دوسری طرف عیسائی راهب هین جو علم و عقل سی بیزار هین، اور عقیده و عمل کی عاشق. انکا عقیده ضعف الاعتقادی هی اور انکا عمل ترك دنیا اور نفی زندگی دنیادار فرقی ادنی جذبات کی غلام هین اور راهب ادنی اور اعلی کل جذبات کی دشمن. اس حالت مین ایك راهب پفنوتوس ایك دنیادار عورت یعنی رقاصه تائدس پر عاشق هوتا هی، اوسی نفسانی پستی سی روحانی بلندی پر پهونچانا چاهتا هی. راهب کی دل پر غرور چهایا هوا هی اور توازن معدوم هی، رقاصه باوجود اپنی بدکاری کی عجز و نیاز کی جذبات رکهتی هی اور فنون لطیفه سی حسن و تناسب سیکهه چکی هی سب سی بڑی بات یه هی که رقاصه کی دل مین انسانون کا درد هی اور راهب اس سی محروم هی نتیجه یه هوتا هی که رقاصه راهب کی بدولت توبه کی دروازی سی روحانی مسرت کی بارگاه مین پهونچ جاتی هی اور راهب اپنی خواهشات نفسانی کی هاتهون قعر مذلت مین گر جاتا هی.

مولوی عنایت الله صاحب کا ترجمه اگرچه انگریزی سی کیا گیا هی لیکن اسقدر مکمل هی که غالباً اصل فرانسیسی سی بهی اس سی بهتر ترجمه نهین هوسکتا تها. معلوم هوتا هی که مترجم کی ادبی ذوق نی الفاظ کا پرده اٹهاکر شاهد معنی کو بی نقاب دیکها هی؛ اس لئی اصل اور ترجمی کا فرق ان کی لئی باقی نهین رها. اس ترجمی سی شائد لسانیات کی ماهر کو کوئی شکایت هو لیکن ادیب کو کوئی شکایت نهین هوسکتی وهی زور، وهی متانت، اور وهی گهری ظرافت کی جهلك جو اناطول فرانس کی طرز ادا کی خصوصیت هی ترجمی مین بهی موجود هی. کتاب کی شروع مین محمد سعید صاحب کا ایك مقدمه هی اور آخر مین مترجم نی تلمیحات کو سمجهانی کی لئی مفصل نوٹ دئی هین

ان دونوں چیزوں نی کتاب کو علمی حیثیت سی ممد بنا دیا هی. کتاب کی لکھائی خاصی هی کاغذ اور چھپائی قابل اطمنان هی.

سیر گل :

[جلیل احمد قدوائی صاحب بی۔ای (علیگ) کی مختصر افسانوں کا مجموعه، حجم ۲۰۵ صفحه، قیمت ایك روپیه آٹھه آنه. مصنف سی، مسلم یونیورسٹی علیگڈھ، یا «کاشانه» اناؤ کی پته سی مل سکتا هی.]

جدید طرز کی افسانه نگاری کی ابھی اردو مین ابتدا هی، لیکن اس صنف مین اس تھوڑی عرصی مین جتنی کامیابی مختصر افسانوں کو هوئی هی ناول یا ڈراما کو نہین هوئی. ملك کی متعدد ادیب اچھی مختصر افسانی لکھه رهی هین جن مین پریم چند صاحب، محمد مجیب صاحب اور پنجاب کی بعض اهل قلم کو خاص امتیاز حاصل هی. معلوم هوتا هی که هماری ادبی نشو و نما کی پہلی منزل مختصر افسانه هی جب اچھی مختصر افسانی هماری زبان مین هر دلعزیز هو جائین گی اس کی بعد اچھی ناول اور ڈراما کی پڑھنی کی طرف لوگوں کو رغبت هوگی.

ان ادیبوں کی صف مین اب جلیل قدوائی صاحب بھی شامل هوئی هین. آپ کی کتاب «سیر گل» ۱۳ افسانوں کا مجموعه هی جن مین سی ۷ چیخوف کی افسانوں سی ترجمه کئی گئی هین، اور چھه خود جلیل صاحب کی تصنیف هین.

چیخوف کی مختصر افسانی مغرب کی دنیائی ادب مین جواهر کی قیمت رکھتی هین اور کوئی وجه نہین که انہین مشرق مین بھی یہی حیثیت حاصل نه هو جلیل صاحب نی ان افسانوں کا ترجمه روسی سی نہین بلکه انگریزی سی کیا هی پھر بھی ان مین بہت سی ادبی خوبیاں جو روسی جاننی والی چیخوف کی کلام مین بتاتی هین موجود هین خصوصاً گفتگو کی روانی اور بی تکلفی کا ترجمی مین قائم رکھنا قابل داد هی.

خود جلیل صاحب کی افسانوں سی ادب کا سچا شوق اور جذبات قلب خصوصاً غم و الم کی جذبات کا صحیح مطالعه ظاهر هوتا هی. «زوال حسن»

اور « دو آنسو » خاص طور پر تعریف کی مستحق ہیں۔

افسانوں کی زبان میں دلاویزی اور ندرت ہی لیکن یہ ندرت کہیں کہیں غیر مانوس اور دھندلی لفظوں اور ترکیبوں کی صورت اختیار کرلیتی ہی۔ معلوم ہوتا ہی کہ ابھی ہماری نوجوان ادیب کی احساسات (خدا کری مطبع والی اسی احتساسات نہ کردین) کی گہرائی قوت اظہار کی قابو مین نہین آئی۔

کتاب کی شروع مین خواجہ غلام السیدین صاحب کا مقدمہ ہی جو ادبی نقطۂ نظر سی مقدمی کا سچا حق ادا کرتا ہی۔ خواجہ صاحب نی ان چند صفحون مین افسانہ نگاری کی اخلاقی قدر اور چینخوف کی ادبی خصوصیات، بہت خوبی سی بیان کی ہین اور جلیل قدوائی صاحب کی افسانوں پر بھی منصرانہ اور منصفانہ انداز سی تنقید کی ہی۔ ایک نئی بات کتاب مین یہ ہی کہ ہر افسانہ کسی دوست یا عزیز کی نام پر معنون کیا گیا ہی جس سی یہ شبہ ہوتا ہی کہ مصنف کو منظور کچھہ اور ہی اور « سر گل » محض « شوخی بہانی کی »

کتاب کی لکھائی معمولی ہی، چھپائی اور کاغذ عمدہ ہی، مجموعی حیثیت سی یہ کتاب شائقین ادب کیلئی ایک ایسا تحفہ ہی جسی شکرئی اور مسرت کی ساتھہ قبول کرنا چاہئی۔

## نٹشی :

[ سلسلہ دار المصنفین کی انہترویں کتاب مولفہ ایم۔ ای مکی، مترجمہ پروفیسر سید مظفرالدین ندوی ایم۔ ای، حجم ۲۰۶ صفحہ، قیمت درج نہین۔

ہر تصنیف مین مصنف کی ذات کی تھوڑی بہت جھلک نظر آتی ہی لیکن نٹشی ان لوگوں مین ہی جن کی کتابیں بالکل ان کی سیرت کا آئینہ ہوتی ہین نٹشی کی سیرت متضاد عناصر سی مرکب تھی اس لئی اس کی تصانیف مین بہ متناقض خیالات پائی جاتی ہین۔ اس تضاد مین سی اصلی شخصیت ڈھونڈھ کر نکالنا اور اس تناقض مین سی اصلی خیالات کا تلاش کرنا اسقدر دشوار ہی کہ سوائی جرمنی کی جدید فلسفی ریل (Riehl) کی کسی کو اس مین کامیابی نہ

یه چھوٹا سا رسالہ جس کا ترجمہ دار المصنفین کیطرف سی شائع ہوا ھی
نٹشی کی سیرت لکھنی اور اس کی خیالات پر تنقید کرنی کی ایك نا کام کوشش ھی۔
نٹشی کی زندگی کی حالات صحیح ھین اور اس کی کتابوں کا خلاصہ بھی قابل
اعتراض نہین، لیکن نہ تو ان حالات سی آنکھوں کو اس کی شخصیت کا کوئی
مکمل نقشہ نظر آتا ھی اور نہ اس خلاصہ سی ذھن میں اس کی فلسفہ کا کوئی
صحیح تصور بندھتا ھی۔

نٹشی کی زندگی اور اس کی افکار کی اصل کنجی دو ذھنی عناصر کی
کشمکش ھی۔ ایك طرف تو اسپر اپنی زمانی کی اثر سی علم و عقل جمالیات و
تخیل کا رعب بیٹھا ہوا ھی اور دوسری طرف اپنی طبیعت کی تقاضی سی قوت اور
ازادی کا تسلط ھی ان عناصر کو خود اسی اپالو کا رنگ اور ڈایونیسیس کا رنگ
کہکر سمجھانا چاھا ھی؛ اسکی ساری زندگی اور اسکا سارا فلسفہ ان دو رجحانات
کا جولانگاہ رہا ھی جن میں امتزاج پیدا کرنا اسی آخر تك نصیب نہ ہوا۔
وہ کتاب جو زیر تنقید ھی اس کشمکش کی دکھانی سی قاصر ھی۔

جو کچھہ کہا گیا یہ اصل کتاب کی متعلق تھا سید مظفر الدین صاحب
کا ترجمہ ھر لحاظ سی نہایت قابل تعریف ھی۔ علمی اصطلاحات کی
لئی عام طور پر بالکل مناسب الفاظ استعمال کئی گئی ھین اور عبارت
مین اسقدر سلاست، روانی اور وضاحت ھی کہ شاید اصل کتاب مین
بھی نہین۔ اگر ھماری زبان میں مستند علمی کتابوں کی بھی ایسی ترجمی
شائع ہونی لگین تو اسکا علمی معیار بہت بلند ہوجائی۔

کتاب میں بعض اغلاط بھی ھیں جنھیں دوسری ایڈیشن مین دور کردینا
چاھئی اشخاص کی نام کو اردو کی قالب میں ڈھالنی میں نہ انگریزی تلفظ کی
مطابقت کی گئی ھی نہ جرمن کی تلفظ کی۔ ھماری زبان مین غالباً وہ سب اصوات
موجود ھین جو مختلف مغربی زبانوں مین ھین، اس لئی مناسب ھی کہ ھم
اسمائی معرفہ کی معاملی مین یہ اصول اختیار کریں کہ جس زبان کا نام ھی
اوس کی تلفظ کا پورا تتبع کیا جائی۔ ذیل میں ھم ان اغلاط کی نسبت
دیتی ھین جن کا صحیح کرنا بہت ضروری ھی۔

ص (۳) شوپن‌ہار کی جگہ شوپن‌ہاؤایر ہونا چاہئی .

" فلسفہ عزم کی جگہ فلسفۂ ارادہ ہونا چاہئی کیونکہ جرمن لفظ Wille سی مراد ارادہ ہی جو علاوہ نفس انسانی کی قوت کی ایک مافوق الطبیعی وجود کی حیثیت بھی رکھتا ہی . اسکی لئی عزم کا لفظ کسی طرح مناسب نہین

ص (۱۳) وکتی کی جگہ فشتی ہونا چاہئی ( یائی مجہول سی )

ص (۱٤) شیلر کی جگہ شلر ہونا چاہئی .

ص (۱۷) کانتجن کی جگہ گوئنگن ہونا چاہئی .

ص (۱۹) بیل کی جگہ جرمن قاعدی سی ہارنل یا فرانسیسی قاعدی سی ہال ہونا چاہئی .

ص (۲۱) لاپرواہی کی جگہ بی پروائی ہونا چاہئی

ص (۲۱) حادثہ کا آغاز کی جگہ المیہ کا آغاز ہونا چاہئی .

ص (۲۲) گریہولڈ کی جگہ گرائف والڈ ہوا چاہئی . ڈوز پاٹ خدا جانی کس نام کی خرابی ہی .

ص (۲۳) ایک ہی نام ایک جگہ اسٹراس دوسری جگہ اسٹرار ہی . صحیح اشٹراؤس ہی .

ص (۳۰) کیئی کی جگہ گوئٹی ہونا چاہئی مصنف نی امپڈوکلیس اور ہراکلیٹس کی ساتھہ خدا جانی کیون گوئٹی کا نام بھی ان لوگون مین لکھدیا ہی جن کی ذہن مین "اشیائی عالم کی اغراض و مقاصد کا خیال تک نہین آتا تھا . " یہ صریحی غلطی ہی

ص (٤۱) ہین کی جگہ ہائنی ہونا چاہئی

ص (٦٦) کنٹ کی جگہ کانٹ ہونا چاہئی .

کتاب کی لکھائی چھپائی بہت عمدہ ہی اور کاغذ بھی بہت نفیس لگایا گیا ہی .

ہم سید مظفرالدین صاحب کو اون کی ترجمی پر مبارکباد دیتی ہین اور شورہ دیتی ہین کہ فلسفہ کی مستند کتابون کا ترجمہ کرین .

سوائی چیز

ع-ح

